کچھہ شبہات ہین پر وہ امور اسس عالم مین ظاہر ہوئے ویسی ہی حدیثین
مذکور ہوئے ہین اور مسلمانون مین سات آسمان یونانی طریق سے نہین بلکہ آسمان
پائین اوسس مقام پر ہے جہان مصابیح روشن سے زینت ہے اور حکمت
جدید والی اس میدان مین جہان تارے ہین قلت وکثرت روشنی سے کچھہ درجات
کے قائل ہین اہل اسلام سات درجات کے قائل جسمین ثبوت شدید ہے اور قرآن
شریف مین آسمان جالدار کے قسم اسس مقام سے ہے جیسے فرماتا ہے والسماء
ذات الحبک پس کہین جال کی طور پر میدان خالی وکہین تارے ہین البتہ وہ ملائین
جو ارسطو کی امت مین ہین اور اوسکی تقلید اونکی گردن مین ہے اونپر عطارد کو
آفتاب کے کاسف ہونی سے اعتراض ہے نہ اہل اسلام پر اور رجعت آسمان
اور بعض دوسرے امور کی تاویل ممکن جیسے دوسرے امور مین علما اسلام
بہت کچھہ کرتے ہین اب رہی معراج کی نسبت جو آسمانون پر صعود حضور صلی اللہ
علیہ وسلم کی نسبت وارد ہے اوسکے بابت فقیر کے ہمشیرہ زاد مظہر الہادی مجھسے
مستدعی ہوئے کہ معراج کے متعلق بعض اہل نیچر کو سخت اعتراض ہے اور اہل اسلام
بھی بعض خواب وبعض بہ بیداری وبعض دوسرے امور مین باہم نزاع رکھتے
ہین پس اگر ایک رسالہ مختصر معراج کے حالات مین لکھا جاوے جسمین اونکی
شبہات کا دفعیہ واہل اسلام کو تسکین اور خلاف کا رفع ہو جاوے بہت
مناسب ہے نظر بران اونکی اقترام ومزید طلب کے وجہ سے یہہ رسالہ مسمی
معراج الرسول لکھا گیا اور چونکہ اسمین معراج حضور نبی سبتے صلے اللہ علیہ وسلم
کا حال لکھا جاتا ہے جو ہزار سے تم یعنے مغنم مین زمانہ آدم سے موعود ہین جنکے
لیئے سبت کی تعظیم بقول پولوس نامہ عبرانیون مین ہے اوسکے حد فصل
۴ و ۲۰ مکاشفات سے ظاہر ہوئے پس اسس مقام سے سنین نسخہ توریتہ

یونانیہ آدم سے تا ولادت حضرت ابراہیم اور سنین نسخہ توریہ عبرانیہ ولادت حضرت ابراہیم سے
تا ولادت باسعادت حضور صلے اللہ علیہ وسلم صحیح ہین اور کتب احادیث سے بارہ
معراج حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے مشہور ہین اگرچہ ہنوز حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو معراج
و ترقی روز افزون ہے پس بارہ بابون مین اونکا ذکر مناسب ہے پس یہہ رسالہ
مشتمل ہے ایک مقدمہ مشتملہ سات تنبیہ وبارہ باب پر۔

(مقدمہ)

تنبیہ اول۔ بیان ایجاد عالم مین بطور حضرات صوفیہ کے مخفی نہ رہے کہ ذات حق
ہستی مطلق ہے کیونکہ حق محتاج الیہ کل وہی وجود واجب الوجود ہے پس وہی
اپنی تجلی سے قابل یعنی رحمٰن ہے اور وہی اپنے تجلی سے صاحب اسماء رحیم اور
بعد تجلے اسم رحیم کی تجلی بعالم معانی واعیان اور بتوسط تجلے اس عالم کی
متجلی بعالم ارواح ہوا اور قبل از عالم ارواح مراتب عقلی ہین پر واقعی اور عالم
ارواح مین اول ہے اول ایک عظیم الشان روح ہے جسکو اللہ درب کہتے ہین
جیسے آیت یوم یقوم الروح والملائکۃ صفا وآیت وجاء ربک والملک صفا صفا
اسکی دلیل اور یہود ونصاریٰ سے اوسکو اللہ کہتے ہین اوسیکے نسبت الہنا والہکم
الہ واحد وارد کہ ہمارا اللہ اور تمہارا اہل کتاب ایک ہے یہہ عالم کی افق
اعلےٰ مین ہے کہ اس سے بڑہ کر عالم کثرت وجود مین دوسرا نہین اسکو عقل اول
و نور محمدی ورب وامر رب بہے کہتے ہین جسکے صف مقربین کے آخر مین جبرئیل
حاکم عالم شہادت افق مین یعنے ظاہر شہادت مین ہین اور روح موصوف حسب
روایت مرتضی وجبیر کے ستر ہزار یعنے بکثرت وجوہات سے متجلے ومتمثل کہ ہر وجہ
ملک مہیمن ہے اور ہر وجہ متجلے ومتمثل ستر ہزار لسان سے ہی یعنے جیسے وجہ
سے شخص دریافت ہوتا ہے ویسے زبان سے اوسکا حال کھلتا ہے اوس اور

سے روح کا ظہور وجوبات یعنے ملائک مہیمنہ سے آئے و ملک مہیمن کا ظہور کروبیہ سے جو
بلسان معبر ہین اور ہر لسان ستر ہزار لغات سے متمثل اور ہر نعت مین کلمات گونا
گون سے تسبیح کرنیوالا کہ تا قیامت اوسکی تسبیح سے ملائک جزئیہ کا ظہور پس عالم
ارواح و ملائک جند مجندہ ہی اور یہہ عالم چونکہ اجزاء لایتجزیٰ سے مبرا ہے جنسے جسم
کی ترکیب ہے جو کسری و فکی تقسیم قبول نہین کرسکتے گو فرضے وہمی اونمین ہوسکتی
ہے پس زوال سے پاک پس کمال لطیف ہین حق یہہ ہے کہ رویت بصر سے
پاک اس مقام سے قرآن شریف مین بہ نسبت اوس روح کی وارد لاتدرکہ الابصار
وھو یدرک الابصار کہ نہ ادراک کرین اوسکو بینائیین اور بینائیون کو ادراک کرے
کہ ادراک بصر رویت سے عبارت ہے جسمین شرط مقابلہ ہے اور اس مقام سے حدیث
مین آیا ہے نورانی اراہ کہ وہ نور ہے یعنے کمال لطیف کیسی اوسکو مین دیکھون
اور اس مقام سے صدیقہ کا مطابق آیت مذکور کے ارشاد کہ جو کہی کہ حضرت صلے اللہ
علیہ وسلم نے خدا کو دیکھا اوس سے میرا روان کھڑا ہوتا ہے البتہ پردہ سے
اوسکے تجلے کی رویت کے حضرت ام المومنین قائل جو متمثل ہو جاوے جیسے طور
پر متمثل ہوا اور قیامت مین ہوگا جسکے تحقیق آئندہ آتی ہے کہ ہرچند اہل کتاب قیامت
کی اقرار ہیکے سبب تناسخ و جہنم کے معتقد نہین کہ ایک روح ایک جسم سے علاقہ چھوڑ
کر دوسری جسم مین دوسرا حیوان بنجاوے وہ بھی اسی عالم شہادت مین مگر
تمثل کے قائل کہ کوئی روح باوجود اپنے تعلق سابق کی باقی رہنے کی دوسری
صورت پکڑلی یا دوسری جاندار کے صورت مین بار رہو پس تمثل و بروزی
قائل ہین جیسے سید علی ہمدانی کی دعوت چالیس مقام پر ہوئی اور اپنے مقام پر
بیٹھی رہینگی باوجود چالیس ڈولی مین بیٹھکر چالیس مقام پر دعوتین کہائین اور چالیس
غزلین کہین کہ ہنوز وہ متواتر موجود ہین اور ادریس باوجودیکہ جنت مین ہین اور

ساتواسکے بصورت الیاس بازر ہوسے اور کتاب ملاکی مین صد ۴ مال الیاس کے
رفع کے بعد پہر الیاس و مسیح و نبی اعظم کی خبر ہے اور ظاہر ہے کہ متمثل و متمثل و بروز
و بارز مین ہرچند کمال تو حد ہے لیکن زوال تمثل و موت بروز سے متمثل و بارز مین فرق
و نقصان نہین آتا اوسکی مثل ایسی ہے جیسی خیال ناقص مین آسکتا ہے کہ مین چند
مقام پر ہون مگر چند مقام پر نہین ہوسکتا اور کامل جب خیال کری اوسکی خیالی صورتین
ظہور پکڑتے ہین پس اسصورت سے طور پر روح موصوف کا تمثل ہوا اور موسے کو
رویت کی سوال کا موقع ملا اور موسے کو حسب توریۃ فرمایا کہ تو رخ ندیکھیگے کا پر پتھر
مین سوراخ کرکے ہتیلی رکھے دیتا ہون جب نکلون تو ہتیلی اوٹھادونگا اوسوقت تو پشت
میری دیکھنا پس پشت سے دیکھا موسے بیہوش ہوگئے اور موسے کو یہہ معراج
ہوئی تو فرمایا کہ تو جو یہان دیکھ رہا ہے یہہ نمونہ ہے اوس تجلی کا جو ہزار ہفتم مین
بروز بصورت نبی امی اسماعیلی فرماوین گے پس اوسکا نمونہ صندوق سکینہ مین
موسے نے رکھا جس سے انبیا سے کلام ہوتی تھی پس اس بنا پر جبکہ یحیی آئے اور
یہود کو گمان الیاس کے آنے کا بطور جنم کے بالعینہ تہا پس یہود نے اون سے
دریافت کیا آیا تم الیاس ہو یا مسیح یا وہ نبی یعنے حضور صلی اللہ علیہ وسلم پس
یحیی نے بنظر اسکے کہ وہ بطور تناسخ گمان کرتی تھی بالعینہ جنمین مطلق فرق نہو انکار کیا
اور مسیح سے جو دریافت کیا کہ آپ کون ہین جواب دیا مسیح ہون پس یہود نے
کہا کہ مسیح کا آنا موقوف ہے الیاس کے آنے پر مسیح نے جواب دیا کہ یحیی
وہی بقوت الیاس تھا یعنے بروز الیاس پس اس مقام سے الیاس حسب قرأت
قرآن اور یسین سے ہین اور یہے الیاسین سے اور شب معراج مین ادریس تھے
مثل موسے و عیسی و یوسف کی جو حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو برادر و نبی کہا
اور مثل آدم و نوح و ابراہیم پسر و نبی نکہا عبداللہ بن عباس و عبداللہ

ابن مسعود اس مقام سے حدیث معراج مین مراد ادریس سے الیاس رکھتے ہین اور
تمثل ارواح کی یہود اور نصاریٰ اور اہل اسلام تینون قائل ہین جیسے تمثل لہا
بشرا سویا وارد ہے اور سفید پوش کے صورت پر جبرئیل کا آنا احادیث مین مجمع صحاح مین
وارد ہے پس اس صورت سے روح اعظم کی رویت رویا مین حسب فصل ۱۴ کتاب مکاشفات
کے یوحنا حواری کو ہوی کہ اوس مطابق حضور صلے اللہ وعلیہ وسلم کی صورت پر
اور حملہ چار عرش اسد بکر ذی النورین عقاب کے بروز اسد اللہ و ابوبکر و ذی النورین و
فاروق کے صورت پر ہوے الحاصل رویت عالم ارواح بدون تدلی و تنزل کے نہین
ہوسکتی اور بصورت تدلی بعالم مثال باشہادت ممکن کیا بلکہ واقع ہے اور بنظر عروج
کی حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد من رانی فقد رای الحق چہ جائیکہ آپکو رویت
حاصل ہونی بعید ہو پس اس مقام سے ابن عباس کا قول ہے افسوس کہ نور نے
نور کو دیکھا پس اہل جنت مثل شمس نصف نہار و قمر بدر کی طور پر بالمشافہہ دیکھین گے
پس باوجودیکہ اپنے ذات مین پاک جہت سے ہے پر وہی ہر جہت مین مرئی ہوگا
پس دراصل صدیقہ و ابن عباس مین نزاع لفظی تھی اس مقام سے ظاہر کہ
ارواح کے عالم کی تجلے عالم مثال ہے جو اہل کمال کو بہنگام لطافت و عروج مین دریافت
ہوتا ہے اکثر کو خواب مین و کبھی بیداری مین جیسے دانیال کی کیسے کیسے تشبیہ کے
ساتھ خواب اور کیسی صحیح ہین اور کیسے تشبیہات مین ہین و چونکہ اس عرصہ مین انکی کتاب
کے ترجمہ بہت سے زبانون مین موجود ہین حاجت نقل عبارت نہین بالخصوص
چار قرن بادشاہت تخت نصری و کیانیہ سکندری و رومیہ کا حال اور انکی دس
شاخون و گیارہوین ہرقل کا کس کس تشبیہ سے ہے اور دولت اسلامی کو
خدا کی بادشاہت کہا گیا ہے جسکو مسیح نے بکثرت امثال بیان کیا اور فصل ۲۰ مشتم
مکاشفات مین ہزار سال اوس بادشاہت کے زمانہ کا یون محدود کیا کہ اول

ہین اوسکے خداوند چار خلفا ہوئن اور ہزار سال تک اوسکا زمانہ خوبی سے رہی
اور ہزار سال بعد اوسکے یاجوج والی شیا و ماجوج مین روز پیدا ہوینگے دریا
مثال ہوئن پس کیسے کیسے تشبیہ سے اونکی حالات مشاہدہ کیے گئے۔ اوس عالم
سے بیان کیئے کہ بظاہر ردبس وا انگریز نکلی الحاصل اس عالم کی وسعت ایسے
ہے کہ عالم جسمانی اوسکے مقابلہ مین ایسا ہی جیسے حلقہ صحراے لق ودق مین
اور اوسمین زمانہ کے گذرنیکی وہ حالت جو انگریز اپنے تاریخون مین شاہ مصر
مسلمان حکیم مسلمان کا قصہ نقل کرکے تعلیم مدارس مین کرتے ہین کہ ایک بادشاہ
مصر کو تردد معراج مین تھا کہ اچانک ایک حکیم آیا اور رفع استبعاد کی واسطے طشت
پرآب طلب کرکے بادشاہ کا سر پکڑکے غوطہ دیکر نکال لیا بادشاہ سخت غصہ ہوا
اور کہا کہ بارہ سال کمال تکلیف کے بعد زمانہ راحت مجھکو ملا تھا کہ تو مجھکو یہان
لے آیا پس حکیم موصوف نے جواب دیا کہ حاضرین مجلس کے روبرو صرف
آپکا سر پکڑکر غوطہ دیکر نکال لیا ہے اوسوقت معراج کی تصدیق ہوئی اور بادشاہ
کا غصہ ہونا دلیل اوسکے صحت مشاہدہ کی تھی جو برسون اوسکو اوس عالم مین
تکلیف پہونچی پس واضح ہوا کہ دم کے دم مین اس جہان کی وہان ہزارہا
سال کے سیر ہوسکتی ہے علےٰ ہذا چھوٹی شئے بڑی و کم بکثرت معلوم اوس عالم مین
ہوسکتی ہے ویسے حدیث مین دربند دلکا مشاہدہ ہے کیا عام شخص کو خواب مین
دم کے دم مین سیر عجائبات کے نہین ہوتی جو عالم دنیا مین اوس مدت مین کبھی
نہوتی لیکن حضرات انبیا کی رویت راست درست آتے ہی گو کیسے ہے تشبیہ کے
ساتھ کیون نہو بخلاف دوسرونکے رویت کے کہ کبھی اونکی اصل ہوتی ہے
و کبھی محض اونکے خیالات کی تراشیدگی سے یا مادہ کے غلبہ سے پس عالم مثال
محض خیالی نہین ورنہ حضرات انبیا کے خواب جیسے دانیال و اشعیا و دیگر حضرات

کے جو سراسر مطابق ہین کیسی صحیح ہوتے بالخصوص جبکہ وہ پیشین گوئیین مخالف پاس
ہون جسمین دوسرے قوم مخالف کی مدح ہو۔ والفضل ما شھدت بہ اعداء قول
عرب مسلم و معتقد علیہ ہے لیکن باوجود اسکی کثرت و وسعت کے اس عالم ہین وہ روشنی
نہین کہ محسوس بحواس ظاہر عام کو ہوسکے پس سدرہ کی اصل اس مقام سے دریافت
کرنی چاہیئے کہ دنیا مین ایمان کے مثل طوبی کا درخت حسب قرآن ہے جو سدرہ کرکے
ہی یعنی اوس عالم مین وہ ایک درخت ہے جسکے تشبیہ قرآن مین شجرہ طیبہ سے ہے
پس وہ درخت طوبی ہے جسکے بیخ زمین دل مین ہے اور شاخ اوسکے آسمانون
مین ایسے بڑے پہل و پتوں کے ساتھ ہے اعنی ایمان ہے کہ آگاہی زمین قلب مین اور
چڑہا ہے سبع سماوات تک جسکے جزا جنت ہے پس وہ اوسکے پاس ہے اور اوسمین
پہل بڑے بڑے لگے ہین اور پتی اوسمین بڑے بڑے ہین اور نیک اعمال سے
طرح بطرح کے رنگ سے مزین ہے اور دو ندین اوسکی تصدیق و تلفظ مثل نیل
و فرات کے سیراب کرنے والی اور دو اوسکے باطن کی ندین جنت مین اونکا ظہور
اس بیخ سے ہوگا غالباً وہ احسان و صریح الایمان ہین جیسے شرع کی صورت جسکے
مسائل باریک تر بال و تیز تر تلوار سے ہین قیامت مین صراط کی صورت پکڑیگی جیسے
فتوحات مکیہ مین ہے پس وجود جنت بیشک اوس عالم مین موجود ہے گو ہمکو
ظاہر قیامت مین ہوگا۔ الحاصل چونکہ اس عالم مین وہ روشنی جو حواس سے
محسوس ہوسکے نہین پس اس روسے وہ ظلمت مین ہے اس مقام سے رزین
رضی اللہ عنہ نے جو مضمون اینما تولوا فثم وجہ اللہ سے واقف تھے اور عالم
جسمانی بہ نسبت عالم روح و مثال کے جواہر کے عالم ہین خلق گنا جاتا ہے وگرچہ
وہ بھی مخلوق ہین حضور صلے اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ حق قبل از خلق
خلق کہان تہا فرمایا عما مین جو بمعنے ظلمت ہے اور اوسکے لطافت کے بابت

فرمایا کہ نہ نیچی اوسکے ہوا ہے نہ اوپر یعنے ہوا کے عالم سے بھی پاک ہے اور حاکم
اس عالم کا نام اسرافیل ہے جنکا رتبہ جبرئیل سے بڑھکر ہے اور جبرئیل حاکم عالم
جسمانی ہین کہ غیب سے بروز خدا شہادت مین لانے والے اور اونکے لئے
دو ملک عظیم میکائیل موجب حیات و عزرائیل موجب ممات درکار پس جبرئیل افق
مبین یعنے عالم ظاہر کا مبدء ہے الحاصل خدا تعالے نے عالم مثال کو ظاہر کرنا چاہا
پس اولا ہبا بروز یعنے بزمانہ اول اجزائے ومقراطیسے کی صورت پر ارواح
جزئیہ نے تمثل پکڑا اور ارواح کلیہ کے ظہور کے لئے اونکی ترکیب درکار حسب مراتب
ہوئے پس اونکے مادہ ثقیل ولطیف کو جدا کیا جو زمین سارے عالم کی تھی پیدایش
بروز دوم ہوئی پس لطیف سے اوسکے سات درجات کئے جو سبع شداد لپٹے ثابتی
کے سبب سے ہین اور اکثر ثابتہ مثل سورج ہے جو زمین سے گیارہ لاکھ درجہ اس
وقت مین پیمایش سے ظاہر ہوا ہے کہ تعلیم مثلث ہوی ہے جسنے طلبہ مدارس
اسلامیہ کمتر واقف ہین اور غیر لطیف سے سیارہ بنائے پس اون مین سے جو آفتاب
کے گرد ہین بطور زمین سات شرع مین ہین یعنے عطارد زہرہ زمین مریخ مشتری
زحل و ساتوان دوسری سیارات اس آفتاب سے مثل ارنیس وغیرہ کے اور
چاند اس زمین کا سیارہ ہے اور حکمت حکیم کو غور کرنا چاہئے کہ اس زمین کے
لئے ایک چاند کافی ہے اور مریخ و مشتری و زحل کو اونکی دوری کے موافق
چند پس خدا تعالے نے ویسے ہی کئے اور جیسے اس سورج کی سیارہ ہین ویسے
دوسرے سورجونکی سیارات ہونگی خدا کی مخلوق کو کسنے حد کیا ہے اور ہر کرہ
کے لئے ایک وجہ روح اعظم کو حاکم کیا پس نباتات وحیوانات اس
زمین پر بنا کر عالم انسان کو پیدا کیا اور انسان مین انسان کامل بنایا جسمین ساری
جہان کے نمونہ ہین اور انسان کامل مین بصورت محمد وجہ اوسکے متمثل ہو بارز

جنکی ستر ہزار نسل ان سے ستر ہزار اہل جنت بحسب حدیث ایسے ہون کہ ہر ایک
کے ساتھ ستر ستر ہزار نجات اہل اسلام جنت مین بلا حساب و کتاب جاوین
جنپر حضرت ابراہیم و موسیٰ و عیسیٰ کو غبطہ ہو۔
تنبیہ دوم ۔ مخفی نرہے کہ جب حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا و آپکی امت
کا یہ رتبہ ہے پس اس مقام سے نامہ عبرانیون مین پولوس زبور سے نقل کرتے
ہین کہ انسان یعنے داؤد و ابن انسان یعنے مسیح کا کیا رتبہ جو حضور صلے اللہ علیہ
وسلم کے اوپر اونکو اختیار ہو بلکہ ملائکہ یعنے عالیہ کا آپپر دخل نہین پس جب اپنی
حقیقت کو حضور صلے اللہ علیہ وسلم عوز فرمادین پس اوس وقت مین و ما رمیت
اذ رمیت ولکن اللہ رمی کی صفت ظاہر ہوا اس مقام سے فصل (۳۳) سفر مثنیٰ
لو از موسے مین محمد رسول اللہ کے تفسیر مین لکھا ہے کہ خدا آیا سینا یعنے مکہ مین
کہ سینا نام مکہ کا فصل ۴ نامہ گلتیون مین پولوس بتلاتے ہین جو مجموعہ انجیل مین
ہے پھر فصل ۳۳ مذکور مین ہے اور خداوند سیر کرنے گیا سیعیر کے اور بعفری
نسل سیعیر ان اسحاق مین حضور صلے اللہ علیہ وسلم دو مرتبہ تشریف لیگئے پھر فصل
۳۳ مذکور مین ہے کہ اوٹھا صحرائے فاران یعنے تیمہ مین جسکو طیبہ مدینہ طیبہ کہتے ہین
اور چار خلفا کی مثل فرماتے اور کتاب حبقوق نبی مین ہے کہ تیمہ مین صحرای فاران
مین خداوند ہزارون پاکون سے جلوہ گر ہوا پر نوبت اوسکے پردہ مین سے لیس
بنا پر کے والوں کو یہود مدینہ سلنے قبل از ہجرت نبی سے اُمی کی یہ نشان بتلائی
کہ تین سوال کرو اگر کسیکا جواب ندین جانو وکیا نبی ہوئی وگر تین مین سے دو کا
جواب دین وایک کا ندین یعنے اونکو در پردہ کر جاوین پس جانو کہ وہ
نبی موعود ہین کیونکہ وہ فصل (۱۸) سفر مثنے سے جانتے تھے کہ بظاہر وہ نبی
مثل موسیٰ ہونگے اور موسیٰ نے پہلے کی پہلی خبرین ... ہی ہین بس یکسا سوال

قصۂ اصحاب کہف سے کہ جو پہلے گذرا ہی اور نہ تورات میں اونکا قصہ ہی نہ انجیل میں اور دوسرا سوال ذوالقرنین
سے کہ جسنے سد یاجوج ماجوج پر باندہے تھے اور نبی اعظم کی امت پر اون سے آفت آنی ہے - پس ضرور
ہی کہ نبی اپنی امت کو اونکے حال سے مطلع فرماویں گے اور ایک روح موعود سے دریافت کرو جو کہ ابہی ظہور فرمانے والا
ہے - نکتے والوں نے جو سوال کیے دو اوّل کا جواب آیا اور روح کا جواب در پردہ ہوا کہ روح موعود امر رب
سے ہی کہ امر رب نام ہی روح اعظم کا تو یہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش کا حال ہے اور یہ عظمت حضور رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم کی ہے اور چونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس زمین کی وجہ روح اعظم ہیں اور ہر نجم کے لیے
وجہ اعظم ہی پس اس مقام سے سورۂ نجم میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی قسم ہے جیسے ہم بیان کریں گے - بدیں وجہ
دولت اسلامی کتب متقدمہ میں بالخصوص صحائف داؤد و دانیال و انجیل میں بادشاہت خدا کی بادشاہت سے تعبیر ہے
اور روح کہ جو موعود ہو نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر آیت قرآنی - و اوحینا الیک روحا من امرنا - دلیل ہی کہ اتاری
ہم نے تیری طرف روح عظیم اپنی امر سے +

## تنبیہ سوم

جو اہل عقل کہ قدرت خدا کی بے شمار اور مقدورات حق سبحانہ کو بے حد سمجھتے ہیں اور اپنے زمانے کا مشاہدہ
بلکہ معائنہ کر رہے ہیں کہ کیسی کیسی صنعتیں مثل تار و ریل اس زمانے میں نکلی ہیں وہ ہرگز دوسرے امور میں
جن کو عقل تجویز کرتی ہے انکار نہیں کرتے کہ مطابق اوسکے وقوع میں آوے - پس اونکے نزدیک مسئلہ تجدد
امثال میں تردد واقع نہ ہوگا - جو آیت قرآنی - بل ہم فی لبس من خلق جدید - سے قیامت کے وجود پر سند لاتا
ہے کہ کافر منکرین قیامت خلق جدید سے اشتباہ میں ہیں تحقیق اوسکی یہ ہے کہ عام آدمی چراغ کی لو شام سے
جو صبح تک جلے ایک سمجھتا ہے پر محقق جانتا ہی کہ ہر دم میں نئی ہوتی جاتی ہے ایسے ہی دوسرے اجسام
کا حال ہی بالخصوص نامیات میں یہ امر ظاہر ہے کہ ہر وقت اومیں سے کچھ کم و زیادہ ہوتا ہے پس وہ بعینہ
نہیں رہتا پر تجدد امثال سے ایسا ظاہر ہوتا ہی کہ سابق وہی لاحق ہی جبکہ اس قدر تحقق ہے تو تخت بلقیس
کے آنے کے دم میں شیخ محی الدین عربی نے یہ وجہ لکھی ہی کہ علم والے جنکو عمل میں دخل ہوتا ہے
جیسے ہی آن فنا میں تخت عدم میں گیا اور جو اوسکے مثل وجود میں آنے والی تہی اوسکو اوس مقام پر ظاہر
نہ کیا بلکہ دوسرے مقام پر بطور ظہور کے آنے ہی حاضر عالموں کی غائبہ اشیاء کی طلب میں ہوتی ہے

گر اونکو اس مسئلہ کا علم نہیں ہوتا۔ اس مقام سے ابدال پل کے پل میں ایک مقام سے دوسرے مقام پر
طے الارض کرتے ہیں۔ چنانچہ اس عرصے میں لندن و فرانس میں اسکے عامل بہت کچھ ہیں کہ اشیاء کو بلا آلات
کے مسافت کی قطع کی ایک آن واحد میں طلب کر لیتے ہیں پس براق کو قطع مسافت دم کی دم میں جہاں نظر
پڑے وہاں قدم رکھے۔ کیا جائے تعجب ہے۔ گو نا واقف کے لئے مقام تعجب ہے۔ بالخصوص جبکہ اوس میں
برق کی صفت ہو۔ کیا تار برقی لمحہ واحدہ میں ہزاروں کوس ہو نہیں پہنچتا نہیں +

## تنبیہہ چہارم

### عالم صغیر کے بیان میں

مخفی نہ رہے کہ جیسے عالم کبیر میں حق انا عالم رحمٰن و عالم رحیم اسماء و عالم اعیان و عالم ارواح و عالم مثال
اسرافیل و عالم شہادت جبرئیل و عالم انسان میں متنزل ہوا ویسے انسان کامل میں بمقابل عالم شہادت اوسکا
جسم ہے اور اوس میں مضغہ عالم بمقابل جبرئیل و بمقابل عالم اسرافیل عالم مثال کے فواد اور بمقابل عالم ارواح
کے روح اور بمقابل اعیان کے عالم سر اور بمقابل رحیم عالم اسما کے خفی اور بمقابل عالم رحمٰن کے عالم
خفی اور انا و مقید انائے مطلق کا مظہر۔ پس اہل کمال کو اس صورت سے حسب لیاقت عروج بسبع سماوات
پر ہوتا ہی کہ ہر مرتبہ بالا آسمان ہے اور ہفت مراتب کے بعد مرتبہ ذات ہوگا ہے۔ پس یہ صورت سیر
انفسی ہی اس مقام سے سرمد فرماتے ہیں ع تا گویدا حمد بہ فلک در شد + سرمد گوید فلک در احمد شد
اور موسیٰ علیہ السلام کو عروج میں سیر آفاقی غالب تھی جس سے طور پر تجلی ہوئی۔ اور مسیح کو سیر انفسی جنہوں نے
خود میں دیکھا۔ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم چونکہ اکمل ترین ہیں دونوں سیروں سے موصوف اور دونوں تجلیوں
سے متجلے +

## تنبیہہ پنجم

### بیان معراج دوسرے حضرات انبیا میں

مخفی نہ رہی کہ معراج بمعنی عروج ہے اور ہر نبی کو اوسکے درجے کے موافق ایک وقت عروج کا ہوتا ہے
پس حضرت آدم کو وہ وقت تھا جبکہ اونہیں درخت حیات نور محمدی میں رکھا گیا جس سے سارے
جانداروں کے نام سکھلائے گئے۔ جیسے درس نہم فصل دوم کتاب تکوین ہی ظاہر ہے۔

اور حضرت ادریس کو مقام عالی جنت میں ملا اور ملائک نے جو وہاں سے نکالنے کی تدبیر کی مرافعہ آپ کا حق کے روبرو پیش ہوا۔ آپ کی دلیل یہ تھی کہ جنت عالی سے جاکر واپس کوئی نہیں نکلتا۔ حق تعالٰی نے انکی بات توی رکھی۔ یہاں سے ظاہر ہوگیا کہ جنت آدم وہ ہے جہاں نیل وفرات وجیحون وسیحون حسب حدیث مسلم وتوریت کے ہیں۔ جہاں شیطان کا گذر ہوسکتا ہے اور غرف بنا ہے چنانچہ آدم وہاں سے خارج بھی ہوئے جیسے امام بلخی وامام قشیری اہل سنت وبہتر فرقہ دوسرے اہل اسلام کے اور نصارے ویہود کا مطابق توریت کے قول ہے اور حضرت نوح کو وہ عروج کا وقت تھا جب کہ حسب توریت عہد دائمی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قبل از طوفان خبر دی اور حضرت ابراہیم کو وہ ہوا جبکہ ملکوت آسمانی وزمینی یعنی دولت اسلامی خدا کی بادشاہت اسماعیلی و دولت زمینی اسحاقی دکھلائی گئی اور یہی دم کے دم میں اسمٰعیل و ہاجر کو ممالک مقدس سے مکہ میں براق پر سوار کر کے ڈال گئے اور موسے کو وقت طلب رویت در طور سینین پر جبکہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی خبر دی گئی اور مسیح کو کوہ تین پر جب کہ حسب فصل (۵) متی کے مثلهم فی الانجیل کی تفصیل کے اور حواریوں کو کوہ زیتون پر جب کہ روح قدس سے بھر کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے حسب فصل (۳) کتاب اعمال کی پیشین گوئی کی وعلے ہذا دوسرے حضرات انبیا کا حال ہے +

## تنبیہ ششم

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ہر چند ہر وقت عروج تھا لیکن زمان کو لادت سے تا وفات حسب ارشاد فوائد الفواد حضرت نظام الدین اولیا کے ملفوظ کے مطابق احادیث کے بنظر شہرت بارہ اوقات بڑھکر معراج ہوئی بعض جسمانی وبعض عالم مثالی وبعض منامی وبعض مابین النوم والیقظہ مراقبہ کی حالت میں وبعض آفاقی بعض انفسی وبعض قبل از نبوت و وحی جلی وبعض بعد کو وبعض حالت ولادت وبعض حالت صغر سنی بعض بعد از وحی خفی اور بعض میں جنت میں تشریف لے گئے وبعض میں نہیں۔ پس اس وجہ سے کہ بعض کو ایک حدیث پہونچی وبعض کو دوسری وعلے ہذا صورت اختلاف پیدا ہوئی +

## تنبیہ ہفتم

جب کہ حضرات انبیا حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو تجلی حق سمجھیں پس اس سے بڑھکر اور کیا صورت ہو جیسے

بعض کے ارشادات سابق لکھے گئے۔ تو ہم کو کچھ لازم نہیں کہ کسیطرح کوئی بات بطور شاعریت نسبت حضور لکھیں جسمیں مبالغہ و غلو کو دخل ہو کیونکہ منفسہ حالات عجیبہ کیا کچھ کم ہیں۔ اور اپنا مذہب وہ ہے جو قرآن و احادیث سے ظاہر ہو نہ انکی کسیکے مذہب کے ہم طرفدار ہوں۔ پھر عالم شہادت کی بات کو عالم شہادت پر اور مثال کی بات کو عالم مثال پر اور خواب کی بات کو عالم خواب پر اور مراقبہ کی بات کو مراقبہ پر غرض ہر محل کی بات کو اوسکے محل پر لکھنے چاہتے ہیں واللہ الموافق

## باب اوّل

### معراج اول کے بیان میں

(جو متعلق بجسم ہے)

مخفی نہ رہے کہ پچھلی کتاب میں لکھا ہوا تھا کہ خداوند جب تشریف لاوے گا۔ زمین کی سیر کرے گا پس جبکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم رونق افزا اس جہان کے ہوئے ابر رحمت آغوش میں اوٹھا لے گیا اور آواز آئی کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو عالم کی سیر کراؤ تاکہ آپ کے نام سے پہچانیں اور شاہد کرم پر لے جاؤ۔ پس سیر کراکر وہ ابر آپ کو واپس لایا جیسے اکثر مولود خوان اوسکو پڑھتے ہیں +

## باب دوم

### بیان معراج دوم جسکو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پایا میں۔

مسلم میں انس بن مالک سے روایت ہی کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس جبرئیل آئے کہ آپ لڑکوں میں کھیل رہے تھے۔ پس آپ کو جبرئیل نے پکڑا اور گرایا تو شق کیا آپ کے دل کو اور نکالا اوس سے خون بستہ۔ پس فرمایا کہ یہ حظ شیطان ہے تم سے پھر دھویا اوسکو طشت سونے میں آب زمزم سے پھر ملایا اوسکو پھر لوٹایا اوسکی جگہ اور لڑکے دوڑتے ہوئے آئے۔ اپنی ماں پاس یعنی حلیمہ دودھ پلانے والی پاس۔ پس کہا کہ محمد قتل کیے گئے تو جیتے آدمی حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف اس حالت میں کہ حضور متغیر اللون تھے اور انس کہتے ہیں کہ سینے سینۂ مبارک میں اوس سلے ہوئے کا نشان دیکھا تھا۔ حدیث تمام ہوئی۔ یعنی تاکہ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم لڑکوں کے لہو لعب میں شامل نہ ہوں اور

خون بستہ

بسبب سودا ہوتا ہے اور شیطان کی روح کا تعلق نار سموم سے حسب قرآن ہے اور جسمین سوداویت غالب
اوسمین اثر شیطان زیادہ ہوتا ہے ایسے ہی مجنون کو دیوانہ یعنے دیوکا گا ہوا کہتے ہین جیسے اسکی
تحقیق رسالہ کواکب دریہ ترجمہ مشکوۃ مین ہمنے بہت کچھ کی ہے +

## باب سوم

### معراج سوم حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے بیان مین

مخفی نرہے کہ چھ ماہ تک قبل از وحی جلی حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو خواب مین الہام سے معراج ہو
حضرت صدیقہ فرماتی ہین کہ جو دیکھتے وہ مثل فلق صبح ظاہر ہوتا اور پھر مثل صلصلۃ جرس کے آواز سر مدکے
الہام ہوتا یہ بھی معراج ہے جیسے اکثر اولیا اس امر سے آشنا ہین +

## باب چہارم

مخفی نرہے کہ اس عرصہ شش ماہ کے قریب مین ایک معراج عظیم الشان ہوا جسمین بیت مقدس و ہفت
طبق آسمانو نکی سیر خواب مین فرمائی پس اسرا اسکا مخالف نادرست ہی۔ اور مسلم مین حدیث ایسی مرہے
جو دلالت اس امر پر کرتی ہے کہ مین نے انس بن مالک سے سنا کہ ہم کو حدیث کی اوس رات سے
کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو اسراکیگئی مسجد کعبہ سے کہ آئے آپ کے پاس تین نفر پہلے اس کے
کہ وحی کیجاوے آپ کیطرف کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم خواب مین تھے مسجد حرام مین اور چلا ہے۔
حدیث اوسکے قصے کے ساتھ مثل حدیث ثابت بنانی کی اور مقدم کیا کچھ اور موخر کیا زیادہ کیا اور کم
کیا۔ اور یہ معراج وہ ہے جسکی طرف سورہ نجم قران شریف مین اشارہ ہے کہ البتہ دیکھا محمد نے روح اعظم کو
یعنی افق اعلے مین۔ بار دگر سدرۃ منتہےٰ کے پاس جسکے پاس جنت ماوا ہے اور جبرئیل کا مقام افق
اعلے مین نہین بلکہ افق مبین عالم شہادت ادنے مین ہے اور افق اعلے پر روح اعظم ہے جیسے ہمنے
پہلے تنبیہ مین بیان کیا۔ پس سورہ نجم مین افق اعلے پر روح اعظم کا ذکر ہے اور سورہ کورت مین افق
مبین کا ذکر ہے۔ جہان مقام جبرئیل ہے اور یہ معراج اوس وقت ہوئی ہے کہ ہنوز ملائک کو ساتون آسمانو
کی حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی بعثت کی خبر نتھی اور ہنوز نماز تک فرض نہ ہوئی تہی جسکی اسلام مین نہایت تاکید

نہے ۵ روز محشر کہ جان گداز بود + اولین پرسش نماز بود + پس اس سے نماز فرض ہوئی چنانچہ
ثابت بنانی سے مسلم نے روایت کی انہون نے انس سے کی - کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
کہ میرے پاس لایا گیا براق اور وہ دابہ ہے سفید حمار سے لمبا خچر سے کم رکھے اپنا کہر اپنی نظر کی
منتہا پر - فرمایا کہ مین اوسپر سوار ہوا یہان تک کہ لایا گیا مین بیت مقدس مین فرمایا کہ مین نے اوسکو باندہا
اوس حلقہ سے جس سے انبیا باندہتے - فرمایا مین داخل ہوا مسجد مین اور پڑہین اوسمین دو رکعتین - پھر مین
نکلا - کہ لائے میرے پاس جبرئیل شراب کا ظرف اور دودہ کا ظرف تو اختیار کیا مین نے دودہ کو
پس جبرئیل نے کہا کہ آپنے فطرت اختیار کی - پھر چڑہایا مجھکو آسمان تک تا آخر جسکا مطلب قریب ہے
بخاری کی روایت کے جو مالک سے کی جسکا ذکر آتا ہے پس اس سے مستفاد ہوا کہ دوسرے
انبیا کو بھی براق آیا ہے اور کتاب بدء خلق بخاری پارہ سیزدہم مین مالک بن صعصعہ سے
روایت ہے مگر اس قدر قصہ جو مذکور ہوا وہ نہین اور قریب اوسکے مسلم مین ہے اور روایت بخاری
کا ترجمہ یون ہے اس حال مین کہ مین تھا بیت کے پاس سونے وجاگنی کے درمیان - پس ذکر کیا ایک
مرد کا دو مردون مین یعنے تین ملائکہ کا پس لایا گیا مین حکمت و ایمان سے بہرا ہوا سونے کا طشت پس
شق کیا گیا نحر سے مراق شکم تک پھر دہویا گیا شکم آب زمزم سے پھر بہر دیا حکمت و ایمان سے اور لایا گیا
مجھکو دابہ سفید خچر سے کم خر سے بلند کہ مین چلا جبرئیل کے ساتھہ تا آنکہ آئے ہم آسمان دنیا کو - کہا گیا کون ہے
یہ کہا گیا جبرئیل کہا اور تیرے ساتھہ کون ہے کہا گیا محمد ﷺ سوال کیا گیا کیا رسالت کی گئی آپ کیطرف کہا ہان
کہا مرحبا آپ کو اور اچھا آنے والا ہے جو آیا - تو آیا مین آدم پاس کہ مین نے اونپر سلام کیا - جواب دیا مرحبا
تم کو نبی و بیٹی - پس آئے ہم دوسرے آسمان کو - کہا گیا کون ہے یہ کہا جبرئیل کہا تیرے ساتھہ کون
ہے - کہا محمد کہا گیا کہ آیا رسالت کی گئی ہے آپ کیطرف - کہا ہان - کہا گیا آپ کو مرحبا اور البتہ اچھا
ہے آنے والا جو آیا پس آیا مین عیسے و یحیے پاس کہ اون دونون نے کہا مرحبا آپ کو بھائی و نبی
پس آئے ہم تیسرے آسمان کو کہا گیا کون ہے یہ کہا گیا جبرئیل کہا گیا کون ہے تیرے ساتھہ کہا
گیا محمد ﷺ پوچھا گیا کیا رسالت کی گئی ہے آپ کیطرف کہا ہان کہا گیا آپ کو مرحبا اور البتہ اچھا ہے وہ
جو آیا - پس آیا مین یوسف پاس - پس مین نے اونپر سلام کیا تو جواب دیا مرحبا آپ کو برادر و نبی -
پس آئے ہم چوتھے آسمان پر کہا گیا کون ہے یہ کہا جبرئیل کہا گیا کون ہے تیرے ساتھہ کہا گیا محمد صلی اللہ

علیہ وسلم کہا گیا آیا رسالت کی گئی ہے آپ کیطرف کہا گیا ہان کہا گیا آپ کو مرحبا اور اچھا ہے آنیوالا
جو آیا۔ پس آئے ہم ادریس کے پاس تو مین نے اونپر سلام کیا اوسکا جواب دیا۔ مرحبا آپ کو برادر و نبی
پس آئے ہم پانچوین آسمان کو کہا گیا کون ہے یہ کہا گیا جبرئیل کہا گیا کون ہے تیرے ساتھہ کہا گیا محمد
کہا گیا کیا رسالت کی گئی آپ کیطرف کہا گیا ہان کہا آپ کو مرحبا اور اچھا ہے آنے والا جو آیا۔
پس آئے ہم ہارون کے پاس کہ مین نے سلام کیا اونپر پس کہا آپ کو مرحبا بہائی و نبی پس آئے
ہم چھٹے آسمان کو کہا گیا کون ہے یہ کہا گیا جبرئیل کہا گیا اور تیرے ساتھہ کون ہے کہا محمد صلے اللہ
علیہ وسلم کہا گیا اور رسالت کیگئی ہے آپ کیطرف کہا ہان کہا گیا آپ کو مرحبا اور اچھا ہے آنیوالا
جو آیا۔ تو آیا مین موسے کے پاس اور مین نے سلام کیا اونپر تو کہا آپ کو مرحبا پس جب مین نے تجاوز
کیا موسے رودئے پس کہا گیا کس شے نے تجھکو رلایا کہا اے میرے رب اس نوجوان مرد کی امت
مین سے جو بہیجے گئے ہین میرے بعد داخل ہونگے جنت مین اوس سے افضل جو میری امت سے
داخل ہونگے پس آئے ہم ساتوین آسمان کو کہا گیا کون ہے یہ کہا گیا جبرئیل کہا گیا ہے کون
تیرے ساتھہ کہا گیا محمد کہا گیا کیا رسالت کی گئی ہے آپ کیطرف کہا ہان کہا گیا آپ کو مرحبا اور اچھا ہے
آنے والا جو آیا۔ پس آیا مین ابراہیم پاس تو مین نے اونپر سلام کیا اونہون نے فرمایا تم کو مرحبا بیٹے و نبی
پس اوٹھائے گئے میرے طرف بیت معمور اوسکو مین نے جبرئیل سے دریافت کیا تو کہا یہ بیت
معمور ہے اوسمین نماز پڑہتے ہین ہر روز ستر ہزار فرشتے جو نکلین پہر عود کرین یہ آخر ہین اوسکے جو اونپر
ہین اور لائی گئی میریطرف سدرۃ المنتہی ناگہان اوسکے بیر مثل ماٹہون ہجر کی تہی اور اوس کے
پتے ہاتہیونکے کان جیسے اوسکے جڑ مین چار نہرین ہین دو نہرین باطن اور دو نہرین ظاہر پس
جبرئیل سے مین نے دریافت کیا پس کہا دو باطن نہرین تو جنت مین ہین اور دو ظاہر وہ فرات
و نیل ہین پس فرض کیگئی میرے اوپر پچاس نماز تو مین لوٹا تا آنکہ موسے پاس آیا تو عرض کیا۔
موسے نے کہ آپنے کیا کیا مین نے کہا فرض کیگئین مجہپر پچاس نماز کہا مین آدمیونکو آپ سے زیادہ
جانتا ہون مین نے اسرائیل سے سخت برتاو کیا ہے آپ کی امت طاقت نہ رکہے گی پس چاہئے
اپنے رب کیطرف اور سوال کیجئے اوس سے پس مین لوٹا کہ مین نے اوس سے سوال کیا پس ہوگیا
کہا اوسکو چالیس۔ پہر اوسکی مثل تیس پہر اوسکے مثل پس کین بیس پہر اوسکی مثل دس پہر آیا مین

پاس پس کہا اوسکی مثل کر کیا خدا نے اوسکو پانچ پس آیا مین موسے پاس تو کہا آپ نے کیا کیا
مین نے کہا پانچ اوسکو کیا پس کہا اوسکی مثل کہا تین نے سلمت پس ندا لگی کہ مین نے پورا کیا
اپنا فرض اور اپنے بندون سے تخفیف کی اور جزا دون بندونکو دس فحتی نہ رہے کہ ادریس سے
مراد الیاس ہین اور وہ بھی مکان عالی کو اوٹھائے گئے ہین اور بیت المعمور نقشہ ہی کعبہ کا اوس
عالم مین ورنہ آسمانون مین کعبہ کے محاذی بنظر حرکت زمین یا آسمان کے متصور نہین وہر چند یا و
گو گنجایش بہت کچھ ہے لیکن صریح خواب و بیداری کے بیچمین قبل زمانہ نزول وحی جلی سکے یہ امر
ہین اور قرآن شریف کی آیت ولقد راہ نزلۃ اخریٰ سے اوس طریق سے کہ سورہ نجم مین ہم
بیان کرینگے رویت حق روح اعظم ہی ہوئی مگر وہی در پردہ تجلی شبکے نسبت حضرت صدیقہ کو انکار نہین
اور ان احادیث پر تیسرے کا کسیطورت سے اعتراض واقع نہین ہوتا اور سدرۃ المنتہیٰ و اوسکے
پاس جنت کا ہونا جیسے ہم نے تنبیہ اوّل مین بیان کیا ہے بعید از عقل خردے نہین چہ جائیکہ عقل
کلی کے نزدیک کیونکہ کلام عالم مثال ہی ہی اور عالم مثال مین بہت تشبیہات سے امور دریا ہوتے ہین اور قرآن مجید مین ہے قل ما کنت
بدعا من الرسل کہ نواینہین کوئی نیا رسول نہین پس جیسے اون حضرات کے کلام مین تشبیہات ویسے حضور صلے اللہ علیہ وسلم
کے کلمات مین لازم اور روایت مسلم مین ابن حزم وانس مین جو روایت جنت مین تشریف لیجانا
اور واپس آنا لکھا ہے وہ منافی اسکو نہین کہ بیدار سے یا بعد از موت جو اوسمین جاوے وہ پھر
واپس نہین آتا جیسے قصہ ادریس سے ظاہر ہے ؂

## باب پنجم

### پانچوین معراج حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے ذکر مین

### (جو بیداری مین ہوئی)

مخفی نہ رہے کہ معراج پنجم عبارت نزول وحی جلی سے ہے جو جبرئیل غار حرا مین آئے اور
اقرا باسم ربك الذی خلق خلق الانسان من علق تعلیم کی اور یہ واقعہ رمضان سنہ چہلم عمر مبارک
مین واقع ہوا اور افق مبین مین چھ سو بازوؤنکے ساتھ جبرئیل متجلے ہوئے پس اس مقام سے
جو بیداری مین ایسی صنعت سے دیکھا آپ کانپنے لگے اور سردی سے زملونی زملونی فرمانے لگے

ام المومنین خدیجہ رضی اللہ عنہا پاس تشریف لائے یہ ایک بڑی معراج جسمانی ہے اور حضرت خدیجہ
ورقہ نوفل پاس لیگئین اور اونہون نے تسکین کی اور علی مرتضے چونکہ پرورش حضرت خدیجہ مین تھے
وہ ایمان لے آئے ✢

# باب ششم

## معراج ششم حضور صلے اللہ علیہ وسلم بیداری مین

جو اسرا کرکے سورہ بنی اسرائیل مین ہے جیسے ارشاد ہے سبحان الذی اسرے بعبدہ لیلا من المسجد الحرام
الی المسجد الاقصے الذی بارکنا حولہ لنریہ من ایتنا انہ ہو السمیع البصیر
پاک ہی شرک سے وہ ذات پاک جسنے سیر کرائی اپنے بندہ کو رات مین مسجد حرمت والی مکہ سے
مسجد اقصے تک جسکے گرد کو برکت دی ہم نے تاکہ ہم دکھلادین اپنی بڑی آیات کیونکہ وہ شنوا ہے بینا ہے
قوم اسرائیل کی عاجزی کو بینا ہے شرارت رومیہ کو جسکا ذکر زبان ابراہیم سے بالخصوص ہوتا چلا آیا ہے
کہ رومیہ سے جو یہود برباد ہونگے زمانہ اہل اسلام مین یہود کے دشمن رومیہ برباد ہونگے اور یہ معراج
جسمانی ہے اور اسمین وعدہ اراضی اور نشانات کبرے کا دیا گیا ہے جسکو معراج سال بارہ مین پورا کیا
جیسے سورہ نجم سے ہم لکھین گے گو اسمین بہی بڑے بڑے نشان ومعجزات ظاہر ہوتے اور اوس وقت
یہ معراج ہوا ہے جبکہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ پر ابوجہل کو شبہ ڈالنے کا خیال تھا۔ واضح ہو کہ
ابوبکر اوس وقت ایمان حسب آیت حتے اذا بلغ اربعین سنۃ کے لائے
اور سنہ چالیس کو پہونچے اور دو سال حضور صلے اللہ علیہ وسلم سے خورد تھے اور نزول ابتدا
وحی سے مدت تک فترت رہی اور پہر جو نزول شروع ہوا اور تعلیم کو حکم ہوا پس اول ابوبکر صدیق کو
تعلیم ہوئی تو حکم تعلیم کے بعد اول ایمان ابوبکر لائے پس جبکہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ معراج
ہوا اول ابوجہل جسکو حضور صلے اللہ علیہ وسلم سے ملا اور کہا کیا خبر ہے ارشاد فرمایا کہ رات کو
مین بیت مقدس گیا اور آگیا پس سنکر بڑی بات جانی اور ابوبکر کو کہلا بہیجا کہ آج تمہارے صاحب
کو یہ ہوا یعنے تاکہ اونکو الزام دے اور ابوجہل کذب ہوا اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کہلا بہیجا
کہ مین اس سے زیادہ کا یقین کرتا ہون کہ جبرئیل دم کے دم مین آسمانون سے آتے ہین اور

جاتے ہین پس ابوبکر صدیق سے ملقب ہوئے اور ابوجہل نے قافلہ کی کا حال دریافت کیا اور
بیت مقدس کی صفت پوچھی کہ کبھی حضور صلے اللہ علیہ وسلم وہان تشریف نہ لے گئے تھے اور
اتفاق سے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو چونکہ ناگہان دیکھے تھے اوسکی صفت یاد نہ رہی تھی۔
پس حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو سخت رنج ہوا کہ فی الفور جبرئیل نے بیت مقدس کی صورت روبرو
کر دی کہ دوسرا معراج روحانی دراصل ہوا پس اوسکو دیکھکر صاف صاف ارشاد کیا اور مطابق پایا اور
قافلونکی بابت ارشاد کیا کہ فلان قافلہ مجھکو فلان جگہ ملا تھا کہ فلان آدمی شخص کا اونٹ میرے براق سے
بھڑکا اور وہ گرا اور اوسکا ہاتھ ٹوٹ گیا اور فلان قافلہ مجھکو فلان جگہ ملا تھا اونمین سے ایک شخص نے
مشک سے پانی برتن مین لیا اور مشک کا منہ باندہتا تھا اور مجھکو پیاس تھی وہ مین نے پی لیا کہ وہ
تعجب کرتا رہا اونکی نسبت کافرون نے کہا ہم دریافت کرینگے۔ پس جبکہ وہ قافلے آئے اون سے
جو دریافت حال کیا مطابق ارشاد کے پایا اور پھر اونسے دریافت کیا کہ فلان قافلہ کہان تھا اور کب آویگا
ارشاد ہوا سورج نکلتے وقت فلان روز۔ پس جو اوسکی طلب مین نکلے اور اوسکا ذکر زبان مین موجود ہوا
سے پس ایک نے کہا کہ وہ سورج نکلا اور خلاف ہوا تو دوسرے نے کہا وہ زور ق کا اونٹ
دیکھا کہ حسب ارشاد وہ قافلہ بدستور وارد آیا اور نشانات سے جتنے ظاہر ہوتی ہے اور صحیح وہ جتنے
نشانات معائنہ ہون اور ہر چند اس معراج کا سورہ بنی اسرائیل مین آیت وما جعلنا الرؤیا التی
اریناك الا فتنة للناس مین رؤیا فرمایا ہے مگر استعمال رؤیا کا رویت چشم پر بھی آتا ہے۔
پس قائلین رؤیا کی پوری دلیل نہین علے مذا رؤیا کے معتقدونکا قول بابت بھول جانے
نفس معراج قصے کے کافی نہین جو کہتے ہین کہ عام اشخاص رات کی شے دیکھے ہوئے کم ہو جاتے ہین یا
چھ جاتے کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم اور رؤیا کی بات اکثر بھول سکتے ہین کیونکہ تفصیل کیطرف
بہت کم التفات ہوتا ہے +

## باب ہفتم

### معراج جسم کے بیان مین

جو بیداری مین جسماً مذکور ہوا اوسکے مطابق قول مرد ہے جو فرماتے ہین ۔ ملا گوید احمد بفلک دو شد

سر بد گو ید فلک در احمد بر شاد + کہ جب بیت مقدس کے صفت ابوجہل وغیرہ نے دریافت کی پس جبرئیل علیہ السلام نے بیت مقدس سامنے رکھدے یعنے خود مین اوسکا نقشہ ملاحظہ فرما کر خبر دی +

# باب ہشتم

## معراج ہشتم کے بیان مین

بعد فرصت نماز کے جیسے بخارے مین کتاب جنائز مین ہے سمرۃ بن جندب سے کہا کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم جب کوئی نماز پڑہتے یعنے نماز صبح متوجہ ہوتے اپنے رو سے ساتہہ پس فرماتے تم مین سے کسی آج رات دیکہی ہے خواب پس اگر کوئی دیکہتا تو بیان کرتا۔ پس کہتا جو چاہا ہے اللہ تعالی نے پس سوال کیا ہم سے ایک روز پس ارشاد کیا۔ کیا کسینے دیکہا ہے تم مین سے خواب عرض کیا ہمنے نہین دیکہا۔ فرمایا۔ لیکن مینے دیکہا آج رات دو مرد دونوکہ آئے میرے پاس اور پکڑے میرے دونون ہاتہہ پس لے گئے مجکو ارض مقدسہ تک پس اچانک ایک مرد ہی بیٹہا اور ایک مرد ہے اوسکے ہاتہہ مین کچہہ ہے لوہے کا ڈالتا ہے دوسرے کی باچہہ مین یہان تک کہ پہونچے اوسکی گردن مین پہر ویسے ہی کرتا ہے اوسکی دوسری باچہہ مین اور پیچہہ ہوجاتے ہی اوسکی باچہہ پس عود کرتا ہی۔ پس کرتا ہی اوسکی مثل پس مین نے کہا کیا ہے یہ دونون نے کہا چل پس ہم چلے تا آنکہ آئے ہم ایک مرد پاس جو اپنی پیٹہہ پر لیٹا تہا اور ایک مرد کہڑا ہے اوسکے سر پر پتہر کے سات کہ ٹہوکے اوسکے سر کو۔ پس جب اوسکے مارتا ہی اوسکو لڑکتا ہے پتہر پس اوس پتہر کے لانے کے لئے جاتا ہی پس نہین لوٹتا اوسکی طرف یہان تک کہ اوسکا سر ہوجاتا ہی اور لوٹتا ہے اوس کا جیسے وہ تہا۔ پس وہ شخص اعادہ کرتا ہے پس مارتا ہے اوسکو۔ مین نے کہا یہ کون ہی اون دونون نے کہا چل۔ پس ہم چلے ایک سوراخ تنور مثال کیطرف اعلا اوسکا تنگ ہے اور اسفل اوسکا واسع ہے آگ جلائی گئی ہی اوسکے نیچے۔ پس جب بلند ہوتی ہے یعنے اوسکی گرمی سے آدمی دور ہوجاتے ہین قریب ہی کہ نکل جاوین پس جب بجہتی ہے رجوع ہوتے ہین اوسکی طرف اور اوسمین مرد ہین اور عورتین ننگی پس مین نے کہا یہ کون ہی۔ یہ کہا چل پس ہم چلے یہانتک کہ آئے نہر خون پر اوسمین ایک مرد ہے کہڑا اور کنارہ نہر پر ایک مرد ہے۔ جسکے ہاتہہ مین پتہر پس متوجہ ہوئے اوس مرد کی

طرف جو نہر مین تہا - پس جب وہ اوسمین سے نکلنے کا ارادہ کرے پہینکے اوسکی طرف پتہر اوسکے منہ مین
پس لوٹا دے اوسکو جہان تہا - پس جب آتا کہ نکلے پہینکتا اوسکے منہ مین پتہر - پس لوٹ گئے جیسے تہا
پس مین نے کہا کون ہی - یہ دونون نے کہا چل پس ہم چلے یہان تک کہ آئے ایک سبز باغ مین -
جسمین بڑا درخت تہا اور اوسکی جڑ مین سے بڈہے و لڑکے اور ناگہان ایک مرد ہے قریب اپنے
دونون ہاتہون مین آگ روشن کرتا پس چڑہایا مجہکو درخت پر - پس داخل کیا مجہکو ایک گہر مین کہ نہ دیکہا
مین نے کبہی نیک و افضل اوس سے اوسمین مرد بڈہے ہین وجوان اور عورتین و لڑکے بہی نکالا
مجہکو اونہون نے وہان سے - پس چڑہایا مجہکو درخت پر کہ داخل کیا مجہکو ایک گہر مین کہ نیک و افضل تہا
اوس سے اوسمین بڈہے وجوان ہین مینے کہا پہرایا مجہکو تم دونون نے آج رات - پس خبر دو
مجہکو اوس سے جو مین نے دیکہا دونون نے کہا ہان لیکن وہ جو تونے دیکہا جسکی باچہہ پہاڑی جاتی تہی
تو وہ جہوٹا ہے جو بات کرے جہوٹی پس پہیلائے جاوے تا کہ آفاق کو پہونچے تو کیا جاوے -
اوسکے ساتہہ قیامت تک اور جسکو تونے دیکہا کہ اوسکا سر کوٹا جاتا ہے تو وہ مرد ہے جسکو اللہ نے قران
سکہلایا - پس سویا اوس سے رات مین اور نہ عمل کیا اوسمین دن مین کیا جاوے اوسکے ساتہہ قیامت
تک - اور وہ جسکو تونے دیکہا سوراخ مین - پس وہ زانی ہین اور وہ جو دیکہا نہر مین وہ بیاج کہانے والے
ہین - اور بڈہے درخت کی جڑ مین ابراہیم ہین اور لڑکے اونکے گرد اونکی اولاد ہین اور جلانے والا
آگ کا مالک خازن دوزخ ہی اور پہلا گہر جسمین تو داخل ہوا عامہ مومنین کا گہر ہے ولیکن یہ گہر پس شہدا
کا گہر ہے اور مین جبرئیل ہون اور یہ میکائیل پس تو اپنا سر اوٹہا تو اوٹہایا مین نے اپنا سر کہ اچانک میرے
اوپر بادل مثال ہی اونہون نے کہا یہ تیری جگہ ہے - پس مینے کہا چہوڑو مجہکو کہ جاون اپنے گہر مین -
اون دونون نے کہا کہ باقی رہی ہے تیری عمر جسکو پورا نہین کیا - پس جب تو کامل کرے گا تو
آوے گا اپنی جگہ مین - لیکن مخفی نہ رہے کہ مسلم مین روایت ہی ابن حزم و انس بن مالک سے نہی کہ جبرئیل
مجہکو لے گیا یہان تک کہ آئے ہم سدرة المنتہی کو - پس ڈہانپا تہا اوسکو رنگون نے جنکو مین نہین جانتا
فرمایا پہر داخل کیا گیا مین جنت مین - پس ناگہان اوسمین موتی کی قبہ تہی اور مٹی — اوسکی مشک
کی پس ممکن ہے اسمین توفیق اس طریق سے ہی کہ دوسرے حدیث مین داخل ہونا سے مراد ہے
اور پہلے حدیث مین مراد سکونت ہی - واللہ اعلم +

# باب نہم

## بیان معراج نہم مین

دریافت ہو کہ باب معراج مسلم مین ابن عباس سے ایک معراج مروی ہے کہ حضرت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم
گذرے وادی ازرق مین۔ پس فرمایا کون ہے یہ وادی۔ تو لوگون نے کہا یہ وادی ازرق ہے
فرمایا گویا مین دیکھتا ہون موسے کی طرف اترنے والے ہین ثنیہ سے اور اونکے لئے آواز ہے
خدا کیطرف تلبیہ کے ساتھ پھر آئے ثنیہ ہرشا پر۔ پس فرمایا کون یہ ثنیہ ہے لوگون نے کہا ثنیہ ہرشا
فرمایا گویا مین دیکھتا ہون یونس بن متی کیطرف سرخ ناقہ جعدہ پر اونپر جبہ تہا صوف کا اونکے ناقہ
کی زمام لیف کی ہے اور وہ تلبیہ کرتے ہین اس مقام پر امام نودی نے فرمایا ہے کہ حیات انبیا بڑہکر
شہدا سے ہے اور تشریف لانا حضرات انبیا کا حج مین بعد از موت اس مقام سے ثابت ہے
اور یہان سے ترقی بعد از موت فصوص الحکم مین لکہی ہے اور وادی ازرق وادی ہے مکہ و مدینہ
کے مابین مین جیسے خود دوسری روایت مسلم مین مبین ہے +

# باب دہم

## معراج دہم کے بیان مین

مخفی نہ رہے کہ مسلم مین چند احادیث اون معراجون مین ہین جسمین کعبہ مین انبیا پیش کئے گئے ہین
جیسے حضرت ابراہیم و حضرت موسے و حضرت ابراہیم علیہم السلام جو سوا سے دوسرے معراجون مذکورہ
کے خواب مین ملاحظہ کئے ہین جیسے مسیح کے روبرو موسے والیاس حسب فصل (۱۷) متی و (۹)
مرقس و (۹) لوقا کے تشریف لانے جنکو پطرس نے بہی دیکہا جو عمدہ حواری تہے اور حضور صلے اللہ
علیہ وسلم کے خاص عام صحابہ کے روبرو جبرئیل آتے تہے جیسے حدیث ایمان و اسلام و احسان سے
ظاہر ہے۔ **معراج یازدہم** سو کرارا ہے اہل جغرافیہ والونکے نزدیک جو تاریخ طبری سے
کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم بیت مقدس تشریف لے گئے اور وہان سے ملک یاجوج ماجوج و تارہ
دونوں و منسک پر اور اونپر اسلام پیش کیا اور اونہون نے تسلیم نہ کی اور جابلقا و جابلسا والونپر گئے

دالونیسر گئے انہون سنے اسلام قبول کیا اور اہل علم خوب جانتے ہین جیسے ہمنے مفصل تفسیر لمعات
ایزدی حیات سرمدی مین کیا ہے کہ یہ زمین جو بیس ہزار میل کے قریب دائرہ رکھتی ہے
اور اسی زمین پر یاجوج وماجوج اور اسی پر زمین جابلقا وجابلسا ہین لیکن حضرات انبیا عالم مثال سے
معائنہ فرماتے ہین پس اونمین اکثر تشبیہات ہوتے ہین جو کتاب دانیال کی پیشین گوئی زمان اسلام
تک دیکھی وہ جیسے ان تشبیہات مین مقدمہ ان لوگون مین نہ ہو اور کتاب مکاشفات یوحنا جو اول
سے آخر تک دیکھی جسمین حالات اہل اسلام زمانہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم صاحب خلفاے اربعہ
سے لیکر سلطنت عباسیہ واسماعیلیہ وکروسیڈ وچنگیز خانیہ وواقعات آیندہ مین تا زمان یاجوج ماجوج
ومسیح وبارہ آئمہ مہدیہ تک جو بعد بارہ حوارے کے ہونے والی ہین کیسے کیسے تشبیہات مین
مذکور ہین وہ اہل ملقان واہل اسپین ویاجوج وماجوج کے حالات پر جو احادیثون مین مذکور ہین
متعجب نہ ہوگا جسکی تفسیر ہمنے مفصل مقدمہ چہارم تفسیر مذکور مین اور حالات یاجوج وماجوج مقدمہ
ششم مین کتب یہود ونصارے واہل اسلام وہنود سے بطور تشبیہات کے ہین کہ عام اس زمانہ کے
واقف کمتر ہین - تاریخ الجمان سنے تاریخ الزمان مین امام عصر وحید زمان شیخ محمود علینی محدث
حنفی مرحوم سے نقل کی ہے کہ یاجوج وماجوج آدم ونوح کی نسل سے ہین اور اونکی وہی صورتین و
اشکال ہین جو دوسرے انسانونکی ہین اور جو کوئے خلاف اسکے خیالات جماوسے وہ لغو ہے
اور وجود یاجوج وماجوج کا شرح چغمینی ومفرح القلوب حکیم ارزانی وغیرہ مین پانچوین چھٹی وساتوین
اقلیم مین لکھا ہے - مگرچونکہ اس زمانہ کے علما واقف نہین اسوجہ سے یہان کچھہ مختصر لکھا جاتا ہی
کہ فصل دہم تکوین وفصل اول تاریخ ایام اول کتاب اول مجموعہ تورات مین یاجوج کو یافث کا بیٹا لکھا ہے
جسکی اصلی مملکت مفسرین انگریزی سے تہیامین لکھتے ہین جہان سے انگریزونکی اصل ہی اور اوسکا
مقام حسب فصل (۱۷) سلاطین دوم مندرجہ تورات کے مادے بن یافث کے پاس لکھی ہے
جہان حسب فصل (۵) ایام اول و ۱۵ و ۱۶ سلاطین دوم کے بارا وہالبورا متصل خلیج مشہور
نہر جرجان تھے اور مادے کے اکثر اولاد ہمدان سے تا نہر گیلان تھی - چنانچہ ابتدا مین ذوالقرنین
کورش کیقباد ہمدانی سنے جو مید وفارس کا شاہ تہا اور حسب فصل ۲۱ - و ۴۴ و ۴۵ یشعیا و ۸
دانیال کے ذوالقرنین سے ملقب ہی جسکو انگریزی مین سائرس کبیر بہی کہتے ہین - ہمدان سے

لیکر تا نہر گیلان سد ڈیڑہ سو فرسنح کی لنبائی جراب تک موجود ہے اور اوسکو صاحب بیضاوے
ونیتاپور سے ورمنے آرمینیہ و اذربیجان کے مابین مین لکہتے ہین اور بعض باب الابوابیہ کو
جسپر اکثر مقام پر سیسہ پلایا ہوا ہے سد سمجہتے ہین اور یہ ذوالقرنین ۳۳۶ قبل مسیح مین فاتح بابل
تہا اور سنہ ۳۲۳ قبل مسیح مین مرا اور اوس سے پہلے ۸۰۰ قبل مسیح مین یاجوج بن سمعیا بن روبن
بن یعقوب کی اولاد بڑی زور آور تہی اوسکو تلگت پلناصر و پول اسریہ کے بادشاہون نے پکڑ کر
مملکت ماجوج مین حسب فصل (۵) تاریخ ایام اول و ۵ او ۱۶ سلاطین دوم کے بسایا نہر گیلان و ہید
کے پاس پس قوم گالی گیلانی نسل ماجوج و نسل یاجوج نے زور پکڑا تو اونپر کیقباد نے آرمینیہ
و اذربیجان مین پہلے ایک سد بنائی جو قباد پدر نوشیروان کی مشہور ہے مجہکو یون ظن ہے
کہ دراصل وہ کیقباد کی ہے اور پہر قباد نے اوسکی درستی کی ہے اسوجہ سے سابق بہی کیقباد
کے کر کے سینہ لکہی ہے پر عقول عشرہ و تاریخ کبنی مین قباد کی ہی لکہی ہے اور چونکہ اکثر یاجوج
بشمول بعض ماجوج کے ڈینوب ڈانیز مین زور آور ہوئے اونہین سے کاسک تہے جنکو معالم مین
وہب سے نکبٹ کر کے لکہا ہے تو ذوالقرنین مذکور اپنے مملکت سے غرب مین اون پر
چڑہا اور ہر ایک ملک کا غرب بطور محاورہ متعین ہے ناواقف تاریخ اگر اسکو نہ سمجہی جاوے لاچار
ہے اور کاسک موٹی اونٹنگنے ہین جنکا عرض مثل طول کے ہے کہ ہر شخص انکو دکہا تو ترشوا نے
الا اپنے عرض کو اپنے چاروں طرف کی لٹائی سمجہتا ہے پس اونکو شکست دی اور وہ قلعہ جات
بلونہ کے پاس ہین غالباً اوسوقت کے ہین اور یاجوج وہان سے کوہ قاف کی شمال مین گئے
اور مملکت کتبا واقع داغستان کو جو نسل الانا یعنے ایران بن سام سے آریہ کر کے بسے الان ہے
ستانے لگے پچہلے سالون مین مندرون داغستان سے سنسکرتی حروف ظاہر ہوئے
ہے جو اس مقام سے رجایا ہ سکتہ ۲۲ منڈل ۷ ورگ دبدرجیا سکتہ ۳۲ - کانڈ (۵)
وغیرہ اتہرون مین کوک کے شر سے مندرونکی بچاد کے لئے پناہ مانگی ہے کہ یاجوج
قوم ہید کو دوسر وہنکے مندرون سے ضد تہی - اس مقام سے ویدونکے شروعات کا وقت
ظاہر ہوا اور دکوک کو کوک کے ساتہ کلب درم و کلکی پران مین لکہتے ہین جنکے آنکہین
کینچی و ریل والے ہون اور اونکے آخر مین ملکہ معظمہ کا ہی ذکر ہے انکا اصل یاجوج پر ٹہہتے

کوہ یرال کے شرقیونکو بھی ستانے لگے - جبکہ ذوالقرنین حویلا سے سودان کو اور سائرس کبیر
ذوالقرنین کے فتوحات مملکت مصر مین رولن صاحب بھی لکھتے ہین اور وہان سے جو حد
جنوبی سیر ذوالقرنین کی معالم مین وہب بن منبہ تابعی سے لکھی ہے مشرق کو آیا
یعنے پہلے مملکت بابل کو ۵۳۸ سنہ قبل مسیح مین بیلشضر بن بخت نصر سے چھینا اور مملکت
یہود پر یہودیونکو قید بابل سے خلاص کیا اور مملکت شرقیہ مین تمسک پر پہونچا جو سیبریا سے
روس مین ہے جہان پہاڑون سے حسب قران ستر و پردہ نہین یہ حد شرقی اوسکی سیر کی
ہوئی اور وہانسے حد شمالی پر مملکت توبل پر گیا جو حد شمالی سیبریا سے روس پر ہے اقلیم
ہفتم مین اور وہانسے اپنی مملکت کو لوٹا تو قریب تارہ کے پہونچا اور جیسے تارہ و تمسک و توبل
ابنائے یافث کے یہ تینون شہر ہین ویسے تارہ سے تاتار و توبل سے تبت و تمسک سے
تشکین اہل چین ہین پس تارہ کے پاس کوہ یرال کے دس میل کی کھائی ہے جو نہر یرال کے
قریب ہی یاجوج مشمول اولاد ماجوج لوٹ کرتے تھی تو اوس مقام پر پتھر و گارے سے دو چٹیونکے
بیچ دیوار بنائی جبکہ دیوار برابر دو چوٹیونکے ہوگئی اوسپر مناسب طور سے موقع موقع سے لوہا گلا کر
پلا دیا جیسے محکم دیوارونکا دستور ہے پس اوس مقام سے اونکی آمد بند تھی اگرچہ ڈنیوب و تانیس
کے مابین والی کیمبرو سے جنگ کرتے رہے اور یاجوج و ماجوج کی کیمبرو پر فتح نمایان ہوئے
اور سریا ملک لوٹتے رہے لیکن پورب کیطرف کوہ یرال سے نہ نکل سکے کہ ہرچند حسب حدیث
اوسکو چاٹتے تھے یعنے کھودتے اور کاغذ برابر رہجاتی یعنے کم رہجانے پر آر پار نہ ہوتی تہی کہ اوپر
سے گرکر بدستور ہوجاتی لیکن یہ اوس وقت تک اونکا کام رہا جب تک ام المومنین حضرت زینب
رضی اللہ عنہا سے روایت نہ ہوئی تہی پھر ایک روز حسب روایت صحاح ستہ کے وہ آر پار
ہوگئی یہ ایک خروج اونکا ہوا - دوسرے خروج کی بابت حدیث مین ارشاد ہے کہ ہزار سال
بعد میرے قیامت اوے گی اور تین سو سال گذر گئے اور قیامت اب تک نہ آئی اوسکا
جواب فصل ۴ و ۲۰ مکاشفات یوحنا مین لکھا ہے کہ خداوند چار خلفا کی ہزار سال تک شیطان کو قید کریگے اور ہزار
سال کے بعد شیطان قید سے خلاص ہوگا اور یاجوج و ماجوج کو بہکاوے گا کہ اطراف ممالک اہل
اسلام پر تسلط کرنا شروع کرین گے وہی مشاہد ہوا اور آیت وہم من کل حدب ینسلون کے مطابق

حدیب شمالی سے ہے یاجوج روس ٹربا اور حدب جنوبی سے دوسرے اہل یورپ جو ہے
جیسے ابوالفضل مین لکہا ہے کہ جاجیونکا راہ اہل فرنگ روکتے ہین جسکو عرصہ تین سو سال کا ہوا
اور فیصل ۲۸ و ۲۹ خرنیل مین مفصل کیا کہ یاجوج واسطے رنسیا و توبل و تمسک کے ساتھہ آخر
زمانے مین جرمن و فارس ا بناسے گومر یعنے کیومرث بن یافث ہونگے و بچشم خود شاہد ہے
اور اوسکا تسلط کوش بن حام کے اولاد پر ہوگا جو حبشو نکے پاس بستے ہے وہ ہی سنجارا و خیوا
و زمانہ وغیرہ کے تسلط سے ظاہر اور اونکے ساتھہ گومر کے بقیہ اولاد یعنے سکنستانے اولاد
اسکنت سے ہونگے وہی مرو پر قابض ہوا اور جہان اسکنت کے اولاد ہوسگے وہانبر متصرف ہوگا —
اور قبط کے اولاد سے پریرو سود ان وکابل ہے بقول بعض ہے اوسکا حال بہی فصول مذکورہ
مین لکہا ہے اور شیر ببر سوداگرونکے جہنگے جہنڈے پر شیر کا نشان ہے یعنے انگلستانیونکا
باشندہ ہند و تارسیس پر تسلط لکہا ہے اور جیسے تارسیس کے اولاد سے صور و صیدا
تہے دیسے نیبان وجاوہ و جاپان نسل تارسیس بن یوان سے ہین اس برہما کے شرق نیپال
چین پر سرکار انگریزے کا تسلط ہوجانا قریب قیاس ہے ۔ یہ دوسرا خروج یاجوج و ماجوج ہے
اب تیسرا خروج بیت مقدس پر ہوگا مگر پہلے سنہ ۱۳۲۲ھ کے قریب سلطنت ترک بنی قنطوراہ
نسل ابراہیم سے باقی رہے گی جو عیفا بن مدین کی اولاد سے ہین جنکو ایشیا کے لکہتے ہین انکا ملک
بنی اصفر لے لینگے اور اوسکے بعد امام مہدی مدینے سے مکہ مین آکر پہچانے جاوینگے اور
بنی اصفر پر فتحیاب تا مملکت قسطنطنیہ ہونگے اوس وقت دجال آویگا اور اوسکو مسیح عم لدّ
سنہ ۱۳۲۵ کے قریب قتل کرینگے - اورباقیت تیسرا خروج بیت مقدس پر ہوگا اسکو عرصہ
(۲۰) سال کا باقی ہے اور قرآن مجید مین حسب آیت افحسب الذین کفروا ان یتخذوا عبادی
من دونی اولیا کے بعض یاجوج و ماجوج خدا کے بندون مسیح و مریم کے پرستش کرنیوالے
جنکے فہما نہین اس جہنم زمینی مین جو جنت آدم کے مقابلے مین ہے کیسے کیسے ہورہے مین
اور بعض حسب آیت ہل ننبئکم بالاخسرین اعمالا الذین ضل سعیہم فی الحیوۃ الدنیا وہم یحسبون
انہم یحسنون صنعا کے بحد حیات دنیا کے معتقد جو صنعتین اچہی بناوین اور ظاہر کو طویل القامت کو
مثل کہجور و تاڑ بولتے ہین اور جو سیدہے روسے طویل القامت کو مثل درخت آذر کہنا جو ہنر گزہ کا

ہوتا ہے بعید نہین جو حدیث مین بطور محاورہ آیا ہے کہین شترگز کا نہین فرمایا علے ہذا
شتا لی روس کے بوتونکو مرتضےٰ نے بالشیتہ کہا ہے اور کان حواس مین عمدہ ہوتا ہے۔
اس جگہ سے قرآن مین کافرون کا قول نسبت حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے تہا کہ وہ کان ہین
بلا تشبیہ یہ لوگ کان اسعنے حواس ظاہر سے کو لحاف و ہتعمال کر رہے ہین و باطنے کان موقت
ندارد کہ وہ مثل فرش ہین اور انمین سے ایمان کمتر لاتے ہین۔ پس جو ارشاد حضور صلے اللہ
علیہ وسلم کا تہا کہ وہ ایمان نہ لاوینگے پورا ہوا اور کثرت کی اونکی یہ حالت کہ ایک شہر اجمیر مین
اجمیر کے باشندے چالیس ہزار ہین و ایک شہر لندن مین چالیس لاکھ ہین و علے ہذا دوسرے
امور کو غور کرنا چاہیے کہ نہ انکے روبرو پہاڑ ٹھیرسے نہ سمندر۔ بحیرہ طبریہ جو پندرہ میل
مین ہے اور سکے کیا حقیقت ہے جو ٹھیرے جسکے بابت حدیث مین ہے اور جابلقا
و ہے مملکت بلقان جسمین ہنوز جابلیاق شہر ہے اور جابلسا وہ ہے بلنیہ اسپین ہے
جسمین سے اہل اسلام کے عملدار سے ایک بہت بیغمبر دوسرے مین بہت رہے ہے اور
وہ بہت کچھہ آباد ہین اور اونکے سارے اشخاص عالم مثال ہین جو دیکھے اونکے نسبت
دنیا اور اس عالم کے مطابق ارشاد ہوا یہ مین نے اپنے خیال کے مطابق لکہا ہے جسکو
زیادہ تحقیق منظور ہو وہ تفسیر سے حیات سرمدی دیکھے جسمین صدہا و ہزارہا عجائبات ہین

## باب دوازدہم

### عظیم ترین معراجکی بیان مین
(جو بارہوین سال حسب سورہ نجم کے ہو)

ہر چند اسکو سال بارہ نبوت کی نظر سے پہلے لکہنا تہا بر بنظر زیادت بیان کے تاخیر کے
اور جو شخص مسئلہ بروز و تمثل سے واقف ہے وہ اس کو خوب سمجھیگا کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم
وجہ دیرو زروح اعظم ہین جو بنظر حقیقت رب سے روح ہین اور بنظر ظاہر نبی و رسول پس
قرب سے الحقیقت قاب قوسین کیا یا او ادنیٰ صحیح ہے جسمین حضور صلے اللہ علیہ وسلم
مفقود دنیا سے نہین ہوسنے بلکہ یہان پر رویت اپنے آپ مین سے جیسے فرماتا ہے

والنجم اذا ہوی الی آیات ربہ الکبرے خلاصہ ترجمہ قسم ہے نجم محمد کی جو شب
معراج میں ترقی پاکر درجہ انسانیت میں اترا نہ گم ہوا تمہارا صاحب نہ کج اور نہ بولے خواہش سے
نہیں ہے اوسکا قول مگر وہ جو وحی کیا اوسکے رب نے تعلیم کیا اوسکو صاحب قوت و زور
والے رحمٰن نے بصورت روح اعظم جیسے سورہ رحمٰن میں ہے پس اوپر پورے ہوئے
محمد اپنے رتبہ ترقی پر اور اودہر روح اعظم تہا افق اعلے کے ساتھہ پہر قریب ہوئے محمد
افق اعلے کے طرف تو اترا روح اپنے درجہ سے تنزلے ہوکر پس اس ترقی محمد و تنزلے روح
ہوئے محمد بقدر قوسین بلکہ اوس سے بہی قریب - پس وحی کی روح نے اپنے بندہ محمد
کیطرف وہ جو وحی کے نہ دروغ کہا دل محمد نے وہ جو دیکہا - آیا تم شک کرتے ہو اوس
جسکو اوس نے دیکہا اور البتہ دیکہا - بار دگر معراج اول میں سدرۃ المنتہی کے پاس اوس سدرہ
کے پاس جنت ماوا ہے جب ڈہانپا سدرہ کو اون الوانوں نے جو ڈہانپا نہ پہرے ہوئے
بصر محمد نہ کج رویت حق میں اون الوان کیطرف دیکہنے سے بلکہ توجہ روح میں ہے - ہا
البتہ دیکہیں اپنے پروردگار کے بزرگ آیتیں وہ جو موعود سورہ اسری کی آیت
لنریہ من آیاتنا الکبرے میں تہیں اور بزرگ ترین آیات سے روح اعظم مظہر اول ہے
جسکے نسبت اول ما خلق اللہ نوری وارد حدیث میں ہے - یہ ترجمہ صاف آیات کا
مطابق مذہب ابن عباس کے ہے اور اسمیں کچھہ شک نہیں کہ جبرئیل حسب سورہ کورت کے
افق مبین میں زمان شروع وحی جلے میں چہہ سو بازوؤنکے ساتھہ دکہلائی دے - پس
صدیقہ کے استفسار میں تفسیر آیت ولقد رآہ بالافق المبین میں حضور صلے اللہ علیہ وسلم
نے مراد جبرئیل سے فرماتے - پر افق اعلے پر مقام جبرئیل نہیں وہاں پر روح کا مقام ہے
جو ذی العرش ہے - باقی رہی یہ بات کہ حضرت صدیقہ فرماتی ہیں کہ میں نے حضور صلے اللہ
علیہ وسلم سے آیت ولقد رآہ بالافق المبین اور آیت ولقد رآہ نزلۃ اخرے
کو دریافت کیا تہا - حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے جبرئیل کے نسبت فرمایا تہا کہ اوسکے عظیم جثہ
نے بند کیا تہا زمین و آسمان کو پس نسبت افق مبین کے جواب مسلم ہے کہ وہ حضور صلے اللہ
علیہ وسلم کا ارشاد ہے لیکن دوسرے آیت کی بابت حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے طرف

سے جو اب خلاف آیت کے کیسے ہو سکے جبکہ رویت سدرۃ المنتہٰی کے پاس ارشاد کی گئی
ہے اور رویت میں ما بین زمین و آسمان کے وسط میں ہے۔ اسمیں کسی راوی کو اشتباہ
واقع ہوا جو حضرت صدیقہ و حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف نسبت کر دیا ہے پس اسواسطے
یہ حدیث مسلم غریب ہے جیسے ترمذی میں ہے کہ ابو بکر نے بلال کو حضور صلے اللہ علیہ
وسلم کے ساتھ قبل از نبوت ممالک شام سے کر دیا تھا کہ یہود سے ضرر نہ پہونچے اگرچہ راوی
اسکے درست ہیں لیکن چونکہ تاریخ کے خلاف ہے کہ بلال قبل از نبوت کب محکوم
صدیق کے تھے۔ ترمذی نے کہا کہ یہ حدیث غریب ہی قابل سند نہیں اور ایسا کچھ اشتباہ
بہت مرتبہ۔ حضرات جلیل القدر سے اتفاق سے واقع ہوا ہے دیکھئے تمتع و قران کی
ممانعت عمر فاروق و ذو النورین نے کی اور مرتضےٰ نے قران کے موافق جاری
کر دیا جناب مرتضےٰ و عباس و حضرت زبیر رضی اللہ عنہم نے طلب وراثت کی
حالانکہ حدیث میں نحن معاشر الانبیاء لا نورث و لا نورث وارد ہے جسکے مطابق بعد
کو جناب مرتضےٰ نے تعمیل کی۔ اب اس مقام پر تحقیق احادیث مثل نورانی اراہ النورانی
اراہ کے مناسب ہے پس مخفی نہ رہے کہ جیسے حدیث میں روح کی نسبت جیسے اول
ما خلق اللہ العقل ہے ویسے ہی اول ما خلق اللہ نوری وارد ہے پس ابو ذر نے رویت رب جب
دریافت کیا۔ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد کیا کہ نور کو میں نے دیکھا جیسے دوسری
روایت مسلم میں ہے اور معنی نورانی اراہ کے صاف ہیں کہ وہ مطابق حدیث اول
ما خلق اللہ نوری کے میرا نور ہے دوسرے جگہ اپنے سوا میں کہاں دیکھوں جیسے
ایک روایت میں نورانی بفتح راء ہے مطلب اوسکا یہ ہے کہ میں خود نورانی ہوں
بسبب اسکے کہ وہ میرا نور ہے اوسکو دیکھتا ہوں اور ابن عباس اس رمز سے آشنا تھے
جیسے آپ کا ارشاد ہے کہ حضور نور تھے نور کو دیکھا۔ اس مقام سے ہے۔ ومن رانی
فقد رای الحق ہے جیسے موسیٰ کو ارشاد فصل لستم خروج میں ہوا کہ تو یہ نمونہ دیکھتا ہے
بعد دس ظہور کا جو نمبر ہفتم میں فرمایا جاوے گا اور حجاب حق وجود مطلق نور ہے
اور وراء سے حجاب سے کلام و رویت کی حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا معتقد ہیں

اور بلا حجاب وجود مطلق کی رویت من حیث الاطلاق کب متصور اگر اوٹہا دیوے حجاب تو البتہ
جلا دیوین جلال اوسکے وجہ کے اوسکے خلق کو جہان تک منتہی ہو۔

## تتمہ

### اس معراجکے متعلق

مخفی نہ رہے کہ جب حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے سورۂ نجم پڑہے پس آیت مذکورہ کے بعد
آیت افرایتم اللات والعزے الے من شایطان ہے یعنے بنی نے تو دیکھا رب کو کیا تم نے
دیکھا لات وعزے وغیرہ بنات ذلیل کو کیا تمہارے لئے نر ہے اور خدا کے لئے
مادہ یہ اسوقت مین تقسیم بری ہے نہیں ہین یہ بت مگر وہ اسما جو تمنے و تمہارے باپ دادا نے
نام رکھے ہین نہین نازل کیا اللہ نے اونکے ساتھ دلیل نقل ہے کہ ایک روز آیت افرایتم اللات والعزے
ومنوۃ الثالثۃ الاخرے حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے پڑہے اور بطور استفہام کے جو آیت اول
وآخرین ہے فرمایا تلک الغرانیق العلے وان شفاعتہن لترتجے یعنے کیا یہ بڑے سردار ہین
آیا بہ تحقیق — انکی شفاعت البتہ امید کیجاوے پس اس سے حضور صلے اللہ علیہ وسلم
کے تمنا تہی کہ کفار ایمان لاوین پر معاملہ برعکس ہوا کہ کفار اسکو تحقیق پر سمجہے اور آیندہ وسابق کے
استفہام وخواری وذلت بتون کا نہ خیال کیا۔ پس حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے مع مسلمانون کے اور کافرون نے
بہی سجدہ کیا۔ یہانتک کہ ایک بڈہا جو سجدہ اونمین سے نہ کرسکتا تہا اوسنے کنکر اوٹہا کر ہاتہہ مین لئے
اور سجدہ کیا۔ اور کفار نے کہا کہ ہمارے و مسلمانونکے بتونکے تعظیم کی بابت تکرار تہی اور تعظیم کرنے سے
بتونکی وہ تکرار جاتی رہی یہانتک اس خبر نے اشتہار پایا کہ مہاجرین حبشہ تک خبر پہونچی وہ واپس آئے
الحاصل بعد اسکے کہ کافرون نے اپنا مقولہ کہا حسب سورۂ حج کے جبرئیل آئے کہا اے
محمد علیک الصلوۃ والسلام کچہہ وحی مین ایزاد کیا آپ نے فرمایا نہین۔ پس آیت سورۂ حج مین
وما ارسلنا من قبلک من رسول ولا نبی الے علیم حکیم آئے یعنے اور ہم نے پہلے رسول ونبی
نہین بہیجے مگر جب آرزو کی نبی نے قوم کے ہدایت کی تو خلل ڈالا شیطان نے اوسکے آرزو
برابر ہی مین چنانچہ ابراہیم نے آرزو کی کہ آذر مسلمان ہون وہ نہ ہوسکے موسے نے آرزو کی کہ قوم

میری ہدایت پر رہے ۔ اور ہارون کو خلیفہ کر گئے ۔ اونکے عقب مین گوسالہ پرستے ہوئے
اور مسیح نے آرزو کی کہ بنی اسرائیل ہدایت پاوین وہ سرکش ہوگئے اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم
نے باآرزو سے ہدایت مابین استفہامون مین بطور استفہام کے مقولہ مذکور فرمایا وہ بتحقیق نہ سمجھے
اور اوسکو قرآن خیال کیا ۔ پس نسخ کرے اللہ وہ جو القا کرے شیطان پھر محکم کرے اللہ اپنے
آیات واللہ دانا باحکمت ہے ۔ والحمد للہ علے ذلک

---

## خلاصہ اوائل

# رسالہ درہ نادرہ مولفہ مولوی محمد مظہر الہادی طبیب متخلص بہ سہیل امروہوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد الک یا عمیم الفضل والنعم وشکرا لک یا ذا العزۃ والکرام من اجل نعمک
ان جعلتنا من امۃ النبی الہاشمی المکرم فصلے اللہ علیہ صلوۃ دائمۃ وعلی
آلہ واصحابہ وسلم ۔ خدمت ارباب تحقیق مین فقیر محمد مظہر الہادی عفی عنہ العفو عرض پرداز ہے کہ رسالہ جلیلۃ
عظیمۃ المنزلۃ معراج الرسول مقدمہ معراج مین ایک عجیب پاکیزہ رسالہ ہے جسکے مثل چشم زمانہ نے نہین
دیکھا اور جیسی میری استعداد تھی اوس سے بہرہ لیا ہے لیکن باب یازدہم مین واقعات اسلامیہ مستفات مکا
یوحنا سے جو لکھے ہین نہایت مجمل ہین جسکے تفسیر کتاب لمعات انوری مین موجود ہے مین نے
مناسب دیکھا کہ اوسکے کمنوز غوامض کے قفلونکو کھولون وجونکہ اوسمین عمدہ بیان چار خلفا کا ہے
لہذا اس حصہ کو ایک مقدمہ چار مفتاح پر مشتمل کیا وباللہ التوفیق

### مقدمہ

مخفی نہ رہے کہ قرآن مجید مین جیسے محمد رسول اللہ کے بعد والذین معہ سے اشارہ صدیق کیطرف
واشداء علی الکفار سے فاروق کی طرف رحماء بینہم سے ذوالنورین کیطرف تریٰہم رکعا سجدا سے
مرتضیٰ کیطرف یبتغون فضلا من اللہ و رضوانا سے امام حسن مجتبیٰ کیطرف سیماہم فی وجوہہم من اثر السجود
سے شہید کربلا کیطرف ہے ویسے فصل ۳۳ سفر تثنیہ موسے مین درس ۲ سے محمد رسول اللہ
کے مثل ہے اور موسے نے کہا کہ خداوند سینا یعنے مکہ سے آیا اور شعیر سے یعنے بدر سے
ہوتے شعیر بنی اسحاق سے طلوع ہوا فاران یعنے جنگل مدینہ ہے کے پہاڑ سے جلوہ گر ہوا
دس ہزار قدوسیونکے ساتھ آیا یعنے متقیون جو مہاجر و انصار سے اسمین اشارہ والذین معہ کا ہوا اور
داہنے ہاتھ مین ایک آتشی شریعت اونکے لئے تھی یہ اشداء علی الکفار کے تفسیر ہوئی ۔ ۳
ہان وہ قوم سے بڑی محبت رکھتا ہے اشارہ رحماء بینہم سے ہے اوسکے سارے مقدس تیرے ہاتھ مین
ہین تریٰہم رکعا سجدا کیطرف اشارہ ہے اور وہ تیرے قدمونکے نزدیک بیٹھے ہین یبتغون فضلا من اللہ
و رضوانا کیطرف تشیر اور تیرے باتونکو مانین گے سیماہم فی وجوہہم کی تفسیر اور مثلہم فی الانجیل کے
تفصیل فصل (۵) متی مین ہے کہ محمد رسول اللہ کے ہمراہیون کے تفسیر درس (۳) سے یون شروع
کی ہے (درس ۳) مبارک وے جو دل کے غریب ہین کیونکہ آسمان کی بادشاہت انہین کی
ہے (۴) مبارک وے جو غمگین ہین کیونکہ وے تسلی پاوین گے ۔ اب ہمراہان حضرت
صدیق کی نسبت یہ ہے (۵) مبارک وے جو حلیم ہین کیونکہ وہ زمین کے وارث ہون گے
ہمراہان عمر فاروق کو فرماتا ہے (۶) مبارک وے جو راستبازی کے بھوکے پیاسے ہین کیونکہ
وے آسودہ ہونگے ۔ ذوالنورین کے ہمراہیونکو فرماتا ہے (۷) مبارک وے جو رحمدل ہین
کیونکہ اونپر رحم کیا جاوے گا ۔ علی مرتضیٰ کی نسبت فرماتا ہے (۸) مبارک وے جو پاک دل ہین
کیونکہ وے خدا (یعنے رسول خدا) کو دیکھین گے (یعنے بنظر حقیقت) امام حسن کو فرماتا ہے
(۹) مبارک وے جو صلح کرنے والے ہین کیونکہ (رسول) خدا کے فرزند کہلائین گے ۔ امام حسین
کے حق مین فرماتا ہے (۱۰) مبارک وے جو راستبازی کے سبب ستائے جاتے ہین
کیونکہ خدا کی بادشاہت انہین کی ہے یعنے امامت اونکی و اونکی اولاد کی ہے اور سورہ
شوریٰ مین وما عند اللہ خیر و ابقی للذین امنوا و علی ربہم یتوکلون صفت

صدیق میں ہی اور و الذین یجتنبون کبائر الاثم والفواحش، و اذا ما غضبوا ہم
یغفرون صفت فاروق میں اور والذین استجابوا لربہم واقاموا الصلوٰۃ و امرہم
شوریٰ بینہم و مما رزقناہم ینفقون صفت عثمان سخی صاحب شوریٰ کے حق میں
جنہوں نے صلوٰۃ یعنے قرآن کو برپا رکھا اور والذین اذا اصابہم البغی ہم ینتصرون
صفت مرتضےٰ میں ہے جبکہ حضرت طلحہ و زبیر و صدیقہ پر علیہ جتلایا کہ مرتضےٰ ہی حسب و جزاء سیئۃ سیئۃ
مثلہا کی اور مومنین سے لڑے پھر مرتضےٰ کی تعریف میں فمن عفی و اصلح فاجرہ علی اللہ
ہے کہ عفو طلحہ و زبیر کو کیا و اصلاح حال ام المومنین کے پھر بحق شامیوں کے فرماتا ہے انہ لا یحب
الظالمین پھر بحق مرتضےٰ فرماتا ہے ولمن انتصر بعد ظلمہ فاولئک ما علیہم من سبیل
پھر بحق شامیوں کے فرماتا ہے انما السبیل علی الذین یظلمون الناس و یبغون
فی الارض بغیر الحق اولئک لہم عذاب الیم جبکہ عمار و یاسر شہید ہوئے و امام حسن
زہر دئے گئے اور امام حسین مع اقربا شہید ہوئے اور کیسے ظلم و ستم سے یزید نے شہید کرایا کہ جسکا
بیان نہیں ہو سکتا۔ پھر بحق امام حسن فرماتا ہے ولمن صبر و غفر ان ذلک لمن عزم الامور
پھر بحق مروانیہ فرماتا ہے ومن یضلل اللہ فما لہ من ولی من بعدہ پھر بحق کل ظالمین فرماتا ہی
و تری الظالمین لما راوا العذاب سے من الہاشمیین یقولون ہل الی مرد من
سبیل و تریہم یعرضون علیہا ای فی القیامۃ خاشعین من الذل ینظرون من
طرف خفی یہ چونکہ مسلمان ہونگے اندھے ہوکر نہ اوٹھیں وقال الذین آمنوا ان الخاسرین
الذین خسروا انفسہم واہلیہم یوم القیامۃ الا ان الظالمین فی عذاب مقیم یہ حال
بنی امیہ کا لیکن حجۃ الوداع کے روز حسب حدیث ظالمین امت ہی بعد دعاء حضور صلی اللہ علیہ
وسلم کے بخشے گئے پھر بنی ہاشم عباسیہ و اسماعیلیہ کو بنظر استخدام فرماتا ہے جبکہ وہ بھی ظلم کرنے لگے
لوز ومیہ سے پاداش پائیں اور پھر اللہ سے ہی اونکی بہبودی و ما کان لہم من اولیاء ینصرونہم
من دون اللہ اور پھر بھی جب ظلم سے باز نہ آسے تو فرماتا ہے ومن یضلل اللہ فما لہ من
سبیل پس ہرگروہ نے تباہی آئی بدان نظر فرماتا ہے استجیبوا لربکم من قبل ان یاتی یوم
لا مرد لہ من اللہ ما لکم من ملجاء یومئذ اسے عباسیہ وما لکم من نکیر اسے اسماعیلیہ فان اعرضوا

نما ارسلناک علیھم حفیظا ان علیک الا البلاغ اب بحال ترکھنکے فرماتا ہے جبکہ
اسلام سے آوین وانا اذا اذقنا الانسان منا رحمتہ فرح بہا وان تصبھم سیئۃ
بما قدمت ایدیھم فان الانسان کفور اب اونکی برائی کا زمانہ آن پہونچا کہ چارونطرف
سے فرماوسے اب قریب عرصے مین سلطنت جانے والی ہے اصغر سے آئیگی اوسکے بعد پھر امامت
مہدی ومسیح جو خدا کی بادشاہت ہے آنے والی ہے جو آسمانی بادشاہت سے تعبیر کیجاتی ہے
اور اوسکے بعد پھر خراب وبنیادی زمانہ ہوگا کہ اللہ کا نام لینے والا نہ ہوگا تو زمانہ عقیم کا ہوگا۔
نظر بران فرماتا ہے للہ ملک السموات والارض یخلق ما یشاء یھب لمن یشاء اناثا ویھب
لمن یشاء الذکور او یزوجھم ذکرانا واناثا ویجعل من یشاء عقیما

## مفتاح اوّل

### شرح سات باب اول مکاشفات مین

مخفی نہ رہے کہ مکاشفات کی تین اول بابون مین تمہید ہے سات کلیساؤن کو آیندہ واقعات اسلامیہ
سے پیشین گوئی ہے کہ جو آنے والی باتین تسلیم کریگا وہی غالب ہوگا اور مسیح وعدہ دیتا ہے کہ اوسکو من مخفی وحیات
ابدی وغیرہ دونگا یعنی اوسکو اسلام سے عزت مین بخشونگا اور باب چہارم سے اون واقعات موعودہ
کا بیان شروع ہے کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم صاحب کمان کو بہ نظر اسکے کہ وجہ رحم اعظم ہین۔
عرش نشین کہتے ہین جسکے عرش دین کے چار خلفا حامل تھے اولاً بہ ترتیب ایمان اسد وبکر وانسان وعقاب ذکر
سے بیان کیا ہے اور ثانیاً باب ششم مین بہ ترتیب خلافت۔ ترتیب ایمان سے یون ہے کہ اسد سے
مراد اسد اللہ علی اور بکر سے ابوبکر جنکے نام مین بکر کا لفظ ہے اور بکر بچہ شتر کو کہتے ہین جو کہ ترجمہ لفظ
بقر عبرانی کا ہے دراصل بقر زیادہ تر بچہ شتر پر مستعمل ہے مترجمین نصاریٰ نے غلطی سے اوسکا ترجمہ
بچھڑے سے کرتے ہین اور انسان بمعنی مردنیک سے ذوالنورین عثمان مراد ہین۔ اور عقاب سے
مراد حضرت عمر ہین۔ فارق بین الحق والباطل آپ چونکہ بڑے باجلال اور زور آور تھے لہذا اونکو
جانور سے شباہت دیگئی جو نہایت قوی اور اصیل جانور ہوتا ہے یہان تک کہ دوسرے کا شکار کیا ہوا
نہین کھاتا ہے کہ وہ فارق ہے اپنے اور دوسرے کے حق مین اور یہ بھی تخت نشینون سے

مراد چوبیس عمال حضرت صلے اللہ علیہ وسلم ہین اور خلفا کے
چہہ چہہ پر دن سے وہ چوبیس حکام معبر ہین جو ہر خلیفہ کے دار الخلافت سے
مقرر کئے گئے تھے ۔ اور سمندر بلور شال سے قران شریف مراد ہے اور باب
پنجم مکاشفات مین برہ سے مراد کہ ذبح تو نہین ہوا پر گویا ذبیح سمجہا گیا مسیح علیہ السلام ہین جنہون نے
عالم مثال مین جناب تخت نشین سے کتاب سات مہر کے لی اور چوبیس تخت نشین و چار خلفا نے
کہا کہ ہم زمین پر بادشاہت کرینگے اور باب ششم مکاشفات مین اوس کتاب کے مہرونکے کہولنے کا
بیان کیا ہے پہلے مہر کے توڑنے مین خلافت صدیق کا بیان ہے جو مثل نقرہ گھوڑے کے
صاف تہی لکہ زور اور دوسری مہر کے توڑنے مین خلافت فاروق کیطرف جو مثل سرنگ گھوڑے کے
مضبوط تہی اور جسکی تلوار بہت لمبی تہی اور ربع مسکون بہر گویا اونکی لڑائی ہو رہی تہی ۔ اور تیسرے مہر کے
توڑنے مین خلافت عثمانیہ کا بیان ہے جسکی خلافت مُشکی گھوڑے کیطرح زیادہ عرصے تک رہی
اور آخر وقت مین بڑی آفت آئی اور چوتہی مہر کے توڑنے مین مرتضے کی خلافت کا بیان ہے
جو مثل کہ گھوڑے کے کمزور ہو گئی تہی جسکے پیچہے عالم غیب یعنے شجرات اہل کمال رواں ہین اور
پانچوین مہر کے توڑنے مین مطابق قران و حدیث اوس زمانہ ما بعد خلفا کا ذکر ہے جسمین اول
تو ملک عضوض ہوا جسمین عمار شہید ہوئے اور حضرت امام حسن مسموم ہوئے اور امام حسین پر کیسے کیسے
ظلم اور ستم ہوئے اور جب مظلومون نے دعا کی تو حکم ہوا کہ اور دوسرے بہائی بہی شہید ہو لین یعنے زمانہ
مروانیہ مین جو ملک جبریہ ہوا اور پہر زمانہ عدالت کا ہاشمیہ عباسیہ و اسماعیلیہ کے خلافت مین ہو جو خلافت
بادخن حدیث مین ہے یہ دو شاخہ زیتون اسلام کی تہے جنکے تفصیل آیندہ اوے گی اور چہٹی
کے توڑنے مین خلافت حقہ امام مہدی و مسیح کے موعود ہے جسمین کمال عدالت ہو گی وہ
آیندہ انیوالی ہین اور اونکے ساتہہ مطابق باب ہفتم کے ایک لاکہہ چوالیس ہزار یہود و باقے
بے حساب اہل عرب خرما کی ڈالی لئے ہوئے موجود ہونگے + تا آخر کتاب

## تقریظ دلپذیر از واقف علوم خفی و جلی مولنا ابو الامجد سید احمد صاحب از سادات بارہ

نحمد اللہ علی ما انعم + من اسلام ودین احکم + نشکر اللہ علی النعم + خصص الرسل بہاں آدم
واصطفٰی احمد منہم فضلاً + کاسمہ اشتہ خیر امم + صل علی سیدنا وصلوٰۃ + تا علی آلہ ادوم ادوم +

الحمد للہ اس اذان نیک عنوان مین رسالہ عجیبہ مسمے بمعراج الرسول مطبوع ہوا ہے جسکے مضامین کی
صفت مین لاعین رات ولا اذن سمعت ولا علی قلب بشر زبانا خطرت کہہ سکتا ہون کہ ہر چند فقیر
علماء زمانہ کی خدمت مین ممتاز ہوا اور سیر و سیاحت سے مختلف کتب خانہ طرح بطرح جسکے نظر سے گذرے
ہر یہ مضامین کہین نظر سے نہ گذرے جسکے حوالہ کتب نفر کے ساتھہ سراسر مطابق عجب یہ ہے کہ
وہ کتابین دوسرے علماء کے نظر سے بارہا گذرنے پر مطلب فہمی حصہ مولف رسالہ موصوفہ مین آئے
چنانچہ ایک مطلب کی تفصیل پر مین اپنا کلام تمام کرتا ہون ورنہ ہر ایک مسئلہ کے نیچے محل و مقدور بنتے ہین
اور وہ یہ ہے کہ مصنف اوسکے فصل ۲ و ۷ - دانیال سے بادشاہت خدا مصطلحہ کو زمانہ اسلامیہ ثابت
کرتے ہین ہین نے جو کتاب دانیال دیکھی اور دوسرے قومونکے تاریخ سے اوسکو وزن کیا باورنی -
بادون تو صاف پایا کہ زمانہ دانیال سے چار بادشاہونکے ہوا علی ہے ایک بخت نصرے اور اسکے بیٹے
بیلشفصر کے کہ بخت نصر سنہ ۶۰۶ قبل مسیح مین بیت مقدس کو برباد کیا اور سترہزار یہود کو بابل مین مقید
کیا اور بیلشفصر سنہ ۵۵۶ قبل مسیح مین بادشاہ ہوا اور اوسنے بھی یہود کو مقید رکھا تو اونکے لئے حسب آیت
والذاریات ذروا اکی بخت نصرے سلطنت کی ہوا پراگندہ کرنے والے ہوئے اور دوسرے سلطنت
کیانیہ ہوئی جنمین کیقباد حسب فصل (۸) دانیال کے بنظر بادشاہت میڈ وفارس کے مینڈھا اور سینگ
والا کرکے دکھلائے دیا اور سنے سنہ ۵۳۸ قبل مسیح مین بابل فتح کیا اور حسب آیت فالحاملات وقرا کے قید بابل سے
یہود کو خلاص کیا کہ اوسکے ہوا ابر باران کیطرح سے اونکے لئے سیراب کرنیوالے ہوئے اور تیسرے بادشاہ شاہ مغولی سکندر کے
سنہ ۳۳۲ قبل مسیح مین ہوئی جو فصل ۸ دانیال مین بکرا ایک سینگ والا کرکے دکھلایا جو کشتی زور والی کیطرح سے حسب فالجاریات
یسرا کے آیا اور سنہ ۶۳ قبل مسیح مین رومیہ سے وہ یہود کو گرفتار کرکے لئے حسب آیت فالمقسمات امرا کی بانٹنے والے ہوئے
جنمین دس بادشاہتین مملکت مغربیہ روم مین الارگ گاتھی سے آگوبین لمبارڈی تک سنہ ۴۱۲ ما بعد مسیح سے ۵۶۸ تک رہین اور
سنہ ۱۲۶۰ مسیحی مین ہرقلی سلطنت تمام یا ازدہم قایم ہوئی جو مین شاخ شرقیہ رومیہ سر اوکا بادشاہ یونان پر حسب فصل
دانیال کے غالب ہوا اور اسکو اہل اسلام نے برباد کیا جسکے نسبت فصل ۲ و ۷ دانیال مین لکھا ہے کہ اوسکی بادشاہت
بادشاہت خدا کہلائیگی اور قرآن مجید مین بھی پہلے ہی فرمایا ہے انما توعدون لصادق وان الدین لواقع کہ وہ

تم وعدہ کئے گئے ہو سواے اہل اسلام البتہ صادق ہی کہ تمہاری بادشاہت بادشاہت خدا ہی اور بدہستی دین

اسلام البتہ واقع ہونیوالا ہے کہ سب دینوں پر غالب ہو فقط فقط سید احمد

## تقریظ ریختہ قلم جادو نگار مخدوم زمانہ فرید یگانہ جناب مولوی محمد زمان خان صاحب وکیل ہائیکورٹ سرکار نظام سکنہ شمس آباد

کم حکمۃ بالغۃ لمالکنا * وکم قدرۃ باہرۃ ظاہرۃ لنا * اذا رمنا علی کونہ * نفی کل شی لہ آیۃ * سالکان مسالک السنۃ والجماعت

کو نوید جاوید اس زمانہ فرحت آغاز مسرت انجام مین ہو کہ گل سر سبز پند و نصیحت و آگاہی شمع راہ یقین

ارشاد مستقیم دین متین ہدایت گم گشتگان کوچہ تحیر سے رسالہ موسوم بمعراج الرسول ایک ایسی کتاب لاجواب

ہوئی ہے جو اپنا ہی آپ جواب ہی۔ کیون نہ ہو کہ مصنفہ عالم باعمل اسوۃ الاذکیا وقدوۃ الاصفیا

البارع الادیب والمکرم الحبیب والنسیب المعظم المحقق وحید الزمن مولوی حکیم سید محمد حسن صاحب امروہوی

ہے کہ جسکے دیکھنے سے وہ خدشات جو معراج جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وسلم مین واقع ہوتے

تھے اس خوبی کے ساتھ دور اور زائل ہوتے ہین کہ جس سے محققین متکلمین و مخالفین زمانہ کو ایک

اسلوبی کے ساتھ نفع پہونچ سکتا ہے دوسرے اس کتاب مین ایک نیا طریق پایا گیا ہے جو

سلف سے آجتک کسی نے اپنے تفاسیر و تصانیف مین بیان نہین کیا سو وہ یہ ہے کہ پہلے کتابوں

کی انکی نسبت اللہ پاک نے اپنے کلام مین لفظ مصدق ارشاد فرمایا ہے سو حضرت باعمل نے کلام

ربانی کو اپنے اس کتاب معراج الرسول مین سچا کر دکھایا۔ اور تمام اون احادیث کو جو اس موقع مین وارد

ہوئے ہین اور اجمالی حالت سے طبیعت مین تشتت و پریشانی پیدا کر دیتے ہین حسب مراتب اونکے

مقامات پر مفصل بیان کر دیا ہے۔

اور یہ بھی ظاہر کر دیا کہ تمام معراج رسالت مآب حضور صلے اللہ علیہ وسلم بارہ ہین کہ جنکی تشریح حدیث شریف

مین وارد ہی۔ انتہا ادہ خلاصہ یہ ہی کہ یہ کتاب اپنے بیانات کی موجد ہے یا یون کہا جاوے کہ دریا

کو کوزہ مین بند کیا ہے۔

ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم

الحمد للہ کہ رسالہ سوال جواب

الموسوم بہ

# حقانیت اسلام با
# تبکیت نصاریٰ بجالا کلام

سنہ ۱۳۰۳ھ

مصنفہ حضرت سید حکیم محمد حسن صاحب امروہی مدرس اول عربی کالج اجمیر دام فیضہ

مطبع رضوی واقع دہلی میں سید میر حسین کی اہتمام سے چھپا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حامداً و مصلیاً و مسلماً

بعد حمد و صلوۃ و سلام کے خدمت واقفین تاریخ و جغرافیہ و کتب مقدسہ مین عرض یہ ہے
کہ اس عرصہ مین چونکہ یاجوج والی رشیا و ماجوج اکثر اہل یورپ کا زور ہے جنکی شوکت بعد
ہزار سال اہل اسلام کی موعود ہے پس وہ اپنی وعید سے عدم اطلاع رکھکر مقدسین اہل اسلام
پر معترض رہتے ہین اور گو کتب مقدسہ کو پڑہتے ہین جنمین محامد اسلام صاف صاف مذکور
ہین پر دینیات اسلامیہ کی خوبی سے واقف نہین ہوتے کیونکہ اونکی نسبت کتب سابقہ و
قرآن مجید مین کافر رہنا ہی لکہا ہے وہر چند اونکو جواب اہل اسلام سے ملتے رہتے ہین پر
وہ حسب تصریح مذکور کے ایمان کیطرف مائل نہین ہوتے ورنہ وعید حق تعالی کے مخالف
ہو جاوے۔ مجہسے بہی ایک ماجوج کے پیر و میرے ملاقاتی نے عرصہ ہوا چند سوالات
کیئے تہے اور ایسے جواب جنسے مورخین کو اطلاع ضروری ہے دیئے گئے تہے اور
وہ جواب متفرق پڑے تہے نظر بران مناسب دیکہا گیا کہ رسالہ تاریخ مسمے مفرح دلکشا
کے خاتمہ مین اونکو ہم رکہین جو کہ چند مقامات پر وعدہ ہم کرتے چلے آئے ہین سوال
اول نصاری کیطرف سے اہل اسلام پر گو مسلم کہ توریتہ کے مجموعہ مین جو کتاب تکوین وسفر

سے ملا سکیں تک انتالیس چالیس کتاب ہا ہے یہود کے فسادات اور ورود آفات سے اکثر کتابوں میں سے بقدر مذکور رہ گیا ہے اور دراست دکہنگی و نیز تحریفات یہود سے اوسمین بہی نسخے مختلف ہو گئے ہین لیکن بقول مسلمانونکے امام فخر الدین رازی کے چونکہ نزول قران کے وقت سے جسکی نسبت مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ جابجا وارد ہے نسخے قلمی مواضع مختلفہ مین منتشر ہین بالخصوص ایسی دو قومون مختلف یہود و نصارے مین جنمین ایک دوسریکے خون کے پیاسے ہین اور وہ بہی زبانون مختلف مین منتشر ہین تو جو نسخہ ایک قلمی نسخے مین ہے وہی سب دوسرے نسخونمین عادتًا تحریف سے نہین ہوسکتا مثلاً سعدی کی گلستان کے ہزارون نسخے ہین پس جو نسخہ ایک نسخہ مین ہے وُہی سب مین نہین اگرچہ بہت سے کچہ تصنیف سعدی مفقود ہو پر ظاہر ہے کہ قدر مشترک مضمون گلستا نمین سعدی کے مضامین سے ہین اگرچہ ہر نسخہ کی سند سعدی تک متصل نہو مگر وہ اس درجہ شہرت کو پہونچی ہوئی ہین کہ اوسمین مشترک مضمون سعدی کے شمار ہونگے اور اس سے بڑہکر شہرت مین حال توریتہ کا ہے پس گویا کہ توریتہ کے نسخہ عبریہ مین ایک قوم ہونیسے مثلاً مقدمہ سنین اجداد موسے مین نسخے ایکطورسے کر لیجے جو سامریہ و یونانیہ ترجمہ کے مخالف ہین علی ہذا عکس کو غور کیا جاوے مگر جو مضمون تینون نسخون مین مختلف قومونسے ملین جسمین نصاری و یہودی متفق ہون اوسمین تکرار اہل اسلام کا محض بیجا لیکن اہل اسلام باوجود اقرار مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ کے قدر مشترک مین بہی کلام کرتے ہین یہ نہین مگر تعصب دیکہو اجرا کلمہ کفر سے حالت نشہ مین مسلمان کافر نہین ہو جاتا پہر قصہ لوط علیہ السلام کو جو اونکی دختر ونسے ہوا تسلیم نہین کرتے جو تینون نسخون مختلفہ توریتہ مین پایا جاتا ہے اور قصور اوسمین اگر ہے اونکی بیٹیونکا ہے نہ لوط کا کہ نشہ مین جانین قصور جانئے اور اظہر ہونا اونکی بنات کا جو قران مین ہے پہلے واقعہ مذکور سے منافی توریتہ کے نہین جو دوسری وقت مین ہونا لکہا ہے غور کرو قصہ آدم و حوا کو کہ سعید بن مسیب نے آدم مین حلف سے

کہتا ہے کہ آدم کو حوا نے اس درجہ کو نشہ پلا دیا کہ اونسے اوسوقت مین قربت درخت ممنوع کے
ہوئی جیسے پارہ اول کی تفسیر معالم التنزیل اہل اسلام مین منقول ہے اور عصیان آدم ہی
وہ جسمین سبب آیتہ قران لِيُبْدِيَ لَهُمَا مَا وُورِيَ عَنْهُمَا مِنْ سَوْآتِهِمَا کی شرمگاہین کہولین پس لوط
کی نسبت بہی وہی عذر کیون نہین کرتے اور دیکہو یوسف ع کی بہائیونکو کہ کونسا قصور
مثل قصد قتل وجہونٹ کے جو بعد شرک شمار مین آتا ہے نسبت یوسف کے باقی رکہا تہا
پہر کیون ان قصوون اخوان یوسف کو حسب آیتہ وَمَا أُنْزِلَ عَلَىٰ إِبْرَاهِيمَ وَإِسْمَاعِيلَ وَإِسْحَاقَ
وَيَعْقُوبَ وَالْأَسْبَاطِ کی تسلیم کرکے اونکو پیغمبر اہل اسلام کہتے ہین گو بقول بعض صحیح وہ قبل از
نبوت کہین آدم کی نسبت بعد از نبوت ثابت علی ہذا قصہ رؤبیل بن یعقوب و یہودا ابن یعقوب
و داؤد ابن یشی ہین اور انکی مثل کو حسب حدیث صحیح کے درجہ امکان مین رکہنا چاہیے اور
ظاہر ہے کہ اگر تحریف ہے وہ مطلب سے ہی مثلاً مقدمہ مسیح و مسلمانونکی پیغمبر صاحب کے
حالات مین ہو یا جو اونکو مفید تہا مثلاً مقدمہ رجم مین پر وہ کل نسخون مختلف ترجمونمین نہین
ہو سکتی چنانچہ قصہ رجم مسیح ابتک موجود اور جس قصہ مین خود اونکو عیب عائد ہو مثلاً قصہ
داؤد مین کب عقل تسلیم کرتی ہی کہ انہون نے عبرانیہ و سامریہ و یونانیہ مین درج کردیا اور کوئی
آیتہ قرآن مین مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَهُ کے مخالف ایسے نہین کہ توریتہ کی قرات کو منسوخ
کرے پر اہل اسلام اوسکو چہونا برا جانتے ہین حالانکہ باب علم مشکوۃ مین اونکی پیغمبر صاحب
کی اجازت عام ہے کہ اہل کتاب سے نقل کرو بلکہ اسر موجود ہے شیخ عبد الحق دہلوی کی شرح
کرتا ہے کہ ابن حجر کہتا ہے کہ اونکی کتابین مشتمل عجائبات و غرائبات پر ہین پس نقل مین
اونکی سوائے احکام کے حرج نہین پر اہل اسلام اپنے پیغمبر صاحب کے مخالف کتب
سابقہ کا چہونا برا جانتے ہین اور دوسری قومونکی پیرو ہوتے ہین جیسے بعض ہنود یہ نہین
مگر تعصب آور متعدد تینون نسخون توریتہ کو ہمنے دیکہا پر کہین نکالا کہ مسلمان اپنے قرآن
کو مطابق اوسکے پیشین گوئی کے اپنے سینے مین رکہین گے یا یاد کر بنا گے دکہین

مفقود ہین ہوگا احتمالات کو گنجایش بہت کچھ ہے لیکن قران ہین سے کہ اگر شک ہو تو اہل
کتاب سے دریافت کرو اور کتاب مذکور مین جبکہ پتہ نہ لگے تو کیسے آپکی کلام کی تصدیق ہو
انصاف و غور سے جواب دیجیے اور تعصب کو خیال سے دور کیجیے **جواب اہل اسلام**
یہ کلام قدر مشترک نسخ توریتہ کی نسبت بہت متین ہے اور چونکہ قدر مشترک نسخ توریتہ سے
ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تقدیس بقید نام مبارک و ولادت کے تاریخ
و زمانہ بادشاہت و اثبات ختم نبوت و رسالت بوجہ اکمل حاصل او مطالب اسلامیہ
قرآنیہ بطور تواتر ظاہر پس اسصورت مین جو نسخہ توریتہ کا اونکی قران یا حدیث سندی کے
مطابق ہو وہ بہی قابل یقین مثلا توریتہ یونانیہ کے حساب سے ہمارے حضور صلی اللہ
علیہ وسلم ساتوین ہزار ہبوط آدم مین پیدا ہوئی اور حدیث مین بہی ہے کہ مین ساتوین
ہزار مین یعنے اوسکے شروع مین پیدا ہوا ہون اور نامہ عبرانیہ مین آرام و فراغت سبت کی
توریتہ کی تفسیر کرتا ہے کہ ساتوین ہزار مین نجات اعظم سے آرام اہل حق کو ہوگا پس اس
نظر سے ہمارے سنین توریتہ یونانیہ الا ماشاء اللہ کے سوا قابل یقین اور ترجمہ یونانیہ کیوقت
حضرت مسیح سے تین سو سال قبل کے قریب قریب ہوا یہودی منحرف مسیح سے نہوئی تھے اور
اوس زمانہ مین یونان سے تاریخ مین مبالغہ لکھا جاتا رہا تہا پس اس وجہ سے اوسکے دوسرے
امور مین زیادہ سند بالخصوص جبکہ اوسکے مضمون دوسرے عہدیہ و سامریہ کے مطابق ہو جاوین
جیسے باب اول کتاب حزقیل و باب چہارم و پنجم و ششم مکاشفات یوحنا جنکو ابتک یہود و
نصاریٰ سمجہے ہی نہین جو مقدمات خلفاء اربعہ و حضرات حسنین کے بیان مین ہین او منکر
اوسکا بیشک متعصب ہے ہاں جو تاریخ متواترہ کے مخالف ہو وہ قابل تردید مثلا مسیح علیہ السلام
صدور فرمان دارایوس بن نوتہس سے جو سنہ ۴۲۳ قبل مسیح مین بادشاہ ہوا دو سنہ دو
بعد اپنے جلوس مین حسب تصریح فصل نہم دانیال و کتاب عزیر کے فرمان عمارت
بیت المقدس کے لئے کیا تہا چار سو سال بعد پیدا ہوئی جنکے ساٹھ ہفتہ

اب ورس ۲۵ فصل نهم دانیال مین بجاے ساٹهه هفتے کے ساٹهه هفتے وسات ودو هفتے کردیے که صریح عبارت اوسکی اوسکی تحریف پر گواه هی وه محض غلط اور ناحق بیٹهک تاویلات اور جسکی تصریح همارے قران وحدیث وتاریخ متواتره مین نهین مثلاً مسیح سے مریم کا حامله هونا بذریعه ملک مسلم فریقین اور انجیل مین بذریعه ملک کے حامله هونیکے بعد مریم پارسا کا نکاح یوسف سے لکها هے اس مثل کو حسب حدیث صحیح درجه امکان مین رکهینگے غالب وقوع هے بلکه توریة کی تطبیق سے متیقن اگر اس قسم کا مضمون سارے نسخون مختلفة اللسان مین نکل آوی بس منکر متعصب هے اور چونکه خود فصل ۳۱ یرمیا مین فرمایا گیا هے که توریة کا عهد بمقابله عهد جدید کے جنکے وسط مین مسیح هونگی جیسے نامه عبرانیون نسے ظاهر وه بیکار یعنے مقدمات احکام مین هوجاویگا پس حاجت تصریح کی قران مجید مین دیکهی تنسیخ التلاوت کی فرضیت کی نرهی پر نقل ودیکهنے کی اجازت حدیث سے ثابت پس ساتهه تصدیق کے فرضیت تلاوت اوسکی منسوخ خود توریة سے هوگئی گو ما ننسخ من ایة او ننسها مین اوسکے نسخ کیطرف اشاره اور فصل مذکور مین صاف لکها هے که اوس عهد جدید کو مقدسین خاص کر اولاد افریم بن یوسف جنمین عبد الله بن سلام تهی اپنے سینون مین رکهین گے یعنے حفظ کرین گے اور اوسکے نوشته کو سینون پر رکهین گے رهے وه قصص توریة جو سارے نسخون مین ملتے هین مثل قصه داؤد ولوط وه الزاماً اون لوگون پر جو قران پر اعتراض کرتے هین بصورت جواب اهل علم نقل کرتے هین انکار اونسے بذاته نهین کرتے اور تاویل معترض بصورت پائے جانے تینون نسخو نمین بهت ٹهیک ورنه بنظر تطبیق که عمده ذریعه رفع نزاع وتحقیق امر کا هے قصه مصلوبیت عدم مصلوبیت مسیح بن اور سکے علاوه دوسرے مقدمات مسیح مین رساله تلخیص التواریخ مسمے بمفرح دلکشا مین بهت کچهه تطبیق دی گئی هے اور حق همارے نزدیک یه هے که جب تک دونون کتابونکی مضامین قران کے مطابق هو جاوین اوسکے مخالف تفسیر قران نه کیجاوی کیونکه

جا بجا مُصَدِّقاً لِّمَا مَعَكُمْ وارد اور نسخ مختلفہ عام مین پہلے ہوئی کا ترجمہ مل سکتا ہی
البتہ جو ترجمہ کیا جاتا ہے اوس مترجم کا بالخصوص بعض الفاظ مین اعتبار نہین کر سکتے
کہ بہت سے مقامات پر ہم دیکھتے ہین کہ ترجمے مختلف ہین پر مضمون مشترک کی نسبت ہر اہل
عقل یہی کہیگا کہ وہ قابل یقین فاندفع الاعتراض **سوال دوم نصاریٰ** کیا سبب
ہے کہ قران مین توریتہ کی جا بجا تصدیق ہے اور اوسکی قدر مشترک انسخ کے برخلاف
حدیث و تفسیر قران ہے اور خود قران مین حوالہ توریتہ سے ایسے قصے ہین کہ توریتہ
مین اونکا پتہ نہین بخلاف انجیل کے دیکھو سورہ صافات مین اسماعیل کو ذبیح اللہ لکھا ہے
اور توریتہ مین اسحاق کو اور حدیث مین بنظر اسماعیل اَنَا ابْنُ الذَّبِيحَيْنِ لکھا ہے اور
دوسرے بہت امور مفسرین ائمہ اسلام کے توریتہ کی تطبیق سے ایسے پریشان نکلتے ہین
جنکا کچھ پتہ نہین بلکہ اوسکے سراسر مخالف اکثر موجود کیا عوج بن عناق کا قصہ اسطرح سے
ہے جیسے مفسرین کا قول ہے توریتہ مین نو ہاتھ کا طول و چار ہاتھ اوسکا عرض یعنے
کمر اوسکی لکھی ہے اہل اسلام مین وہ افسانہ ہین جنکا ٹھکانہ نہین کہ سمندر سے مچھلی پکڑ کر
سورج سے سینک لیتا تھا اور یہ نہین جانتے کہ سورج کی گرمی زمین کے پاس زیادہ ہی
بہ نسبت بالا کے جیسے خود کتب حکمیہ و طبیہ اونکے اس امر پر دال ہین اور خود قرآن مین بعض
قصے ایسے ہین کہ اونکا پتہ کہین نہین لگتا جیسے خضر ع کا قصہ ہے کہ مجمع البحرین پر موسےٰ علیہ
السلام سے ملے اور مجمع البحرین دریای روم و فارس کا نام ہے اور موسے ع جبتک مصر مین رہے
فرعون سے فرصت نہ ملی بعد کو اونکی گذر بیت المقدس تک نہین ہوئی چہ جائیکہ دریای روم
و فارس پر اور کوہ قاف بحیرہ اسود و بحیرہ خضر کے مابین ہین ہے اور اوسکے شمالی لوگونکو
یاجوج ماجوج کہتے ہین پس غالباً بحیرہ اخضر کو آبحیات خضر سمجھتے ہونگی جہانکے آدمی بڑے
قوی ہوتے ہین جیسے کہانیون والے کوہ قاف کے رہنے والون یعنے اہل جارجیہ
آذربیجان کو پرستان کہتے ہین کیونکہ وہانکی عورتین بہت خوبصورت ہوتی ہین اور

سورہ کہف کے قصے تو بعید از قیاس عقل ہین جیسے ہم سوال سوم مین نقل کرین گے
جنکا پتہ کہین توریت مین نہین پس نہ خضر کا پتہ نہ آب حیات کا **جواب** اہل اسلام
کے نزدیک در اصل قران و حدیث و تواریخ متواترہ و توریت و انجیل وہ جنکی نسخ اس
درجہ کو پہونچ جاوین کہ احتمال غلطی و تحریف کا نہو قابل اعتبار ہین اور اقوال دوسری
مفسرین کے اونکی مخالف صحیح نہین جو کتب مقدسہ سی منقول زبانی ہوئی ہین جیسے کسی بھولی
کتب مقدسہ سے سمجھا اوسکو بیان کر دیا اوس سے یہ لازم نہین آتا کہ دراصل توریت مین بعینہ
تھا علی ہذا اقوال مفسرین قران و حدیث ہین پس ہمپر جواب دہی قران و حدیث کی لازم
ہے اوسمین ہم دعوی کرتے ہین کہ قدر مشترک مضامین توریت کو مخالف نہین لیکن بعض
مقام پر توریت مین اسقدر اجمال ہے کہ بغیر دریافت اوسکی تفسیر کے انجیل سے سمجھنا اوسکا دشوار
ہے جیسے قیامت کبریٰ کا مقدمہ کتنا بڑا واقعہ ہے لیکن توریت موسی ع سی بغیر تفسیر انجیل کے ظاہر نہین
[illegible] اوسکے منکر ہوکر مسیح ع سے دریافت کرنے لگے کہ اگر قیامت کے
آپ قائل ہو بیان کیجیے وہ عورت جسنے نوبت بنوبت سات خاوند کیے ہونگے وہ کس سے نکاح
کریگی مسیح نے جواب دیا کہ موسی ع نے جسکے تم قائل ہو قیامت کا ذکر کیا ہے جبکہ اوس سے خدا نے
کہا کہ مین تیرے باپ دادے ابراہیم و اسحق و یعقوب کا خدا ہون پس اسمین اشارہ قیامت کا ہوا
کیونکہ وہ نیست محض نہین ہوئے اور خدا نیست محض کا نہین بلکہ خدا زندونکا ہے یعنی جسم
[illegible] نام اونکا بدل جاتا اور زندگی اونکی روحانی منتظر ظہور جسمانی کے قیامت مین ہے پس دیکھو
بغیر تفسیر کرنے مسیح ع کے اس مقدمہ کا حال توریت سے کیسے ظاہر ہو سکتا ہے اور فی الحقیقت
سورہ طٰہٰ قران مجید مین جہان بحوالہ توریت ذکر قیامت ہے وہان توریت مین یہی ذکر ملتا ہے
علی ہذا روز سبت کے آرام و فراغت مین بظاہر کوئی پیشین گوئی نہین مگر درس ۱۴ باب
نامہ عبرانیوں مین یان فرماتے ہین کہ اسمین حضرت ختم المرسلین ہزا سبتی کی خبر ہے کہ عیسی
نے آرام نہ دیا لاچار نجات اعظم کی ضرورت پڑی کیونکہ بعض روز حسب تصریح نامہ لطریس

دوران سکے ہزار سال کا ہونا ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم ساتوین ہزار کے شروع
مین حسب توریتہ یونانیہ و حدیث صحیح کے رونق افروز اس جہان کی ہوئی پس جبکہ اتفاقیہ
دریافت ہوا پوشیدہ نرہے کہ قران شریف مین بعض قصص توریتہ مین وہ سراسر مطابق
ہ بعض دوسری پر تطبیق توریتہ مین مقدمہ مذکورہ یاد رکھنا چاہیے کہ ہر ایک کو لیاقت
تطبیق دینے کی تہین اور خضر سے مراد وہی ملیک صدق سالم ہین جنکا ذکر فصل ۱۴
تکوین و مزبور ۱۱۰ - و نامہ عبرانیون پال مین ہے جو ولادت ثانیہ مین بلا پدر و مادر بقول
پال پیدا ہوئی ہین اور زمانہ ابراہیم علیہ السلام مین اور ایسے نبی عظیم الشان ہین کہ
مسیح علیہ السلام حسب نامہ مذکور کے اونکے قدم بقدم اور موسی علیہ السلام جبکہ مصر سے نکلے
اوسوقت موسی علم کے برابر دوسرا علم والا ظاہر کوئی نتہا بعد دریافت کے بطور تواضع موسے
نے فرمایا کہ میرے برابر دوسرا کوئی نہین حق تعالی کو اطلاع دینی منظور ہوئی پس تلاش
خضر مین مجمع البحرین افریقہ مین گئے جیسے ابی بن کعب کا قول ہی نہ مجمع البحرین روم و فارس
مین اور ان سب امور کیطرف ورس اول فصل ۱۴ خروج و ورس ۲ فصل ۳۳ کتاب
اعداد مین اشارہ ہی کہ موسی بعد اپنے خروج کی مصر سے وہان پہونچے جہان خدا نے موسی سے
کہا کہ بنی اسرائیل سے کہو کہ ٹہرین اور حیرات کے آگے مجدال و دریا کے مابین مقیم ہون
پس بنی اسرائیل کے اقامت مین موسے کا جانا حیرات کو ہوا جو ظلمات کر کے مشہور ہے
اور مفسرین کو جو نسب نامہ خضر کا غلط طور پر پہونچا یا مجمع البحرین دریای روم و فارس
کی سند پہو دسے غلط طور پر پہنچی یہ دراصل غلطی یہود یونکی ہے اور درخت حیات توریتہ
مین جو آدم کی نسبت مذکور ہے ظاہر ہے کہ کوئی درخت جو زمین سے اگے عبارت نہین
بلکہ حسب تصریح قران شریف کی عبارت حضور علیہ السلام صاحب ہدایت و کلام سے ہے
وہی چشمہ آبحیات خضر عبارت نبوت و ولایت سے اونکی ہے و حسب حدیث حففت الجنۃ
بالمکارہ کی ہدایت شرع تکلیفات چند کا نام ہے پس آبحیات ہدایت ظلمات تکلیفات مین

ہوئی اور خضر نے ہدایت آبحیات نبوت سے ذوالقرنین کو کی پیرا وسنے بنظر تکلیفات
حکمت کو پسند کیا کیونکہ النبی خیر خواہ دشمنان مثل مشہور رہے اور اہل اسلام پر جوابدہی
قران وحدیث وتطبیق توریتہ وانجیل بشرط صحت لازم ہے نہ جوابدہی اون چیزون کی
جو یہودیون کی زبان سے سنکر یا اون اہل اسلام یہود سے جو انہون نے اپنی سمجھہ کے
موافق توریتہ سے فرمایا اور وہ توریتہ سے موافق نہین پس قران اہل اسلام پر کسیطرح کا
حرف عائد نہین ہوسکتا نہ حدیث پر والحمد للہ علی ذلک پس اس نظر سے گویا چشمہ خضر
آبحیات سمجہا گیا کہ اوسکے قریب کے آدمی توی ہوتے ہین اور خضر کا پتہ اور اونکی آبحیات کا
حال صاف واضح ہوگیا اور سورہ کہف کے قصون پر جو اعتراض کرینگے اونکا جواب
واجبی دیا جائیگا اور عوج بن عناق فی الحقیقت ویسے ہی صحیح ہے جیسے سائل نے
بیان کیا یہ خود قران وحدیث مین اوسکے طول طویل ہونیکی نسبت وہ امور جو سائل نے
لکھی ہین جو توریتہ کے خلاف ہون موجود نہین بلکہ حسب حصر آیتہ وجعلنا ذریتہ ہم الباقین
کے فی الحقیقت اولاد نوح کے سوا کوئی باقی نہین رہا پس عوج بنسل کنعان بن حام سے
اوسقدر طویل تہا جسقدر کہ توریتہ موسیٰ مین لکہا ہے البتہ کتاب عاموس مین اوسکی
قوم مثل درخت سرو وصنوبر کے تشبیہاً لکہی ہے اور اوسوقت کے ہاتہہ وسرو وصنوبر ہی
طویل تہے اور توریتہ مین نو ہاتہہ کا طول اور چار ہاتہہ کا عرض عوج کا لکہا ہے بعض مفسرین نے
یہود کے کہنے سے طومار لکہدیئے پس اعتراض فی الحقیقت یہود پر ہے نہ ناقلین پر البتہ
اونپر اسقدر صحیح کہ خلاف عقل کے کیون لکہا اور جبکہ نوح کی اولاد واحفاد کا پہیلاؤ روئے
زمین پر کتاب موسیٰ سے دریافت ہے کہ توبل سے تبت وتارہ سے تاتار وتمک سے
تسمین آباد ہوئی ہین اور اہل ہند بہی طوفان کا ذکر اپنی تاریخون مین لکہتے ہین اور
نوح کی عمر دراز قبل طوفان یہی تہی کہ اوسقدر عرصہ مین جہان جہان دو ہزار سال کے
قریب مین اولاد آدم منتشر تہی پس اہل عقل یہ تسلیم کر سکتے تہے پس نہ کان دہرا جاوے اون واہی جہانونکی طرف

جو تبئین الکلام مین خلاف صریح قران کے حصر کی ہے اور بے شبہ ذبیح حدیث صحیح کی رو سے
اسحق ہین جیسے نسبت یوسف علیہ السلام کے حدیث مین وارد ہے کہ یوسف صدیق اللہ
بن یعقوب اسرائیل اللہ بن اسحق ذبیح اللہ بن ابراہیم خلیل اللہ ہے اور برادر جد کو بہی
جد کہتے ہین جیسے آیتہ مَا تَعْبُدُونَ مِنْ بَعْدِی قَالُوا نَعْبُدُ اِلٰهَكَ وَاِلٰهَ آبَائِكَ اِبْرَاهِيمَ وَاِسْمَاعِيلَ
وَاِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ سے ظاہر ہے پس اَنَا ابْنُ الذَّبِيحَيْنِ اس نظر سے ہے یا بنظر اسکے کہ
حضرت عبد اللہ کے لیئے سو اونٹ ذبح ہوئی تہی علی ہذا آپکے جد الیاس کے لئے
ہزار اونٹ ذبح ہوئی تہے اور سورہ صافات مین اول ذکر ولادت اسحق ہے اور پہر
ذبح کا اور پہر بطور خلاصہ کے ذکر اونکی نبوت کا ہے بعض علما کو اشتباہ اوسکی تطبیق مین
ہوا کہ دو مرتبہ ذکر کیون ہوا حالانکہ دونوں مین فرق ہے اور جیسے یعقوب کا وعدہ بذریعہ
اسحق ویسے حضرت ما دماد حضور علیہ السلام کا وعدہ بذریعہ اسماعیل حضرت ابراہیم علیہ السلام
کو ہو چکا تہا پس بعض علما کا یہ قول کہ چونکہ اسحاق کے بعد یعقوب کا وعدہ تہا اسحق کیسے
ذبیح ہو سکتے ہین محض نادرست البتہ اسقدر ضرور ہے کہ وعدی دونو کے نسبت صریح
بذریعہ فرشتہ کے ہوئی تہے اور خواب کو محبت خدا مین تکلف سے سچا کرنا چاہا اسی سے
قران مین صَدَّقْتَ بصیغہ مزید فرمایا کہ دراصل تعبیر اوسکی کبش لہ کے ذبح سے تہی پہر
زیادہ تر علما مثل عبد اللہ بن عباس و عبد اللہ بن مسعود و فاروق و مرتضی و امام جعفر
الصادق و شیخ محی الدین عربی و مولانا عبد العلی بحر العلوم اور اونکی مثل ذبح اسحق کے قائل
ہین پر بعض یہود بعد ایمان لانیکے کہنے لگے کہ توریتہ مین اسماعیل کو ذبیح لکہا ہے اسوجہ سے
زیادہ شبہ نسبت اسماعیل علیہ السلام کے بعض علماء اہل اسلام کو ہو گیا **سوال**
**سوم** تمہاری سورہ کہف کے قصون مین سے یاجوج ماجوج وحدیث کے
قصون مین جابلقا و جابلسا کے قصے حسب تفسیر حدیث و مفسرین کے ہنود کی مہابہارت
کی گپون کو مانند کرتے ہین مثلاً کتاب مذکور مین ایک کشب نثی کے دو عورتون کا

حال لکہا ہے کہ ایک سی گڑ ریدا ہوا جو ہاتی و شیر کو لقمہ کر جاتا اور پہاڑونکو توڑ ڈالتا اور سمندر
پی جاتا اور اپنی ماکی خلاصی کیلیئے ممالک ندرسی آبحیات لایا۔ اور دوسری عورت کی ایک ہزار
بید اہوئی اور میرو پہاڑ کی نیچی کی گولائی ڈیڑ لاکہہ میل کے قریب درا و پر جا کر تو اغاز یادہ
ہوا کہ اوسکے دائرہ کا قطر تین لاکہہ میل کے قریب ہے بہلا اس زمین جسکا بڑا دائرہ چوبیس ہزار
میل کا ہی کہان ٹہکانہ کیونکہ ظاہر ہی کہ خط استوا کی ممالک مین ایک ہزار میل کے طول
مین دن رات مین ایک گہنٹے کا فرق پڑتا ہے اہل علم اسکو خوب جانتے ہین یا سینکڑون برس
اس عرصہ کی اہل علم ہنود تسلیم مہابہارت کو نہین کرتے اہل اسلام کی معالم التنزیل تفسیر
مین اثار احادیث سی منقول ہی کہ نہین مرتا ایک یاجوج ماجوج کا جبتک کہ ہزار تیر قابل کو
اپنی پشت سی نہ دیکہہ لی اور بعض ستر ستر گز کی اور بعض بالشتیہ اور بعض ایسے دراز گوش
کہ ایک کو فرش کرین دوسری کو لحاف اور انکی روک کے لیئے بقول بعض سکندر اکبر نے
جو قبل از ابراہیم نقل کرتے ہین سد بنائی و بقول بعض اہل اسلام صعب حمیری بادشاہ
عرب نے اور بقول شاہنامہ فردوسی و تفسیر کبیر فخر رازی وغیرہ کے سکندر یونانی نی سد بنائی
و بقول تفسیر بیضاوی و نیشاپوری وہ سد مابین آرمینہ و آذربیجان مین بنائی ہی و بقول
بعض شمال کوہ قاف مین مقام دربند و یا مابین دیلم و جیل یعنی گال مین بنائی ہی اور بقول
بعض دیوار چین ہے و بقول مسالک الممالک جیسے خاتمہ روضۃ الصفا مین کتاب مذکور سے
مسطور ہی کوہ یورال مین مابین یورپ ایشیای روس مین جو شہر استرخان سی دو مہینے کی
راہ سے زیادہ فاصلہ پر ہی اور شہر سمرا رہ مین اوسکی ہی اور یہی طبری سی حالات خلیفہ
ثانی مین ظاہر ہی اور یہی تفسیر عباسی سی واضح ہی کہ ذوالقرنین توبل و تمسک تارہ سے
جو شرق کوہ یورال ممالک سیبیریا ایشیای روس مین ہے لوٹا اوسنے سد بنائی اور معالم التنزیل
مین سدی یا قتادہ سے منقول ہی کہ ترکون کو ترک اسوجہ سے کہتے ہین کہ بائیس قبائل
یاجوج ماجوج سے ترک کرکے سد بنائی گئی اوس سے بہی کوہ یورال ظاہر ہی اور کل ان تصریحات سے

ظاہر ہی کہ یاجوج مملکت ماجوج کا رہنے والا وہ والی روس ہے اور بعض سد کو بلغار
یعنے بلگیر یا کے شمال مین لکھتے ہین اوس سے بہی واضح کہ یاجوج وہ رشیا والا ہی اور بعض کوہ
البرز کی گہاٹی مین اس سے بہی واضح کہ مراد یاجوج سے والی رشیا ہے اور طبری مین لکھا ہے
کہ خرنوب کی پہلے اونکو بہت پسند ہی وہ بہی روسیونکو درحقیقت بہت پسند اور بی شبہ
فصل ۳۸ و ۳۹ حزقیل کو مطابق کہ یاجوج وہ والی توبل و تمسک و رشیا یعنے رشیا
قدیم ہے گو اس عرصہ مین اوس کی تمام ممالک کو رشیا کہنے لگی ہین اور حسب فصل ۳۸ مذکور
کے اوسکا ساتہی اس عرصہ مین اولاد توگرماہ یعنے آرمینہ اور اوسکی اولاد جرمن و فرانس
و اولاد فارس بن گومر یعنے فارس بن کیومرث بن یافث اور اولاد کوش سبا کی اولاد جو
جس سبب سے فصل سوم تکوین مین جیحون کے حوالہ مین لکھی ہی وہ مشاہد و ستبگاہ ہی جو آنحضرت
واقع ممالک مازندران اسی مقام سی تا بخارا و خیوا روس کا تسلط و اولاد بقیہ گومر کے
سکزستان یعنے اولاد اسکنز بن گومر سی مرو ہرات وغیرہ متوقع اور قصد اوسکا مطابق
فصول مذکورہ کے ددن یعنے ہند و سبا یعنے سند و تارسیس یعنے ممالک نینان
تا جزائر جاوہ و جاپان و ممالک دیہات یعنے عرب وغیرہ کا گو کبہی ہند و سند و مکہ پر اوسکا
یہ قصد پورا نہو لیکن قصد اوسکا مطابق فصول مذکورہ کے ظاہر ہے اور نہین وہ صفات
مفقود جو کتب اسلامیہ مین ہین کہ بعض ستر گز کے طویل ہوتے ہون یا بعض بالشتیہ
یا عرض بعض کا مساوی اونکی طول کے یا سمندرونکو پی جاتے ہون یا پہاڑونکو
توڑ ڈالتے ہون یا نہ مرتا ہو ایک اونکا جبتک اپنی پشت سے ہزار نر کو نہ دیکہہ لی اور آدمیون
و نباتی و شیر کو لقمہ کر جاتے ہون یا اونکے پاس آبحیات ہو جو معالم التنزیل و مدارک مین
یہ امور احادیث صحاح و آثار معتبرہ سے نقل کئے ہین اور نہ وہ سد دیوار کو چاٹتی ہون
اور کاغذ برابر رہجاتی ہو اور صبح کو بدستور ہو جاتی ہو کیونکہ سد کی مقام دریافت ہین اور
طرفہ یہ ہے کہ حدیث بخاری و مسلم و ابن ماجہ کی روسے جو باب خوف مشکوۃ مین متفق علیہ ہے

مروی ہی سد مذکور خود زمانہ اونکی پیغمبر صاحب مین ٹوٹ گئی پہر کاغذ برابر رہنا کہان ہوسکتا ہی
اور ایک حدیث معالم سے ظاہر کہ چار چار لاکہہ مقاتل یاجوج ماجوج ہین پہر دوسری حدیث
سے دس حصہ اولاد آدم سے آٹہہ حصہ یاجوج ماجوج وایک حصہ مسلمان ولقیہ ایک حصہ
کافر پہر تیسری حدیث سے ایکہزار اولاد آدم مین سے دو کم ہزار یاجوج ماجوج وایک مسلمان
وایک کافر پہلا اس اختلاف کا کیا ٹہکانہ اور جس جس مقام پر اہل اسلام نے پتہ بتایا وہان
ہمنے دیکہا پر مشاہدہ کے خلاف پایا بلکہ روی زمین ہمنے غور سے سوائی اون مقامونکے بہی
جہان مسلمانون نی وجود اونکا بیان کیا تہا دیکہی سوائی سود وسو کوس بر وبحر و ہزار
میل کے صحرای افریقہ کے اور یان پانسو میل زیر قطب جنوب و شمال کے کوگذر ہمارا نہین
ہوا پر اونکو بہی چارون طرف سے پیمایش کرلیا ہے پر اس قسم کی آدمی ہمکو نہ ملی اور بموجب
تعلیم کے موافق اہل سلام کو اس ربع کی نوی درجہ مین سے ساٹہہ درجہ کے قریب مین
سات اقلیمین دریافت تہین اب ہمنی نوی درجہ مین سے تیر اسی درجہ تک آبادی ثابت
کی ہی کہ بجائی سات اقلیمون کی دس اقلیمین ہوئین اور تین ربع باقیہ مین گو آبادی کم ہی
پر بنظر جزائر اونمین بہی دس دس اقلیمین ظاہر ہوئی ہین مگر اونمین بہی کہین اس قسم کی آدمی
ہمکو دکہلائی ندی اور بہ نسبت اول و دوم و سوم و چہارم کے اقلیم پنجم و ششم و ہفتم
مین وسعت کم ہے اور اس کثرت کے آدمیونکا وجود اونمین مفسرین بیان کرتے ہین پس
ساتہہ تصریح جغرافیہ اسلامیہ کے وہ کہان گم ہوگئے اگر ایک دو آدمی مثل دجال کے ہوتا تو
کہہ سکتے کہ دریافت نہوا پر باوجود تصریح جغرافیہ اسلامیہ ویورپ کے اس کثرت کے آدمی
کہان جاتے رہے اور ذوالقرنین توریتہ کے مجموعہ کی روسے حسب فصل ۸ دانیال و
۱۲ یشعیا کے وہ کورش یعنے سیرس کیقباد یا کیخسرو متعین ہی جسنے حسب تصریح کتاب
انبسی کلو پیڈیا برطینہ کی ستہیا یعنے صیاقلہ شمال کوہ قاف مین ایسے جنگ کی ہے
کہ ہیروڈوٹس وجسٹن و ٹیلرس وسکیس مورخین مرنا ہی اوسکا وہین لکہتے ہین

گو بقول زینوفن کی اوسکا مقبرہ فارس مین سکندر کو دکہایا گیا ہے کیونکہ ہوسکتا ہے کہ نعش
اوسکی فارس مین لائی ہون اوس نے بارہ دربند ممالک آرمینہ و آذربیجان مین بنائے
ہون جو بارہ ہزار کرکے حدیث مین ہین اور اوسی نے کوہ یرال مین سد بنائی ہو
اور اوسی نے بلغار کے بڑی ڈینوب کے کنارہ قلعجات عظیم بنائی ہون اور اسی نے ترکستان
کے شمال مین قلعہ بنائی ہون جیسے وہب منبہ کا قول معالم مین لکہا ہے کہ ذوالقرنین
ابن عجوز ارض روم کا تہا پہل اول وہ ممالک مغرب مین مالک کاسک پر گیا اور کاسک
قوم مشہور ہی جو عثمان پاشا کے مقابل شمال پلونہ مین پہلی جنگون مین تہی اور وہانسے ویل
یعنی ہویلہ بن کوش یعنے سودان مین گیا اور ہویلہ سے تاسک گیا جو چین و سیبریا روس مین ہے
اور وہانسے شمال سیبریا توبل مین گیا پہر ترکونکی مقطع و جانب شرق یاجوج ماجوج مین گذرا
جو دو پہاڑ وں سے آتے تہے وہ مقام خاص کوہ یرال ہی ہے اور وہب نے حد شرقی
مسک اور حد غربی کسک اور حد غربی ہویلہ جو سودان مین ہے اور شمال توبل لکہی ہے
پس ہر ایک نے جہان جہان اوسنے قلعہ بنائے وہان سد لکہی جہان مطابق فصل ۳۸
و ۳۹ حزقیل کے اہل رشیا کی سلطنت ہے اور ماجوج اہل ستہیا ہے اور انگریز ستہیلے
آئی ہین نظر بران بعض اہل اسلام یاجوج کو والی روس و ماجوج کو انگریز خیال کرتے ہین
پر اونسے دریافت کیا جاتا ہے کہ وہ مفسدین نہین جنکو قران مین مفسدون کہا ہے
نہ ادن مین وہ صفات جو احادیث مین مفصل اور اگر حدیث کا انکار مثل صاحب کتاب ظفر مبین
کرین حالانکہ آیات کی نسبت حدیث مرفوع مدارک مین اور دوسری مقدمات مین بعض
مرفوع و بعض آثار صحیح معالم مین موجود پس اختیار مذہب نیچری ہوتا ہے جس سے اہل اسلام
متنفر پہر یاجوج ماجوج کافر ہین اور یہ دونون قومین نصاری ہی جنکی عدالت شہرہ آفاق اور اونکی
سڑکین کیسے آرام کی اونکی ریل کیسے مفید خلائق اونکی تار برقی وغیرہ کیسی صنعت کی دلیل
اونکی مدارس ہین کیسی عمدہ تعلیم کہ اونکے طالب علم کو جو تاریخ و جغرافیہ معلوم ہی وہ پڑہ بسی

بڑی عالم مسلمان کو نہین اونکی شفاخانہ کیسے جاری اونکی ہان خون کا کیسا تجسس غرض
جو مخلوق کو کار آمد اونہمین اونکی سعیین کیسی مشہور پہر خروج یاجوج ماجوج کا بعد مہدی
دوبارہ دگر مسیح کی آمد و دجال کی بعد لکھا ہے وہ مفقود گو مہدی کی کہانیین بقول
سید احمد خان صاحب کی بطور افسانون کے اونکی ہان ہر ایک زمانہ مین مشہور اور کعب احبار کی گپ ہے
خود توریت مین مہدی کا ذکر اور مہدی کے خروج کے نشانات سے رمضان مین خسوف
وکسوف لکھا ہے وہ سو دو سو سال تک حساب سے مفقود اور حدیث صحیح مین قیامت
بعد ہزار سال اہل اسلام کے لکھی ہے اور ہزار سال کے مقام پر سنہ تیرہ سو کے قریب گئی
او سکے نشان تک ندارد چہ جائیکہ قیامت آتی دیکھو رسالہ الکشف عن مجاوزۃ ہذہ الامۃ
عن الالف جو سیوطی کا رسالہ ہے پس جن صاحب اہل اسلام کو علمیت کا دعوی ہو اور
واقف اپنے جغرافیہ و تاریخ و تفسیر سے ہون وہ ہوش مین آکر جواب لکھین ورنہ واقفین سے
ہم جواب طلب نہین کرتے اونکو پہلی سے ہمارا سلام ہے کیونکہ اکثر اہل سلام اس عرصہ
کے اپنی ساختہ و پرداختہ کتب کو دیکھکر سست ہو جاتے ہین وہ ڈلین مارتے ہین
کہ انگریز مقدمہ جغرافیہ مین جھوٹ بولتے ہین مگر جغرافیہ دان علما اونکی مثل شاگرد
مولوی فضل حق و مفتی صدر الدین وغیرہ اور جو ہماری تحقیق سے واقف ہوگا ہرگز
واہی تباہی نہ بکیگا لیس اس قسم کے اہل اسلام ہماری سوال کو اپنے اثبات حقیت پر
نقض اجمالی سمجھین اور جواب بادلیل جب ہے ہمار انفضل تہی عنایت کرین ورنہ اپنے مذہب کے
دروغ دریافت کرکے پہر جائین کیونکہ غور کرنیکو اونکی غلط مذہبی کے لیئے یہ سلمان کو
کفایت ہے اور دیکھو سورج کبھی زمین سے ملتا نہین اور قران مین ہے کہ سورج کو
ذوالقرنین نے چشمہ کیچڑ مین غروب ہوتے دیکھا الغرض سورت کہف کے قصہ عجب افسانہ
سے ہین اور اگر اوایل کتاب طبری کی تاریخ کی حدیث ابن عباس کو دیکھین اور زمین
جابلقا و جابلسا کا پتہ بتادین اونکی ہم تابعدار بنین جسمین بارہ ہزار دربند ہین

جو ہر در بند شہر ہے جسکے ہر شہر مین بارہ بارہ ہزار دروازے ہین اور ہر ہر دروازہ ایک ایک فرسنگ کا اور ہر دروازہ مین بارہ بارہ ہزار دربان جس جابلقا کی بری بیت المقدس کیطرف سے یاجوج ماجوج ومنسک وتوبل وتیرس ہین یعنے مسک وتوبل وتارہ تین شہر ہین جنکے نام کے ہین البتہ بلقانکی مملکت مین بارہ دربند ہین جنمین ہر ایک کا احاطہ تقریباً ایک ایک فرسنگ کا ہوگا نہ بارہ ہزار۔ دربند جنمین ایک ایک فرسنگ کا درہے جسکی اس بارہ ہزار کوس والی منطقہ زمین مین چھتیس ہزار میل کے دربند ہوئی اور ممکن ہے کہ ممالک قسطنطنیہ کو جسمین اہل اسلام بکثرت ہین اور اوسکے ممالک ہین ہنوز جابلیاق شہر ہے جابلقا کہا گیا ہو جسمین ہزارون شہر ہین اور جابلسا سے مراد بلنسیا جو ممالک طرابلس یعنے ممالک اسپین مین ہے وہ بھی ملک خوب آباد ہے اور اہل اسلام بکثرت وہان بھی ہین لیکن اس زمین چوبیس ہزار میل مین ہر ایک چھتیس چھتیس ہزار میل کے بھلا کیسے ہوی اور امیدیکہ انکو پیغمبر صاحب بیت المقدس سے ممالک یاجوج ماجوج پر حسب حدیث تاریخ طبری کی کیسے گئی اور پھر وہانسے ممالک جابلقا مین کیسے آئے جسکے ساکنین کی آواز کے مقابلہ مین سورج کی حرکت کی آواز نہ معلوم ہوتی تھی اور وہانسے جابلسا مین اور وہانسے تمسک وتارس وتوبل مین کیسے گئی اور کس شخص سے اون لوگونمین سے کہا کہ تم ایمان لاؤ اور وہ ایمان نہ لائی اور اسوجہ سے وہ یاجوج ماجوج مین شمار کئی گئی اسیر کوئی مقابل گواہی دیسکتا ہے بینوا توجروا والا انحرفوا عن دین الاسلام۔ **جواب** وباللہ التوفیق واضح ہو کہ سائل نے اس سوال کو اہل اسلام کی غلطی کا بڑا وسیلہ سمجھا ہے پر در حقیقت اپنی غلطی کے ساتھ جو تشبیہات ومحاورات عالم مثال کی نہین سمجھا اہل اسلام پر بڑا احسان کیا ہے جو جغرافیہ وذوالقرنین دیاجوج والی روس وماجوج اکثر اہل یورپ کے حالات سے خوب طلاع دینے کا باعث ہوا ہے جس سے اہل اسلام اس زمانہ کے واقفیت کم رکھتے ہین اور دین نصاری وفلسفی اہل یورپ وغیرہ کی ناحقیت

کہلم کہلا ظاہر کرنیکا موجب ہوا ہے جس سے یاجوج کی اصل والی روس و ماجوج کی خوب واضح ہو جاویگی جہانیونمیں اور اونکی شمول مین اہل چین و تبت و تاتار کی مذہب کی ناحقیت کہل جاویگی جہان اسلام کی بادشاہت جزوی نہین ہوئی اور شبہ کا کشف تفصیل سے کیا جاویگا جو تشبیہات و عالم مثال کے محاورات کی عدم فہمی سے احادیث پر وارد کیا ہے جیسے فصل پنجم مفرح دلکشا تلخیص التواریخ مین ہمنے مفصل کیا ہے اطمینان رکہا جاوی اور استعارہ و عالم مثال کے امور و تشبیہات مجموعہ توریت و انجیل مین بکثرت ہین اور قران شریف مین ہے کہ فرمادی ای محمد علیہ السلام کہ مین نیا بدعت والا رسول نہین پس کتب سابقہ کی مانند اگر حدیث مین بہی اون کتابونکی سے امور ہون قابل تصدیق و تاویل۔ پس اولا کہہ تاریخ اولاد و احفاد نوح دریافت کرنے چاہیی پس واضح ہو کہ نوح علیہ السلام کے سام حام یافث ہوئی اور یافث کے سات بیٹے ہوی ایک گومر گیومرث اوسکے تین بیٹے ہوئی ایک سکنز جد سکنزستانیان اور یہ رسم کتب سابقہ مین اکثر ہے کہ بڑی بیٹے کی اولاد وہ اوسکے باپ سے شہرت پاتی ہے اور باقی کی اونکے نام سے اور سکنزستان مین مرو و ہرات ہے دوسری فارس جو شمال ایران مین پہلے بستا تہا اور زمان حزقیل مین ایران کا بہی وہی شاہ تہا جو فارس کا تیسرے تجرمہ جس سے آرمینیہ بسا اوس سے جرمن و فرانس نکلی۔ دوسرا یافث کے ماجوج ہوا ماجوج کی لفظ کی اصل مہاجوج لکہتے ہین یعنے بڑا پہاڑا۔ وہ پہلی ممالک خلج و تاراونا بوق مین بسا جہان حسب فصل پنجم تاریخ ایام اول و فصل ۱۵ و ۱۶ اسلاطین اول ہند بحیہ مجموعہ توریۃ کے نہر جوران ہے اور فصل ۳۸ حزقیل سے واضح ہے کہ وہ متصل مسکو و توبل ورشیا کے تہے اور نہر یورال متصل اونکے ہے پس واضح ہوا کہ نہر جوران وہی نہر یورال ہے جو جیم و یا و نون و لام کے تبدیل سے جو قریب المخرج ہین متبدل ہو گیا ہے پس وہ پہلے مقام مذکور مین بستے تہی پہر شمال جرمن گئے اور وہان سے ہندی

فرانس گذرتے ہوئی تا بانگلند و پرتگال پہونچی جیسے فصل بستم مکاشفات سی واضح ہوگا
تیسرا یافث کی مادی ہوا دراوسکے اولاد ممالک ارض روم وغیرہ مین حصہ جنوبی و
شرقی بحر خضر پر بسے جنسے ذوالقرنین ثانی سیرس کورش مقدس ہوا یعنے کیقباد کمبسیز کا
باپ یعنے کیکاوس کا جو والی میدیہ و فارس کا ہوکر فصل ۸ دانیال و ۴۵ شعیا مین
ذوالقرنین کہلایا اور بقول وہب بن منبہ کے جو پہلی یہودی تہی پہر مسلمان ہوگئے
ذوالقرنین کی حد غربی پر بکسکت تہے یعنے کاسک و جنوبی پر ہادیل بن کوش بن حام
یعنے سودان و شرقی پر تسین چین اولاد تسک و شمالی پر توبل جنکا بیان آتا ہے
اور مادیکی اولاد بہت کچہہ روس مین بسی جس سے دساتیر فارسیون مین تمود کہلائی
اور اونکی شوکت بعد ہزار سال اسلام اوسمین لکہی چوتہا یافث کے یونان ہوا اوسکے
ایک الیساہ ہوا جسکے اکثر اولاد جزائر یا امن ممالک امریکہ مین بسی جس سے ابتک شہر ایگا
کی دار السلطنت پیرو مین نشان ہین اور بعض یونان مین دوسرا ترسیس ہوا دو بالفعل
تینان کی نام سے جنوب چین مین مشہور ہے جسکے ہان جواہر کی کانین اور بہادر اور سمندر
کے کنارہ آبادی ہے اوسی سے جاوہ و جاپان کہ یوان سے تبدیل پاکر ہوگئی
ہین اسیوجہ سی وہانکی باجیونکی حسب فصل ۶۰ شعیا کی کثرت مشاہد۔ تیسری ڈڈونہ جو جلکت
یونان یورپ مین بسا جسکے نام سی ابتک شہر ڈوڈونہ ہی چوتھی کتیم ہوا جو جزائر حوالی یونان
وغیرہ مین پہیلا چنانچہ جزیرہ قبرس اُس سی ہی۔ پانچوان یافث کے تاکرہ ہوا اُس سی تاتاریسا
چھٹا یافث کے تمسک ہوا اُس سے تبین چین والی ہوی۔ ساتوان یافث کے توبل ہوا
جد اہل تبت اور تارہ توبل تمسک تین شہر ہنوز سیبیریا ہی روس ایشیائی مین منتہای
شمال پر واقع ہین۔ اور حام بن نوح کی ایک کنعان ہوا جسکے ممالک مین بیت مقدس
وغیرہ ہے۔ دوسری مصر ہوا جسسے مصران ہند اکثر ہوی اور ہند کے لودہی و فلسطین
اوس مصر سے ہوئی تیسری حام کے قبط ہوا اوس سی اہل کابل قدیمی و بربر وغیرہ

اہل افریقیہ اکثر وجود مین آئے۔ چوتھی کوش ہوا اوسکا بڑا بیٹا سبا تھا اوسکی اولاد اولاد
کوش کرکے مشہور جو حسب فصل ۳ تکوین کی جیحون کی حوالی مین ہے وحسب زبور ۶۸ کی حبشہ مین
بسے جسکے سبب سے اوسکی اولاد نے ایمان مین سبقت کی دوسری ستباہ ہو تیسری ستبگاہ
اعنی ہفتجران۔ چوتھی رعما ہوا اوسکے سبا سند و دون ہند ہوی۔ پانچوین نمرود جسکی
اولاد مین سی کسی نمرود نے حضرت ابراہیم کو آگ مین ڈالنے کا حکم دیا۔ اور
سام بن نوح کے ایک یلام ہوا جد ایرانیان اور کہہ اوسکی اولاد الان شمال کوہ قاف
مین بسی وہانسے کشبا والی ہند مین آئے وہ آریہ کہلائے دوسری اسور اسریہ کردستانی
ہوئی تیسری لاذ ہوا اوسکی نسل سے لودیو دردم اٹلی والی۔ چوتھی ارم ہوا جسکی
عوض جد دمشقیان دوسری حول واقع فلسطین تیسری غاتر جد ثمود وجد لشن جلن
وشام مین بسے اور اوسکی نسل حجر عرب مین صالح صاحب ناقہ تھی اونکی قوم حسب حدیث
اہل اسلام ممالک جابلسا یعنے بلنسیہ اسپین مین بسے اور چوتھی ارم ذات العماد تھی
جنھون نے برج عظیم بابل مین بنانا چاہا تھا۔ پانچوان ارفکشد ہوا اوسکی شلح اوسکے عیبر ہود
ہوئی اور اونکی قوم ممالک بلقان مین بسی اور خود اونکی پلک وقحطان ہوی وقحطانکی
اولاد اکثر عرب مین بسی جو صحرانشین کرکے ہوئی وہ بدوی دیہات کرکے مشہور اسمین
کعبہ سے جو ناف زمین کرکے مشہور ہی اور پلک کے رعو اوسکی سروج اوسکی ناحور اوسکی
تارح اوسکی حضرت ابراہیم اونکی حضرت اسماعیل واسحاق وجہہ اور بیٹے قنطورہ سی ہوئے
اور اسماعیل کے بارہ بیٹے ہوئی ایک نبت دوسری قیدار والی مکہ ونوین تیما والی
طیبہ مدینہ واسحاق کے اسرائیل وعیسو واسرائیل کے بارہ بیٹے ہوئی اول ونمین
روبن تھا اوسکی چند بیٹو نمین سی ایک یوایل تھا اوسکے سمعیا اوسکے یاجوج ہوا اوسکی
سمعی اوسکے میگاہ اوسکے ریایاہ اوسکی بیرہ وایلیل وزکریا وغیرہ تھے وحسب فصل ۵
تاریخ ایام اول و ۵ او ۶ اسلاطین اول کے نشتہ قبل مسیحی مین بڑی زور آور کہ

شرق فرات تک مسلط تھی پس سنہ مذکور مین تلگت تلناصر دیول اسریہ کے بادشاہون نے
اُنپر فتح پائی اور یاجوج کی اولاد دو نیز منسہ بن یوسف کی اولاد کو اور نیز گاد بن یعقوب
کی اولاد کو ممالک قدیمی ماجوج مین بسایا یعنے شرقی حصہ نہر یورال کے پاس گاد بن یعقوب
اور منسی کی اولاد ممالک افغانستان قبط مین آئی اور گدی و یوسف زئی اُنسی ہین
اور ماجوج کی اولاد سنہ ۶۱۰ قبل مسیحی زمانہ حزقیل نبی مین رشیا و توبل و تمسک کی جو
سیبریا ای روس مین ہے مسلط ہوگئے پس بقول وہب منبہ ذوالقرنین سنہ ۳۲۶ قبل مسیحی مین
ارض روم کا تھا اوسنے مطابق تفسیر بیضاوی کے مابین آرمینہ و آذربیجان سد
اونکی روک کے لئے بنائی جو بارہ ذکر کے مشہور ہین اور بقول بعض شمال
بلغاریہ مین بلونہ کے پاس جہان کاسک ہین اور بقول ابن عباس و قتادہ و وہب
ابن منبہ کے جبکہ توبل کے پاس آیا اوسنے کوہ یورال کے دو حصون کے بیچ مین
تیس میل کی سد بنائی اور خلیفہ واثق باللہ نے مطابق خاتمہ روضۃ الصفا کے
جو کتاب مسالک الممالک سی نقل کرتا ہے وکیل سلام نامی اسطرقان کو بھیجا تھا اونسے
قریب دو ماہ کی راہ کے وہ سد دریافت کی اوس سے وہی مقام دریافت ہوا جہان
عبداللہ بن عباس وغیرہ کا ارشاد بابت سد کے کوہ یورال مین ہے - بعد دریافت
اسقدر تاریخ و جغرافیہ کے پہلے یہود کی مسلمہ کتاب سی دریافت کرنا چاہیے کہ یاجوج
ماجوج کی نسبت اونکی کتاب مین کیا لکھا ہے اور وہ کون ہین اور وہ اہل حق مین
سے یا اہل بطلان مین سے پس واضح ہوا کہ ماجوج حسب فصل ۱۰ تکوین و یکم تاریخ ایام
اول کی بن یافث ہی اور حسب فصل ۳۸ حزقیل نبی کے نہر یورال کی شرق مین وہ
پہلے بستا تھا اور یاجوج وہ حسب فصل پنجم تاریخ ایام اول و فصل ۵ و ۱۶ سلاطین اول کے
بن یوائیل بن روبن بن یعقوب ہے اور اوسکی اولاد حسب فصول مذکورہ کی ممالک ماجوج بن یافث
مین بسائی گئی یعنے شرقی حصہ یورال ندی پر اور پھر حسب فصل ۳۸ حزقیل کے زمانہ

حزقیل نبی مین رشیا وسیبیریا کے اوپر مسلط ہو گئی تہی اونکی نسبت فصل مذکور مین
لکہا ہے کہ فارس وجرمن والے اونکی ساتہہ ہونگی وہ دونون اونکی معین بالفعل
ہین اور اونکا تسلط اس آخر زمانہ مین کوش کی اولاد پر جو جیحون کی متصل بستی ہے ظاہر
حسب ورس ۵ فصل ۳۸ حزقیل اور نیز اونکا تسلط حسب فصل مذکور کے گومر کی اولاد پر
یعنے مرو وہرات پر ہونا متوقع اور نیز اونکی ساتہہ ہی قبط کی اولاد یعنے کابل والی
اگرچہ ظاہر نہین ہوئی مگر متوقع حسب فصل ۳۸ مذکورہ اور نیز والی روس کا قصد حسب
فصل مذکورہ سبا سندہ ودون، ہندا نیاے ع ابن کوش پر علی ہذا ترسیس ین
یونان پر جہین جاپان دجادہ ہی اونپر یاجوج والی روس کا قصد ظاہر ہے گو پورا نہیں
یہ دوسری بات ہی کہ سرکار انگریزی جو سوداگران ہند کرکے ممالک انگلنڈ کے ہین
اونکو پراگندہ کرنی پر کہنا اونکا کہ ای روس والی تو لوٹنی آیا ہے یا تو لی غول اس لیئے
جمع کیا ہی کہ مال ومواشی چہین لی ضرور ہو رہا ہے اور نیز دیہات عرب وناف
زمین مکہ کا ارادہ اونکا غیر مخفی ہے گو پورا نہوا اور بربادی اونکی مع ماجوج واہل
امریکہ جزائر با امن کی بنی اسرائیل کی بادشاہت کی وقت جبکہ بار دگر آنے مسیح مین ہوگی
امید کی گئی حسب فصل ۳۸ حزقیل کے ہی یہہ مطابق کتب یہود کے ہی اور نصارے
کی کتابونکی خاص موافق وگرچہ کتب سابقہ مجموعہ عہد عتیق کو بہی تسلیم کرتے ہین
وہ یہہ ہی کہ فصل بستم مکاشفات مین یاجوج ماجوج کا زور اطراف ممالک معتقدین خداوند
چار یار پر بعد ہزار سال کے لکہا ہے اور ہزار سال بعد خداوند چار یار کی اہل
اسلام کے ممالک کے اطراف یاجوج والی رشیا کا زور مشاہد کہ شہر سمرسی پری
کوہ قاف کی شمال مین منزل لونتک اہل اسلام کی عملداری تہی اور تین سو سال سے
بعد ہزار سال اہل اسلام کی والی رشیا کا زور ہوتے ہوتے تا مرو پہونچا اور
ہند کی مملکت مین جہین اہل اسلام کی عملداری تھی تین سو سال زمانہ اکبر سے تیرہ گیا

وانگریز کا ظہور ہونا شروع ہوا پس ماجوج وہی انگریز و پرتگال پس یاجوج ماجوج موعود
وہی والی رشیا و انگریز حسب تصریح کتب یہود و نصاری مقرر۔ رہی اہل اسلام
اونکی ہان بیضاوی مین سد کا مقام مابین آرمنیہ و آذربیجان بنظر بارہ دربند کیقباد
کی لکہی و بعض نے شمال کوہ قاف مین بعض دربند و سکندر ایول کو کہا اور بعض نے
شمال بخارا کہا و بعض نے بلغار کی شمال مین لکہا و ابن عباس سا مفسر جسکو جناب پیغمبر صاحب
علیہ الصلوٰۃ والسلام کی دعا و بتنزیل تمسک کی پاس یعنے کوہ یورال مین علی ہذا تابعی
وہب بن منبہ کا قول معالم مین تو بل کے پاس علی ہذا التحقیقات والثق باللہ سے منزلین
اُس مقام تک کے برابر مطابق علی ہذا طبری سے زمانہ فاروق رضی اللہ عنہ مین اون
ملکون مین جو کوہ قاف کے پرے گئے ہین یاجوج ماجوج کا وجود ظاہر اور سورۂ کہف مین
جو کچہ ہی اوس سد کے ٹوٹنے کی خبر تھی جو بنظر اونکی وحشی ہونیکی اونکی توڑنیکی نسبت بعض
آثار مین چاٹنا لکہا ہے کہ بنظر محکمی و بلند ہونیکی وہ ٹوٹنے نتہی مگر آخر زمانہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم
مین جیسے بخاری و مسلم و ترمذی و ابن ماجہ وغیرہ مین ام المؤمنین حضرت زینب سے جو
آخر وقت مین ام المؤمنین ہوئین وہ سد ٹوٹ گئی اور حدیث صحیح مین قیامت کا وجود
بعد ہزار سال اہل اسلام کے موجود اوسکی معنے دریافت نتہی باب بستم مکاشفات سے ظاہر
ہوئی کہ ہزار سال بعد خداوند چار یار کی قیامت اولی ہوگی کہ یاجوج ماجوج مین شوکت
پیدا ہوگی وہی حدیث ام المؤمنین مین جو بخاری نے روایت کے سبابہ و ابہام کے
ملانیسے اشارہ اگر دست چپ سے فرمایا ورنہ مطابق روایت ابن ماجہ کے دس سے اشارہ
دس سو کی طرف پس اب ہی اون مفسرین کا قول جو سد کی مقدمہ کی نسبت لکہین کہ اس عرصہ
کے بعد کھولی جاویگی اور تیسرا خروج بعد تشریف آوری بار دگر مسیح مین ہونا ممالک
بیت مقدس پر وہ آثار سے عنقریب عرصہ ۳۶ سال مین متوقع اور خروج ثانی
موعود اوسکی دلیل جس وقت مین وہ اونکی ساتھی سب برباد ہون پس باتفاق

یہود و نصاریٰ و کتب اسلامیہ کی دونون قومون مذکورہ کا یاجوج ماجوج موعود
ہونا ظاہر اور سکی نزدیک اہل بطلان سی گو وہ اہل اسلام جو تاریخ و جغرافیہ سے
واقف نہین جو چاہین سو کہین پر کتابین اونکی اس بات پر گواہ جو مذکور ہوا
اور جیسے یہود ہی اپنی کتابونکو غور نکرکے بگڑ گئے اور نصاریٰ کا بھی وہی حال الا قفت دا
سے ہوا حسب آیتہ لترکبن طبقاً عن طبق کی نادانی سے اہل سلام کی ناواقفونکا
وہی حال ہی اور سوال سائل کا اوسنسی نہین وہ اپنے جغرافیہ سے محض ناآشنا کہ رات
دن مثل شرح چغمینی پڑہا دیتے کہ مفرح القلوب ارزانی مرحوم کو اونکی اطفال
پڑہین اور اقلیم پنجم و ششم وغیرہ مین اونکو لکھا ہے پر وہ نہ سمجھین اور تشبیہات کو و عالم
مثال کو حقیقت پر محمول کرلیسے یہ آفات اونپر آئین اور قتادہ فرمایا کہ بائیس قبائل یاجوج
ماجوج سے ایک سریہ ترک ہی اور ترکونکو ترک اس وجہ سی کہتے ہین کہ بائیس قبائل یاجوج
ماجوج سے اونکو ترک کیا ہے اسکی دلیل موجود خود اہل اسلام کی تفاسیر مین ہے بنی
قنطورہ کی اولاد جو متعہ حضرت ابراہیم سے سلجوقیہ و چنگیز خانی و عثمانی ہین وہ حسب حدیث
مستثنیٰ اور ترکونکی حد شرقی سمندر جاپان وغیرہ ہے اور جنوبی کوہ ہمالہ وغیرہ اور
غربی دریای اخضر و فارس اور شمالی و غربی مملکت والی روس اور وہب بن منبہ
کے حدود جیسے معالم التنزیل سے سائل نے بیان کین وہ سب صحیح کہ عرب مین ارض
روم مکان ذوالقرنین کورش سے کاسک اور شرق مین مسک جو حد سیبریا روس
ہے اور اوسکی نسل سے تسین اہل چین ہین اور عرض مین ہویلہ و توبل سراسر
مطابق اور ترکونکا مقطع اور یاجوج ماجوج کا شرق کوہ یورال و لبس و بعض جہلہ
اس قول وہب سے یہ سمجھی کہ مقطع ترک جہان شرق ترک ہے سد بنائی اور نہ یہ سمجھے
کہ سیر ذوالقرنین کی اولا حد شرقی مسک ہا ہے اور پھر شمالی توبل اور پھر ممالک یاجوج
ماجوج اوسکی متصل اور کوہ یورال تک سلام نامی وکیل واثق باللہ خلیفہ عباسی گیے

منزلین شہر اسطرقان سے یورپ کیطرف سراسر مطابق اور اولاد نوبل اہل ہبت و اولاد
مسک اہل چین و اولاد تیرس قدیمی ترک حسب حدیث ابن عباس کے جیسے اوائل
تاریخ طبری مین ہے اون مین شامل البتہ ترک بنی قنطورہ ام ابراہیم کی نسل سے
جنگیز خانی و سلجوقیہ و عثمانیہ امت نے مستثنیٰ جو ایمان لائے ہیں باقی دہ اہل
یاجوج ماجوج کے یہ مشہور را یاجوج والی روس ۲ سویڈن ۳ ناروے ۴ ڈنمارک
۵ اسکاٹلنڈ ۶ انگلنڈ ۷ ویلز ۸ آیرلنڈ ۹ پولنڈ ۱۰ استنزرلنڈ ۱۱ پروسیا شمال
جرمن ۱۲ بلجیم ۱۳ ہالنڈ ۱۴ شمال فرانس نارمنڈی ۱۵ الیسلنڈ ۱۶ ہنور ۱۷ اکاسک ۱۸
لمیبلنڈ ۱۹ آسٹریا ۲۰ پرتگال ۲۱ فنلنڈ ۲۲ ترک سواے اولاد عیفا بن مدین اور
جس مقام پر کتب اسلامیہ مین لکھی ہے اوسکے شمال مین روس کا والی واقع
ہے جیسے ہمنے بیان کیا ہے گو معنی حقیقی سے وہ آثار جو سائل نے بیان کیے درست
نہین ہوسکتے لیکن حسب قاعدہ مقررہ مجاز کے معنی مجازی و تشبیہی پر مطابق کتب سابقہ
محمول کیے جاوین گے پس باتفاق یہود و نصاری و اہل اسلام کے یاجوج ماجوج دین حق
مین اور حسب تسلیم توریت و انجیل و کتب جغرافیہ و تفسیر کے بھی وہ روس کا والی و فرنگستان
جنہون نے شوکت ہزار سال بعد اہل اسلام کے ممالک پر پائے پس اسلام کی حقیقت
بقول مصرعہ مومن ع جگر ہمین بھی زلف اوکی بلا کی ۔ اس ضعف حال مین بھی الہی من الرائے
والحمد للہ علی ذالک آب اون احاد یث کیطرف متوجہ ہوتے ہین جسکو سائل نہین سمجھا
ظاہر ہے کہ کتب مقدسہ مین اکثر بیانات بکثرت ہین علیٰ ہذا استعارہ و کنایہ مثلاً کتب
منزلہ موسے مین جابجا ہے کہ خدا تمکو اوس زمین پر لیجائیگا جہان دودھ و شہد کی
ندیان جاری ہین یعنے ممالک بیت المقدس مین حالانکہ ایک چشمہ دکھاوین وہان
دودھ یا شہد کا نہین البتہ آباد و سرسبز ملک بہت کچھ ہے اوسکو بطور شعرا
ایسے بیان کیا جو گذر گیا علیٰ ہذا عالم مثال سے بہت کچھ گفتگو مثلاً قرآن شریف مین

بطور تشبیہ کے فرماتا ہے کہ دریا مین جہاز مثل پہاڑونکے جاری ہین حالانکہ ایک پہاڑ کے
برابر بھی جہاز نہین ہوتا اور بطور محاورہ کے ہر شخص ایک مقام کو مغرب شمس مقرر کرتا ہے
حالانکہ سورج کسی مقام پر زمین کے غائب نہین ہوتا وہی سیر ذوالقرنین کی نسبت قرآن
شریف مین ہے جسکا حاصل یہ ہے کہ وہ ارض روم اپنے ممالک میدیہ سے غرب مین گیا
یعنے ممالک کاسک مین ڈنیوب کے پاس گیا جہانکے دلدلہی مشہور ہے وہان دور تک
کیچڑ ہے اوس مین سورج غروب ہوتا ہوا باعتبار محاورے کے دیکھا اور طویل القامت
آدمی کو درخت کھجور کے مثل کہتے ہین وہی جنجبلی اہل رشیا طویل القامت کو درخت اور لی
مثل حدیث مین فرمایا نہ اوسکے برابر جو مفسرین نے کر لیا ہے جسکا ادنے شتر گز کا ہوتا ہے
اور شمالی بونون روس کو بالشتیہ آثار مین دارد و کاسک قوم قوی عریض کی نسبت عرض
اونکا مثل طول کے اور مراد عرض سے اوسکے چارون طرف سے موٹائی ہے جو خر نوب زیلو
پسند رکھتے ہین اور کان حواس مین عمدہ ہوتا ہے اور ظاہر حواس اونکے امور دنیاوی مین
ایسے مشغول کہ کسی دوسرے کی نہین اور باطنی حواس خداشناسی کی مفقود نظر بر آن ظاہری
حواس اونکے بطور استعارہ کے مثل لحاف استعمال مین اور باطنی دبی ہوئی ذلیل مثل
فرش کے اور اذن خیر کر کے جیسے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو قرآن مجید مین فرمایا ویسے
وہ دونون برعکس اذن شر کر کے ہوئے اور چونکہ اونکے تین وقت خروج کے ہین دو واقع
ہو چکے تیسرا بیت المقدس پر باقی ہے وہ موقوف مسیح علیہ السلام کے بار دیگر کے آنے پر ہے
اور مسیح علیہ السلام کا بار دگر آنا موقوف ہے دجال کے آنے پر اور دجال کا آنا موقوف
ہے اوسکی سواری پر یعنے ریل کی تیاری پر جو فارس سے تا دمشق تیار ہو جاوے جسمین
آگ و پانی بھی ہے اور ایک دن مین ایک ماہ کی راہ جاتی ہے جیسے کل یہ حدیث مین ہے
اور وہ قبل مہدی علیہ السلام سے. بنی اصفر تا ممالک دابق یا اعماق جو پندرہ منزل مدینہ
منورہ سے ہے آ کر بنا لینگے اور بنی اصفر دراصل عبارت ہے اون اہل یورپ

نصاری سے جو سوائے یاجوج ماجوج کے ہین لیکن اہل اسلام سوائے یاجوج رہنے والے
زمین ماجوج والی رشیا و توبل و تمسک کے جہان روسیونکی سلطنت ہوے سارے
اہل یورپ کو بنی اصفر کہتے ہین از باب بستم مکاشفات مین یاجوج ماجوج اہل یورپ کی وہ
دو قومین ہین جنہون نے بعد ہزار سال اہل اسلام کے ممالک اہل اسلام پر تسلط کرنا شروع کیا ہے
پس یاجوج وہ والی رشیا ظاہر ہے اور اوسکی رعیت ماجوج پس اہل جزائر باامن انگلستان
مطابق فصل ۳۹ حزقیل کی جو روس کی تباہی مین شریک ہونگے ہمراہان یاجوج اور حسب باب بستم
مکاشفات کی جن اہل یورپ نے اہل اسلام کے ممالک پر خروج کیا وہ ماجوج اور جیسے
یاجوج ماجوج کثرت مثل ریگ صحرا باب بستم مذکور مین لکھی ہے اور توریت تکوین مین اولاد
اسماعیل کی کثرت مثل ریگ صحرا لکھی ہے ویسے ہی بطور استعارہ کے حدیث مین ہے
کہ نہین مرتا ایک اونکا جبتک ہزار نر کو اپنے پشت سے نہ دیکھ لے اور بے شبہ ایک
وقت مین چار چار لاکھ مقاتل اون مین تھے اور دوسرے وقت مین دس حصہ آدمیون مین سے
آٹھ حصہ مع اپنی پیرونکے ہین جن مین چین والی اولاد تمسک و توبل والی اہل تبت و ترس
والی ترک اہل سیبیریا داخل ہین اور آخر وقت مین ایکہزار مین سے دو کم ہزار ہونگے یہ امر
قریب الوقوع دریافت ہوتا ہے جبکہ اہل اسلام کو حسب حدیث کے ایک ایک ماہ تک خوراک
سوائے کلمہ طیبہ کے نہ ملی گی اور کامل اہل اسلام رہجائینگے جنکا تکلم کلمہ طیبہ سے ہوگا

---

پس وہ حدیث صحیح و حسن و ضعیف رسالۃ الکشف عن مجاورۃ ہذہ الامۃ عن الالف مین
وارد ہے کہ ہزار سال بعد میرے قیامت آویگی وہ حسب باب بستم مکاشفات کے آگئی
اور وہ قیامت آثار قیامت صغرے سے ہے کہ دوزخ کھولا گیا اور شیطان قید سے
خلاص ہوا اور اوسنے اون دونون قومون یاجوج ماجوج کو بہکایا کہ مقدسونکے ملکونپر
تسلط کرنے لگے پس فساد اس سے کیا زیادہ ہوگا کہ انجیل مین اونکا زمانہ قیامت کیا گیا ہے
پوشیدہ نرہے کہ یہود کے کہنے سے اہل مکہ نے ذوالقرنین و یاجوج ماجوج کے حالات

دریافت کیئے جیسے جواب سورہ کہف سے دریافت ہوتا ہے پس اونکے سوال کو مختصراً
قرآن مین نقل فرمایا ویسئلونک عن ذی القرنین اور سوال تجھسے کرتے ہین ذوالقرنین کا
قل ساتلوا علیکم منہ ذکرا کہو جلد پڑھونگا تمہارے اوپر اوسکا قصہ انا مکنا لہ فی الارض بیشک
ہمنے اوسکو قدرت دی ارض روم مین کہ بارہ ورہند بنا سکے وآتیناہ من کل شیء سببا
اور دیا ہمنے اوسکو ہر شئے کا سامان فاتبع سببا پس پیرو ہوا سامان کی کہ ممالک بحث لصرم
فتحیاب ہوا حتی اذا بلغ مغرب الشمس وجدہا تغرب فی عین حمئۃ یہانتک کہ جب
پہونچا مغرب آفتاب ارض روم پر پایا اوسکو بطور محاورہ کے ڈوبتا ہوا خاک سیاہ
یعنے ڈینوب کے کنارہ ووجد عندہا قوما اور پایا پاس اوس کے ایک قوم کا سکہ
ہوتے تنگنے ہونے کے باعث عرض طول مین مساوی ہین قلنا یا ذالقرنین
اما ان تعذب واما ان تتخذ فیہم حسنا فرمایا ہمنے اے ذوالقرنین یا تو عذاب کر یا کر تو
اون مین نیکی قال اما من ظلم فسوف نعذبہ ثم یرد الی ربہ فیعذبہ عذابا نکرا کہا لیکن وہ جو
ظلم کرے پس جلد عذاب کرینگے ہم اوسکو پھر رد کیا جاویگا اپنے رب کیطرف پس
عذاب دیگا اوسکو بڑا عذاب واما من آمن وعمل صالحا فلہ جزاء الحسنی وسنقول لہ
من امرنا یسرا ولیکن وہ جو ایمان لاوے یعنے اہل بلغار اور کام کرے نیک پس واسطے
اوسکے نیک جزا ہے اور کہینگے اوسکے لئے اپنے امر سے آسان قول ثم اتبع سببا
پھر پیرو ہوا سامانکے کہ ہوبلاین کو فتح پر گیا اور پھر بابل پر فتحیاب ہوا اور وہانسے
تا ملک ممالک شرقی مین پہونچا چنانچہ فرماتا ہے حتی اذا بلغ مطلع الشمس وجدہا تطلع
علے قوم لم نجعل لہم من دونہا سترا یہانتک کہ پہونچا مطلع آفتاب مین ملک پر
کہ پایا سورج کو نکلتا ہوا ایک قوم پر کہ نہین کیا ہمنے اونکے لئے سوائے آفتاب پہاڑ و
منزلون تک پردہ کذلک مثل اہل مغرب کے کیا اونکے ساتھ نہ ہوکیا وقد احطنا
بما لدیہ خبرا اور احاطہ کیا ہمنے اونکے ساتھ جو اوسکے پاس تھا خبر تہی ثم اتبع سببا

له جسکو راوی بارہ ہزار سمجھا یا بھول گیا کیونکہ راوی محفوظ بھول سے نہین ہو سکتا نہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے بارہ ہزار کرکے دریا دگر فرمایا اوسکی تاویل آتی ہے ١٢

پہر پیرو ہوا ساماں کے حتے اذا بلغ بین السدین یہانتک کہ جب ہو پہنچا درمیان دو
کوہ اول پر وجد من دونہما قوما لا یکادون یفقہون قولا - پایا اونکے پرے شرقی جانب کو
ایکقوم کو کہ قریب تہی کہ نسمجھتے تہی قول ذو القرنین کو قالوا یٰذا القرنین ان یاجوج وماجوج
مفسدون فی الارض فہل نجعل لک خرجا علیٰ ان تجعل بیننا وبینہم سدا کہا اسے ذو القرنین
کہ یاجوج ماجوج مفسد ہین ہماری زمین مین پس آیا کرد ہین ہم تیرے لئے خراج اس بات کو نہ
تو کردے ہمارے اور اونکے درمیان مین بند قال ما مکنی فیہ ربی خیر فاعینونی بقوۃ اجعل بینکم
وبینہم ردما کہا جسمین مجکو قوت دی ہے میرے رب نے بہتر ہے پس مدد کرو میری
قوت سے کہ کرون مین تمہارے درمیان اور اونکے روک پس اونہون نے قوت مزدوری کی
مدد کی کہ دس میل مین دیوار پتہر ومٹی سے بنادی پر پتہرونکے محکم کرنے لئے کہا اٰتونی زبر الحدید
لاؤ میرے پاس لوہی کی پتری حتے اذا ساوی بین الصدفین تاکہ جبکہ برابر ہو وہ سد
بیچ دونو پہاڑونکے درمیان دو چوٹیونکے قال انفخوا کہا کہ دہونکو حتے اذا جعلہ نارا قال اٰتونی افرغ
علیہ قطرا تا جبکہ کیا اوسکو سرخ آگ مثال کہا لاؤ [illegible] سرخ شدہ کہ بیٹون اوسپر گندہک
تاکہ پگہلجاوے اور پائین پتہرون مین ملادیا فما اسطاعوا ان یظہروہ وما استطاعوا لہ
نقبا پس نہ طاقت رکھتی تہی کہ اوسکے اوپر آسکین اور نہ طاقت رکھتے تہے اوسکے نقب کی
قال ہذا رحمۃ من ربی کہا یہ رحمت ہے میرے رب سے فاذا جاء وعد ربی جعلہ
دکاء وکان وعد ربی حقا پس جب آوے میرے رب کا وعدہ کردیگا اوسکے ٹکڑے
ٹکڑے اور ہے وعدہ میرے رب کا سچا کہ تا زمان روایت زینب ام المومنین وفات نبی
پس بروز روایت اوسکو توڑا پہر بہی ہزار سال تک وہ مقید رہے مخفی نرہے کہ ہو نبذا
وہ ہفتر فرقہ اہل اسلام کے وبعض اہل سنت وجماعت مثل امام قشیری وامام بلخی سے قائل
ہین کہ آدم کا پتلا اسی زمین پر بنایا گیا تہا اور زمین کی دو حصے لے گئے آیک میدان جنت
نقل جس مین حسب حدیث صحیح کے چار چشمہ جاری ہین مثل فرات ودجلہ جیحون سیحون

آدم کو رکھا اور دوسرا میدان دوزخ سوائے مساجد و مقابر اہل اسلام کے دوسرے
ممالک اسوجہ سے باب بستم مکاشفات مین اونکی ممالک کو دوزخ فرمایا جس مین سے بعد ہزار
سال کے ممالک اہل اسلام پر غلبہ کیا اور ہزار سال مین حسب تصریح قرآن کے وہ باہم
مثل موج دریا کے لڑتے تھے چنانچہ اونکے ذکر مین فرماتا ہے وتموج بعضہم یومئذ علی بعض
یعنی موج مارے بعض اونکا بروز ہفتم یعنے ہزار ہفتم **ہبوط** آدم مین بعض پر کہ باہم
جنگ کرین اور اوس دن کے بعد صور پہونکا جاویگا یعنے عالم مثال مین تیاری
اونکی خروج کے کیجاوے گی کیونکہ صور کی حقیقت عالم مثال ہے اور کتاب مکاشفات مین
اکثر واقعات کی نسبت صور پہونکنا لکھا ہے پس صور کا پھونکنا فقط قیامت کبرے پر
موقوف نہین البتہ اوس مین بڑی تیاری عالم مثال مین پہلی ہوگی نظر برآن فرماتا ہے
**وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ** اور نفخ کیا جاوے صور یعنے تیاری عالم مثال مین بعد ہزار ہفتم کے
**هُبُوط** آدم سے ہوگی کیونکہ قیامت اولے برپا ہوگی اوسوقت یاجوج ماجوج کی
جمعیت عظیم ہوگی تا آمد مسیح بار دگر چنانچہ ہم بچشم خود دوسرے خروج مین اونکی کثرت
معائنہ کرتے ہین پس تیسرے خروج کا کیا ٹھکانہ اور خداے تعالے فرماتا ہے
وجمعنٰہم جمعا کہ اور جمعیت عظیم کرینگے ہم اونکی بڑی جماعت سے کہ دوسرے ممالک تک
پھیلین گے اور باب بستم مکاشفات کے مطابق وے جہنم سے نکلین گے اور جہنم کی
زمین اونکے لئے وسیع معلوم ہوگی تا کہ ایک صحرا کی مانند جو وہ ہین اونکی وسعت
رکھی چنانچہ فرماتا ہے وعرضنا جہنم یومئذ للکفرین عرضا اور وسیع کرینگے ہم زمین جہنم
سفلی کو بروز ہشتم کافرین یاجوج ماجوج کے لئے وسعت دراز کہ بجائے ساتھ اقلیم اونکی
بسالیس اقلیمون مین پھیلے ہوئے ہین اور چونکہ اونکے دو کان ایسے ہین کہ اوس سے
اونکی سعیین و صنعتین جاری ہین اور دوسرا باطن فرش جس وجہ سے آنکہین اونکی
بردے مین ہین دید حق سے نظر بران باعتبار باطن کے فرماتا ہے اَلَّذِيْنَ

كَانَتْ اَعْيُنُهُمْ فِىْ غِطَاءٍ عَنْ ذِكْرِىْ وَكَانُوْا لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ سَمْعًا وے یاجوج
ماجوج جنکی آنکھین پر دے مین ہین یادداشت میری سے اور سماعت قبول حق کی طاقت
نہین رکھتے کہ صریح فصل ۷ و ۹ دانیال وغیرہ مین یادداشت خدالکھی ہوی ہے
کہ ختم المرسلین علیہ السلام پر ایمان لانا موجب نجات ہے پر وہ سمع قبول مین اونکے
نہین آتا بلکہ برخلاف حکم کے حسب باب بستم مذکور کے روس کا سردار وغیرہ مذہب
حیوان رومیہ پر ہوکر خدا مسیح و مریم کی پرستش کرکے گمان کرتے ہین کہ ہم اہل حق ہین اور
ہماری دنیا مین کیسے کیسے کارخانہ ہین نظر بران فرماتا ہے اَفَحَسِبَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا
اَنْ يَّتَّخِذُوْا عِبَادِىْ مِنْ دُوْنِىْ اَوْلِيَآءَ اِنَّآ اَعْتَدْنَا جَهَنَّمَ لِلْكٰفِرِيْنَ نُزُلًا
یعنے آیا پس اس صورت مین گمان کیرین وہ یاجوج ماجوج جو کافر ہوے یہ کہ پکڑین میرے بندونکو
سواے میرے معبود دائمی اس اخذ و مملکت کی وسعت کو دلیل حق سمجھین یہ امر غلط
کیونکہ تیار کیا ہے ہمنے زینتی جہنم کو اونکے کافرونکے لئے مہمانی کہ دنیا مین خوب عیش
عشرت کرلین اور نہ سمجھین اپنی دنیاوی سعی وصنعتونکو اپنی حقیقت کی دلیل جو اونکے کان
ظاہر لیسے لحاف ہو رہے ہین چنانچہ فرماتا ہے هَلْ نُنَبِّئُكُمْ بِالْاَخْسَرِيْنَ اَعْمَالًا
اَلَّذِيْنَ ضَلَّ سَعْيُهُمْ فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَهُمْ يَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ يُحْسِنُوْنَ صُنْعًا
ضرور خبردار کردون تمکو اے اہل اسلام زیان کار اعمال سے وے یاجوج ماجوج جنکی
سعین جاتی رہین حیات دنیا مین یعنے زمانہ مسیح مین اسحالت مین کہ یقین کرتے ہین
کہ اچھی بناتین ہین صنعتین مثل ریل گاڑی و تار برقی وغیرہ پس اہل اسلام کو لازم ہے
کہ زخارف دنیا پر اونکی مطلق خیال نرکھے اور سائل کو اگر حق دریافت کرنا ہے اہل
اسلام کے زمرہ مین داخل ہو کیونکہ جتنے اونکے سعی اعتراض مین اہل اسلام پر تہے
وہ سب ضائع گئے دیگر دنیا فانیہ پر دہیان رکہتا ہے آخرت مین اونکے لئے نہیع
چنانچہ حق تعالے فرماتا ہے اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ وَلِقَآئِهٖ

فحبطت اعمالھم فلا نقیم لھم یوم القیمۃ وزنا ذلک جزاءھم
جھنم بما کفروا واتخذوا اٰیاتی ورسلی ھزوا دے یاجوج ماجوج جنھون نے
کفر کیا اپنی رب کی آیات پر اور اوسکی لقا پر پس گم ہو گئے اونکے اعمال جو خوبصورت
تھے پس نہ قائم رکھین گے اونکے لئے بروز قیامت وزن انکے جزا جہنم اخروی ہے
بسبب اس کے جو کفر کیا اور پکڑا ہمارے رسولونکو یعنے اونکی پیشین گوئی کو اپنی نا تمام
سمجہی سے ٹھٹھا دیکہو وہ حالات جو ابینائی عالم تشبیہ و مثال کے بیان کئے
اونپر مضحکہ کرتے ہین اور جابلقا عبارت ممالک بلقان سے ہے اوس مین اہل
حق ہود کی امت سے رہتے تہے اور اوسکے مقام خاص کا نام جابلقا تہ جسم سے
چنانچہ جابلیاق ممالک بلقان مین شہر اتنک ممالک سلطان روم مین جنوب مائل ہوکر مین
واقع ہے اور اوسکے ممالک یورپ مین سلطنت روم مین ڈینوب کے جنوبی ممالک
بالکن کر کے مشہور اخباروں مین ہین اور ممالک ایشیا مین اور ہیجان منتہاے فارس ہین جسکے
شرق مین نارہ تو لو تک صلی اور شمال مین پاجر روس اور کثرت سے آبادی ان
ممالک کی واضح اور علی ہذا جابلسا مین صالح کی امت اہل حق بستی یعنی ممالک اندلس اسپانیا
وغیرہ اور اوسکے کسی مقام کا نام جابلسا اور بستے تہے ان دونون ملکون مین اہل
ہدایت جو عالم مثال مین مسطور ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دریافت ہوئی جیسے
حدیث طبری مین ہے کیونکہ ایک زمانہ کے آدمی جو متفرق طور پر اس عالم مین ہوتے تہے
دیکہے گئے اور عالم مثال کی سیر مین ترتیب ضرور نہین دیکہو کتاب مکاشفات تعینا
[illegible] مین اور ممکن ہے کہ حضور علیہ السلام کی چند معراجون مین سے ایک یہ معراج ہو
کہ عالم مثال مین اول بیت المقدس تشریف لے گئے اور وہانسے براہ سمت شمالی یاجوج
ماجوج کے ممالک مین اور اونکی صورت مثالی پر اسلام پیش کیا پر وہ ایمان اون عالم مین بہی نہ لائے
اور وہان سے ممالک بغداد مین واپس تشریف لیگئے جسکو جابلقا کہے فرمایا

اور نہ اسلام پیش کیا اور وہ ایمان دنیا میں لائی اور ممالک جابلقا سے ممالک اندلس جابلسا
یعنے بلبنسیا میں اور عالم شمال کی تسلیم سے وہان اسلام کی بادشاہت ہوئی اور وہان ہی غالبا امریکہ
ہوتے ہوئے براہ سمندر ممالک اولاد تمسک یعنی نسین میں جسے چین کہتی ہین اور وہانسے ممالک اولاد
تیرس یعنی تاتار وسیبیریا اور وہان سے ممالک اولاد توبل یعنی تبت پر اور تمسک و تیرس و توبل ابنا
یافث ہین جنکی اصل ممالک شرقی جنوبی کوہ یورال مین واقع ہین یہ تینون کل ایمان نہ لائی اور اسکند
اسپر یہ ہے کہ جیسے جو عالم شمال مین مومن دریافت ہوے وہ خارج مین مومنین ہین اور جو کافر دریافت
ہوے وہ اس عالم مین سی کافر شاہد اور اس حدیث سے اہل اسلام کی ممالک کی حدود دریافت
ہوگئی کہ سوائے ممالک تمسک یعنے چین و ممالک توبل یعنے تبت و تیرس
یعنے تاتار و یاجوج ماجوج کی اکثر پر تسلط اہل اسلام کا ہوا بس سائل کو چاہیے
کہ اگر ہماری چاکری نکرے پر توبہ انکار اسلام سے کرے اور سائل کی ساری
خوبیو نکے نشانات کا جواب ظاہر ہوگیا اور مہدی علیہ السلام کا حال توریت مین
وہ بے شبہہ ہے ورس ۱۳ فصل ۷ دانیال مین ہے کہ ابن آدم یعنے مسیح صاحب
روزہائے قدیم سے سلطنت پاوینگے اور صاحب روزہائے قدیم مہدی علیہ السلام
بروز ہین حضور ختم المرسلین علیہ السلام صاحب روزہائے قدیم کے اور حضور صلی اللہ علیہ
وسلم بروز ہین مستوی علے العرش کے جنکا ذکر خیبر ہرقلی شاخ یازدہم
رومیہ کے رسالے مین فصل ۲ دانیال مین لکھا ہے بس کعب احبار و محمد اسحق کا
فرمانا کہ توریت مین مہدی علیہ السلام کا ذکر ہے بہت صحیح ہے اور مہدی علیہ السلام
چونکہ چند ہین ہر ایک اپنے اپنے وقت پر آتے گئے مثلاً ایک مہدی سے
منصور عباسی ہین جنکا مقدمۃ الجیش حسب حدیث کے منصور یعنے دوانقی تھا
جو سیاہ جھنڈون سے خراسان سے اٹھے اور دوسرے حسینی امام محمد ابو القاسم بانی سلطنت
اسماعیلیہ تیسرے وہ جو لظاہر حدیث وسط حضور مسیح علیہ السلام مین ہون وہ حضور غوث الاعظم

رضی اللہ عنہ ہین جو ہتی مہدی حسنی بن سید عبداللہ موعود آنے والی جنکی سلطنت
حدیث کی رو سے عرب کی تا القسطنطنیہ موعود نہ روئے زمین کی انکی آمد کا وقت وہ ہے
جبکہ دابق یا اعماق پر بنی اصفر کا تسلط ہوجاوے وہ عنقریب امید کیا جاتا ہے یہ بارہ ائمہ
سادات سے بارہوین آور خلیفہ و مہدی اور یہ سوائے بارہ ائمہ مہدیہ کے ہین جو بعد مسیح
کے ہونگے اور سوائے بارہ خلفاء کے سادات سے جنکے عرصہ تک اسلام مین قوت رہی
گو اون مین بعض غالی تہے لیکن اہل اسلام تھے بس نیچری ناحق اپنے ناتمام نیچر پر نازاں ہوکے
کہ اوس سے امور محققہ کا انکار کرے اور کچھ ضرور نہین کہ کسوف خسوف رمضان مین بقاعدہ
دریافت کردہ نیچر ناتمام سے ظہور مہدی کے وقت مین ہون ہوسکتا ہے کہ مطابق قاعدہ
کامل نیچر کے و خلاف اونکے ناتمام نیچر کے قاعدہ کے ہو جیسے آٹھوین رمضان کو بروز وفات
حضرت ابراہیم بن حضرت سید المرسلین علیہ السلام کے واقع ہوا کہ کوئی ایسا جسم جسکو معاً
نیچر ناتمام سے نکلا ہو وسط مین آجاوے اور جبکہ حالات یاجوج ماجوج روس وانگریز کے
دریافت ہوئے جنکا مقابل خدا نے پیدا نہین کیا حسب مقدور مسلمانون کو چاہیے کہ
صورت صلح کی اونسے رکہین پس بڑی غلطی ہے اون اہل اسلام کی جو اس وقت نازک مین
اونسے نزاع کرین اور کتاب یرمیا کو مقابلہ یہود و بحث نصہ کو غور کرین واللہ یحق الحق وہو
یہدی السبیل **سوال چہارم نصاری** نوح علیہ السلام کی کل عمر ساڑہے نوسو سال کل نسخ
توریت سے واضح ہے اور قرآن مین قبل از طوفان ساڑہے نوسو سال کے لکہے ہے پس
قرآن کیسے مصدق توریت کو ہوسکتا ہے اور وہ بہی بے طور عبارت سے خلاف
فصاحت بلاغت کے ساڑہے نوسو کا بیان اوسمین ہے **جواب** قرآن مجید اس امر مین
مخالف توریت کے نہین مگر تفریع طوفان کی جو وجود نوح پر ہے اوسکو مفسرین ساڑہے
نوسو سال پر سمجہے اور محاورات عورتون مین عرب ہون یا ہند وغیرہ اکثر یہ رواج ہے کہ بجائے نونکے
فی المثل سو سال پانچ کم کرکے بولتے ہین اور قرآن مجید مین اقسام پر مادر مسعد تقاص کو نصیحت ہے

جیسے تفسیر معالمات الاسرار سے ظاہر ہے نظر بران اوس محاورہ کی رعایت بنظر کمال بلاغت
کی گئی یہ عمدہ طور ہوا نہ بطور جیسے سائل کا خیال ہے **سوال پنجم نصاری** ہود کے
قصے کا پتہ توریتہ مین کہین نہین نمرود ابراہیم کو آگ مین ڈالنے کا بالخصوص نمرود جبار سے
جو چار سو سال قبل حضرت ابراہیم علیہ السلام سے تہا پس اوسنے کیسے اونکو آگ مین ڈالا
اور ہرن کا پتہ جو مفسرین کے نزدیک مشہور ہے کہ اوسنے آگ مین ڈالا تھا **جواب**
ہود وہی عیبر علیہ السلام ہین جنکے وقت مین قوم بت پرست ہوگئی تہی پس تخویف
عذاب سے ارم ذات العماد نے برج عظیم بابل مین بنانا چاہا اوس سبب سے بہت ہلاک اونکی
قوم کی بت پرست وہ دوسری قومین منتشر مختلف اللسان کردی گئین ورنہ کوئی وجہ برج بنانے
کی اور طوفان سے خوف کہانے کی نہ تہی پس اس قصہ توریتہ کی تفصیل قرآن مجید مین ہے
آپ اگر سمجہین تہمت عدم تطبیق توریتہ قرآن مجید پر نہ لگائین اور ہود کے دو بیٹے تہے
ایک پلک دوسرے قحطان اور قحطان کے تیرہ بیٹون مین سے ایک حضرموت تہا
پس بعد اس قصہ کے ہود اسکے ملک مین جا بسے اور وہین وفات پائی پس مفسرین
اشتباہ اونکے مقام پر وقت قصہ کے واقع ہوا کہ حضرموت مین لکہدیا اس سے نقصان
قرآن مجید پر عائد نہین ہو سکتا اور توریت تکوین کی فصل ۱۱ و ۱۲ مین ہے کہ اور کلدانیون یعنے
تنور کلدانیون سے ابراہیم نکلکر گئے اوسکی تفصیل قرآن شریف مین ہے اگر آپکو یہ معلوم
تہمت قرآن شریف پر آپ نہ لگائین اجمال و تفصیل دوسری بات ہے اور اولاد نمرود
بہی نمرود کہلاتی تہی جیسے دوسری قومین اپنے جد کے نام سے مشہور ہوتی ہین
اور توریتہ مین جو لکہا ہے کہ نمرود جبار ہوا مراد اوس سے اوسکی اولاد ہے جو بعد سلطنت عوض
بن ارم کے زور آور و جبار ہوئے پس منحصر ہونا حضرت ابراہیم کا کسی نمرود سے واضح ہوا
اور ہرن وہی ہارن عم حضرت ابراہیم ہے جو حسب توریتہ کے وہ جل گیا تہا پس اوسکے بعد
ہارن کے مقام پر ابراہیم علیہ السلام نے ہجرت کی اور بادشاہ نمرود کے حکم سے ہرن نے

آگ مین حضرت ابراہیم علیہ السلام کو ڈالا تھا پس دونون کی طرف قصہ منسوب ہے کہ مفسرین نے
ایک ایک طرف کر لیا ہے **سوال ششم تضادی** جبکہ اسحق ذبیح اللہ ہین جو شہر یروشلم
متصل شکیم کعبہ شرقی مین اونکا قصہ واقع ہوا ہے پس اہل اسلام ناحق کعبہ کو وہ کہہ اوٹھا کر جاتے
ہین اور اوسکے متصل منا مین ذبح خیال کرتے ہین بھلا ہاجر کنیز کی اولاد کیسے مشرف ہو سکے
اور ناحق آب زمزم کی تعظیم کرتے ہین **جواب** فصل ۱۱ و ۱۲ تکوین مین لکھا ہی کہ بعد ہجرت کے
اور معانیہ سے مقام ہاران یعنے کردستان مین گئے اور وہان سے ابراہیم کی آزمائش
کی گئی کہ اپنی باپ کی گھر چھوڑ کر ہجرت کر جا اور تجکو مین برکت دونگا اور تیری اولاد سے سارے
گھرانی برکت پاوینگی یہ جز اون حضرت نبی اعظم اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کی ہوئی جنکا وجود باجود
تصریح باب سویم کتاب اعمال کی عرصہ پا مین تشریف بری مسیح وبار دگر آمدین ہو پس ابراہیم
علیہ السلام وہان سی مقام نوزین آئے وہان پھر دعارہ بنظر اسحق کے ہوا پھر وہان سے
الحکم الہیہ کعبہ کی جگہ کو گئی جسکے مشرق مین قصبہ عی و غرب مین سمندر اور مصر سے جنوب کو
حسب فصل تکوین کی ہے اور یا مین مذکورہ مین مسیح پر ذبح کیا پس معلوم کیا کہ نوح کا مذبح بھی یہان بنا تھا
اور آدم نی جو وقت ولادت الوش کی خدا کی خاص عبادت کی وہ اسمقام مقدس کعبہ مین اونکی
جسکی بحث فصل ۶ و ۵ شعیا مین مفصل ہے اور وہ مقام برقدیمی بیر شبع یعنی عہد کا کوا
یعنے چاہ زمزم ہے جہان ہاجر کو مقام ضیلیہ سے براق پر بٹھا کر چھوڑا تھا اور سولی مشکا
پانی چک گیا تھا اور دوسرا بیر شبع بعد ابراہیم علیہ السلام کے زمانے کے ہوا ہے وہ
ممالک یہود مین ہے لیکن بیر شبع اول ریت سے بھر گیا تھا اور اسماعیل علیہ السلام کی پیر کی
برکت سی پھر جاری ہوا اور ہاجر نے جو تلاش پانی مین صفا مروہ تک دوڑی تھین دیکھا اور پانی کو
روکا پس اون یادداشت نعمت کے لئے صفا مروہ پر سعی مسنون ہوئی اور آب زمزم متبرک گنا گیا اور ہاجر کنیز
نہ تھین ورنہ فصل اول تواریخ اول تند احبار یورتیہ مین خاص کر قنطورا کو کنیز کرکے لکھنے کی
اور ہاجر کو نہ لکھنی کی کوئی وجہ نہین ورنہ ترجیح کی کوئی بات نہ تھی اور فصل ۲۵ تکوین مین

ولادت الوش سے ہے مراد

ہے کہ ابراہیم نے وفات کی قریب لونڈیونکی اولاد کو شرق کو روانہ کیا اور اسمعیل و اسحق نے
اونکو دفن کیا اس سے صاف ظاہر ہے کہ اسمعیل علیہ السلام کنیز زادہ تھی اور اسی وجہ سے یہود یونکا
قول ہے کہ ہاجرہ دختر فرعون ہین کہ بنظر برکت ابراہیم کے اونکو سپرد کیا تہا گو چہوٹی عورت
بڑے کی تابعدار ضرور ہہی تو سوون مین مقرر ہے پہر دیکھو قطوراہ کی نسل سے شعیب
یعنے یترو خسر موسے علیہ السلام کو اور سو کرین یہود و نصاری جد مسیح کو یعنے حضرت
سلیمان کی ما اور زن عارض کو پہر کسطرح کا حرف اہل اسلام پر رکہہ سکینگے اور دوسری قومین
ہنود جبکہ ست رشتی و باندون کی عورت و مادر ببیاس کہشتری وبیان کرین گے تو ضرور سرنگون
ہونگے کہ بہت سے مقام پر نکاح تک ندارد ہے **سوال ہفتم نصاری** لقمان حکیم کا پتہ سوا
تاریخ عرب کے نہ توریتہ مین ہے اور نہ تواریخ مین نہ اوسکی حکمت کا پتہ جسکو قرآن مین بیان کیا ہی
**جواب** - اہل اسلام لقمان حکیم وہی محموائل بن ناحور بن تارح سے عبارت ہے
اونکا ذکر توریتہ مین ہے اور روم اونکی بیٹی نے روم اٹلی پہلی رومیولوس سے بسائی جو
حکمت کا گہر ہے دیکہو سیر المتقدمین کو اور جہلہ ہندوستانی انگریزی تہوڑی پڑہکر اپنی نا
واقفیت سے منکر اوسکے ہوتے ہین اور چونکہ عوض بن ناحور کا روم برادر زادہ ہے تنظر بر آن
اہل اسلام روم بن عوض کو اوسکا بانی سمجہتے ہین اسقدر مورخین کی غلطی ہے کہ روم ابن عوض ابن عیسو خیال
کرتے ہین **سوال ہشتم نصاری** آدم کو مسجود ہونا ملائکہ کا توریتہ و انجیل مین نہین لکہا البتہ سب
جاندار سوا سانپ کے کہ عبارت وہم سے ہے اوسکی تابعدار حسب توریتہ دیکہتے ہین
**جواب** اہل اسلام تبعیت جانداروں سے مطلب توریتہ مین ہی سجدہ ملائک قرآن مین ہے
کیونکہ ملک کی لفظ کا اطلاق جن پر بہی آتا ہے اور جنکی قسم سے گزندہ بہی حسب حدیث ابو داود
کے ہین پس ساری جانداروں سفلی ملاء اسفل عبارت جنون کے ہے جنہون نے آدم کو سجدہ
یعنے تابعداری کی پس یہ تابعداری اونکی معبر بسجدہ ہے اور شیطان لغت عرب مین
سانپ کو کہتے ہین اور مراد اوس سے رب نوع اہل شرارت ہے اور اوسکا تسلط قوت واہمہ پر

مقرر پس شیطان لعین واہمہ ہے بلکہ وہ مسلط وہم پر ہے اور کبھی متمثل بشکل مناسب اہل صفا کو
ہوتا ہے **سوال ہشتم** نصاری سلیمان کی نسبت گھوڑونکی کوچ و گردن کاٹنے کا
خیال حسب قران غلط خلاف توریت کے ہے علی ہذا ردشمس کا قصہ سلیمان کی نسبت وباوجود
صحیح تفسیر ردوہا علیّ کے مفسرین کی غلطی یعنی لوٹانا گھوڑونکو پس چہونے لگا پانو و گردنونکو
یعنے پیار سے پس ردشمس محض ایک خیال ہے **جواب** اہل اسلام یہ کلام معقول ہے
پر بعض مفسرین کا بھی یہی قول ہے اور غلطی بعض مفسرین کی قرآن شریف مین خلل انداز نہین اور تفسیر
صحیح بیشک وہی ہے جو توریت کے معتبر نسخونکو مطابق ہے **سوال نہم** نصاری مدین
وایکہ کی بربادی کا پتہ اہل اسلام مطابق قران کے بیان کرین آیا موسی کے جانیسے پہلے مدین کو
برباد کیا یا جبکہ واپس آئے حالانکہ دونون وقتون مین آباد تہا اور توریت سے پتہ لگتا ہے کہ یترو کی
سات دختر نہین قرآن مین دو کے لکھنے کی کیا وجہ **جواب** اہل اسلام یترو عبارت شعیب علیہ السلام
خسر موسے سے ہے اور ہلاکت مدین کا اشارہ ورس اول باب ۳ خروج مین ہے کہ موسیٰ
یترو کی بکرین چرائے کرتے تھے اور وہانسے ایک روز حوریب یعنے طور سینا کیطرف ہانکدین
اور وجہ ہانکنے کی اوس طرف کو یہی تہی کہ قوم پر یترو کے جب عذاب آیا موسے کو مع اونکے
گلہ کے ایک طرف کردیا اور چونکہ اپنے معمولی مقام پر نہ تہے راہ بہول گئے اور یترو جو مدین سے
موسے کی ملاقات کو آئے اونکے اور دوسرے اہل اسلام کے مکان برباد نہوئے تہے
اور بے شبہ یترو کی سات بیٹیان تہین لیکن پانی بلانے دو آئین تہین جنکا ذکر قرآن مجید مین ہے
پس منافات نہی اور اصل قصہ ایکہ کا یہ ہوا کہ جب وہ نافرمانی کرنے لگے پس اونکو سخت
گرمی نے گہیرا ایک شخص کو ایک پہاڑ دریافت ہوا جسکے نیچے نہرین جاری تہین پس وہ پہانپر گئے
اور پہاڑ اونپر لوٹ پڑا اوسکے بعد مدین مین آئے اونکے صبح ہوئے جبکہ اہل مدین نے تسلیم نکیا
حالانکہ اونکے اعجاز تباہی کو دیکہہ چکے تہے اور نیز مرض وتقے مین گرفتار ہو چکے تہے پس
اوسوقت مین شعیب اونسے علحدہ ہوگئے اور موسے بکرین چراتے تہے بربادی مدین سے

راہ بہول گئے پس طور کی راہ لی وہان تجلی حق ہوئی پہر واپس مدین کی قصبہ مین آئے اور قبیلہ و زوجہ کو لے گئے اور طور پر پہر تجلی ہوئی اور مصر کہنے گئے اور کچہ ضرور نہین کہ سارے قصص توریت مین مفصل ہون نہیے اونکا وجود نہو واللہ اعلم بالصواب

**سوال دہم نصاری**

آیا جنت پر لوگا کہانا ہے جسکی نسبت قرآن مین ہے وَلَهُمْ فِيهَا أَزْوَاجٌ مُطَهَّرَةٌ وَهُمْ فِيهَا خَالِدُونَ اور خدا اکو شرم ایسے واقعات کی بیان مین نہین آتی اگر قرآن منزل ہوتا ہرگز ایسا نہو کیونکہ حسب تصریح انجیل کے وہان ملائکہ مثل آدم ہونگے پہر سخت افترا کفر کا آدم وحوا پر قرآن و حدیث مین ہے کہ ہر بیٹا آدم کا مرجاتا تہا لیکن شیطان کے کہنے سے جبکہ اونکے لڑکا ہوا عبد الحارث نام رکہا اور جبکہ حدیث صحیح سے عبد الحارث نام رکہنے سے جَعَلَا لَهُ شُرَكَاءَ کی تفسیر معلوم ہوئی تاویلات ایسے خلاف حدیث کے گنجایش نرہی جو مفسرین تاویلات کرتے تہے

**جواب اہل اسلام** چونکہ زمانہ آدم سے زمانہ ہزار ہفتم درخت حیات کے تشریف آوری نفر تہی چنانچہ درخت حیات کی تفسیر فصل ۷ دانیال مین بعد زمانہ چار سلطنتون یعنے بخت نصر کی وکیانیہ و سکندریہ و رومیہ و دس بادشاہتون رومیہ کے جو سنہ ۶ سے سنہ ۶۲۱ تک رہین زمانہ ہرقل مین ہرقل کی سلطنت کی بربادکرنی والی حضور احمد علیہ السلام کو صاحب روز ہائے قدیم کر کہا ہے اور الواح موسی مین حیات کی تفسیر پارہ پارہ کلام آلہی سے کی ہے کہ فصل ۸ استثنی مین تو بمارہ نزول کلام آلہی بیغمبر اسمعیل برادران اسرائیلیونپر مقرر ہوچکا ہے جسکو باب ۳ کتاب اعمال مین حصر کرتا ہے کہ یہ پیغمبر صاحب کلام مابین عرصہ تشریف بری مسیح و بار دیگر تشریف آوری مین ہوگا اور سنہ اوس پیغمبر موعود کے ستر ہفتے بعد سنہ اتنی بربادی بیت المقدس کے جو طرطوس سے نی کی فصل نہم دانیال مین مقرر ہوچکی جیسے رسالہ معراج مسیحی و رسالہ تلخیص التواریخ مین مفصل ہے پس سورہ بقر مین چونکہ اوائل و اسکا الواح موسے سے ہے لنظر ان براعت الم سنے کی کہ اوائل کا آدم الواح کا آل و موسے کا م ہے بعد اوسکے فرمایا گیا کہ وہ حیات ہفت ہزاری آدم و کلام موسی موعود

یہ کتاب قرآن مین ہے جسمین شک نہین اور دلائل واضحہ بیان کی گئی پہر جن یہود نے
تسلیم کیا پس دلیل خلف سے اونسے کہا گیا کہ اگر تم کو شک ہے اوس کلام موعود مین تو توریت کی
تسلیم ہمکو تمکو دونونکو ہے اور زمانہ اوسکا بہی زمانہ ہفت ہزاری ہے پس اب تمہے حاضرین زمانہ
موعود سے مدد لیکر اونکی آدہی کہ ایک آیتہ لے آو حسب اوسکے وعدہ کے کسی پیغمبر سے کہ
کہ نشان ہے اوسکے نزول پارہ پارہ کلام مصدق توریت ہو اس شرط کیساتھ کہ یہ کلام وہی کلام
موعود موسے ہے اور اوسنے اوسکی ایک آیتہ بہے اور جو لاوی سواے اسکے راست گو کے
دوسرا ایک آیتہ بوعدہ تنزول پس حسب وعدہ فصل ۱۸ سفر مثنے کے مارا جاوے اور
پہر تثلیث کیسی متحقق ہو سکے کہ فصل ۴۲ و ۴۸ و ۶۰ شعیا مین ولادت اوس نبی کی مکہ
اولاد قیدار مین و ہجرت مدینہ مین ہو اور سواے اسکے حسب فصل ۴۲ شعیا کے عبداللہ
کے وہ رسول بیٹے اور شیبہ عبدالمطلب کے پوتے ہون پس اگر نہ لاو اور اپنی راستی سے
کہا جاتا ہے کہ کبہی نہ لاسکوگے کیونکہ جہوٹہے کے نسبت خلاف ہونا اوسکی پشینگوئی کا
اور مارا جانا لکہا ہے اور راستگو شمشیر گرویون سے محافظ ہونا لکہا ہے پس مخالف اوسکا
اہل دوزخ سے ہوا ہین جو قبول کرے وہ صاحب فلاح و صاحب جنت ہے جنکے لئے
ازواج مطہرہ ہونگی اونامین سے اسپر سابق کے یہود و نصاری کا اعتراض ہوا جیسے سائل نے
بیان کیا پس اوسکا جواب خود قرآن شریف مین فرمایا کہ خداے تعالی کو حق امر کے بیان مین
شرم نہین آتی خواہ وہ بیان مثل مچہر کے ہو یا اوس سے ادنے اور گمراہ نہین ہوتی اوس
بیان سے اولا مگر وہ اہل فاسق جنہون نے عہد خدا کو محکمی کے بعد توڑا جو سفر مثنے کے
فصل ۱۸ وغیرہ مین بلکہ زمانہ آدم سے کلام پارہ پارہ نزول کی نسبت باندہا ہے اور قطع
کرتے ہین اوسکو جسکے وصل کا خدائی حکم فرمایا ہے اور شرم و حیا کی اوس مین کونسی
بات ہے حالانکہ تمہاری پیدائش کی یہی صورت ہے کہ تم تہے مردہ اصلاب آبا مین پہر زندہ
کیا ارحام امہات مین پہر ماریگا اور زندہ کریگا اور ابتدا پیدائش سے مطابق توریت تکوین کے

اونکو سنایا تاکہ دلیل ساری دعوے پر ہوجاوے اور اونکا شبہہ از داج ہو۔ ذکر جو لب ہے جو خود
توریت مین بھی جاتا رہے کہ سنو خدانے ہر چیز کو جو زمین پر ہے تمہارے لئے مقرر کیا
پھر سات آسمان بنائے پھر آدم کو پیدا کیا اور آدم کے ایک لاکھ دورہ چھٹے دن کئے اور برباد کر ڈالی
بالآخر ساتوین روز آدم صفی اللہ کو پیدا کرنا چاہا اور اوس روز کو متبارک کیا کہ اس مین اشارہ
آرام سبتی کیطرف کیا کہ حسب فصل ۳۴ وہم نامہ عبرانیون پال کی مسیح نے تو آرام ندیا
بدینوجہ ضرورت آرام دہندہ دیگر یعنے احمد علیہ السلام کی بروز ہفتم یعنی ہزارم پڑی پس
خدانے جنات فرشتون کو فرمایا کہ مین خلیفہ پیدا کرنا چاہتا ہون وے نادانی سے
معترض ہوئے کیونکہ پہلے آدمونکی خونریزی سے واقف تھے کہنے لگے کیا تو مفسد
مشرک کو پیدا کریگا جو کری خونریزی اور ہم تسبیح کرتے ہین تیری حمد ملاکر اور تقدیس
کرتے ہین فرمایا مین جانتا ہون وہ جو تم نہین جانتے کہ ہم اوس مین امانت درخت
حیات رکھینگے۔ جس سے مشرک منافق خونریز تباہ ہون اور آدم کو تعلیم کردی کل حیوانات
کے نام پھر پیش کیا فرشتونپر اور فرمایا کہ تم اُنکے نام بتلاؤ اگر راست گو ہو عرض کیا
تجکو پاکی ہے ہمکو علم نہین مگر وہ جو تو نے تعلیم کیا ہے اور آدم کو فرمایا تو اونکو تعلیم کر
پس جب خبردار کیا اون اشیار کے نامونسے فرمایا خدانے کیا مین نہین کہتا تھا کہ مین
دانائے غیب آسمان و زمین ہون اور مین جانتا ہون وہ جو ظاہر کرتے ہو اور وہ جو
پوشیدہ رکھتے ہو پھر حسب فرمان کے سب ملائکہ سفلی نے آدم کو سجدہ کیا یعنے
فرمانبردار بنے لیکن شیطان نے انکار کیا اور تکبر اور تھا روز ازل مین کافرونمین سے
اب یہانپر اسقدر یاد رکھنا چاہئے کہ لفظ ملک شامل ہے ملائکہ عالین کو جو تبعیت سے
مستثنیٰ ہین اور شامل ہے اونکو جو ملائکہ ارضی سے ہین کیونکہ جن حسب روایت الہدای
ایک متعلق ہوا ہین جیسے ایام ہوائی وبائی مین جو امور فساد ہوا سے متعلق ہوتے ہین وہ
ہوا کے جوش سے ہوتے ہین اور جیسے مخلوق ذی روح ارضی وبائی ویسے ہوا سے واتشی

قدر (۲۸)
(۱۳)

یہی ہے اور تحقیقات فرانس سے ظاہر ہوا کہ پوشیدہ نظروں سے کیڑے وبائی کی
دلوں مین دل مین سانس کی راہ سے گھسکر فساد ڈلتے ہین دوسری مخلوق ہوائی وہ جن
جو محکوم باوامر ونواہی ہین تیسرے گزندہ حیوانات چہوٹے سانپ بچہو کے
مثل اور حدیث اہل اسلام سے واضح ہے کہ جنون کی خوراک بقیہ استخوان پس
(اکثر بقیہ استخوان پس) خورندہ ہے پس عامہ جاندار بدرجہ اولی ملائک ہوئے پس کل یہ محکوم بسجدہ ہوئے
اور حسب درس ۸ فصل ۲ تکوین کے سارے اہل کتاب وبہتر گروہ اہل اسلام
وبعض معتبر اہل سنت وجماعت مثل امام ابو القاسم قشیری کے جنت آدم سے مراد
باغ عدن جیسے حدیث صحیح مین ہے کہ جنت سفلی کی چار ندیان مین نیل فرات دجلہ جیحون
ہین پس زمین کے دو حصے ہوئے ایک جسمین چار چشمے مذکور جاری ہین وہ جنت آدم
دوسرے سوا اسکے وہ باستثناء مساجد ومقابر اہل اسلام کی دوزخ ہے یہ سوائے جنت
دوزخ آخرت کے ہین پس خدا نے وہ باغ لگایا جس مین آدم معیشت کرے اور
حسب درس ۹ فصل ۲ تکوین کے ہر درخت خوشنما جو کہانے مین خوب تہا وہ اوگایا
اور ایک درخت حیات جو عبارت صاحب ہدایت حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے ہے
وہ اون مین امانت تھی جسکی برداشت آسمان وزمین نکر سکتے تھے اور دوسرا درخت
نیک وبد کی شناخت کا جو عبارت آلہ مجامعت سے ہے جسکو بطور تشبیہ بانگور
جانب آدم وگیہون بجانب زن بیان کرتے ہین اوس مین اوگائے اور جنت عاریز
شیطان کا گذر بلا تکلف تہا اور جانتا تہا کہ جو اس شجرہ شناخت نیک وبد سے
قربت کرے وہ بنظر اولاد ہمیشہ کو رہے پس حوا کو پیدا کیا تاکہ حوا وآدم یکجز و ہون
لیکن حکمت خدا مقتضی اسکی ہوئی کہ آدم کی اولاد مین صورت مناکحت کی تجویز ڈالی
جس سے درخت نیک گنا جاوے اور اوسکی مخالفت مین بد تاکہ نزاع عشقی صورت
دنیا سے عالم برباد نہو وبنظر اسکے کہ انسان حریص ہے منع کی ہوئی چیز پر آدم کو

[illegible]

بعد اونکے نکاح کی قربت اوس درخت مجامعت سے منع کیا پس حسب سورہ اعراف
لیبدی لہما ما وری عنہما من سوآتہما کی شیطان نے وسوسہ ڈالا اوس قربت کیطرف
تاکہ اونکی شرمگاہین کہل جائین اور کہا ممانعت کی وجہ صرف یہی ہے کہ تم ہمیشہ کو نرہو پس وہ
حیات شخصی سمجھہ کے بہک گئی کیونکہ خدا اکے شیطان نے قسم ولائی نظر بران فرماتا ہے
فازلہما الشیطان پس ڈگایا اون دونونکو شیطان نے تاکہ کہولین وہ اپنی شرمگاہین پس
قربت کے درخت انگور وگیہون سے کہ بجمال لذت اوسکو اکل سے تعبیر کیا یعنے ظاہر ہوئین
اون دونون کی شرمگاہین اوس قربت کی وجہ سے جیسے آیۃ اعراف سے ظاہر ہے
فاخرجہما مما کانا فیہ پس نکالا شیطان نے اون دونونکو اوس مرتبہ قرب سے جو موجب التفات تہا
پس اوس قربت کے بعد بنظر اسکے کہ عضو مخصوص سے عصیان ہوا چہپانا لازم آیا پس
اسوجہ سے ننگاپن دریافت ہوا کیونکہ پہلے استعمال اس فعل سے اطفال کے مانند
عضو مخصوص بہی ایک عضو اعضا سے جانا جاتا ہے لیکن قاعدہ ہے کہ چوری کے
آلہ کو پوشیدہ کرتے ہین پس برگ درخت انگور سے چہپانے لگے پس برے اس فعل
صرف خلاف حکمی کے وجہ سے ہے ورنہ بصورت اجازت و نکاح کے کیا اسمین حرج ہے
الحاصل حسب درس ۸ فصل ۳ تکوین کی تمثلات صوری سے خدا تشریف لایا اوسکی آواز
آدم نے سنی کہ فرماتا ہے تو نے یہ کیا کام کیا جیسے تا آخر درس ۱۹ فصل مذکور مین ہے پس شیطان
سانپ کو ملعونی اور عورت کو اوس خلاف حکمی کی سزا مین دردزہ مین مبتلا کیا اونکا وعید ہوا
اور آدم کے سبب زمین کو ملعنت کیا اور فرمایا کہ انقضائے عمر تک تمکو اسمین رہنا ہوگا
پس غضب خدا کے بہڑکنے سے سب کم رتبے ہو گئے چنانچہ فرماتا ہے قلنا اہبطوا
بعضکم لبعض عدو ولکم فی الارض مستقر و متاع الی حین یعنے فرمایا ہمنے کم رتبے
ہو جاؤ اس حالت مین کہ بعض تمہارا بعض کے لئے دشمن ہو اور تمہارے لئے زمین مین
ٹہراؤ ہے اور برخورداری وقت اجل تک اسوجہ سے وہ سرگردان و قابل التفات نرہے

اور قربت بے اجازت کے سبب قرب سے سرگردان کر دئے گئے اور علمار نے جبکہ
لفظ اِهْبِطُوْا کا دیکھا کہ هبط بمعنی نزول ہے اسوجہ سے آسمان سے آدم کا آنا
سمجھے ورنہ هبط بمعنی کم رتبہ ہو جانے کے بھی معنی مین آتا ہے اور ایک جگہ سے دوسری
جگہ جانے کے معنے بہی اوسکے ہین جیسے اهبطوا مصرا آمین پس اس سے قرآنکی
تطبیق مین توریتہ سے فرق نہین پڑتا اور حوا کو حکم ہوا کہ تو دردزہ مین مبتلا ہو گی اور شیطان
تیری اولاد کا پاشنہ کاٹیگا (یعنے مسیح کی طرف اشارہ ہوا کہ دکہہ اوسکے سبب اوٹھائینگے
اور تیری اولاد اوسکا سر کچلیگی یعنے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اوسکا سر کچلینگے
جیسے حدیث مین ہے میرا شیطان میرے تابع ہو گیا ہے وہی قصل ۱۴ یوحن انجیل مین
لکہا ہے کہ سردار اس جہانکا یعنے شیطان محکوم فارقلیت دوم یعنے تسلے دہندہ
دوم کا جو معنے احمد ہی مین ہوگا پس آدم نے جو یہ نام نامی سنا شفیع لایا اور درود پڑہا
پس بعد اس غضب کے خدا نے اونکو چمڑے کے کپڑے پہنائے اور آدم نے عورت کا
نام حوا کہا کیونکہ مادر ذی حیات اس صورت سے آدمیونکی ہوئی اوسکی تفصیل
قرآن شریف مین یون فرماتا ہے فتلقی آدم من ربه کلمات فتاب علیہ انہ هُوَ التواب
الرحیم پس ملا آدم اپنے پروردگار سے بہت کلمات مثل درود شریف وغیرہ پس توبہ
مقبول کی کیونکہ وہ بڑا توبہ کا قبول کرنے والا ہے اور وہ وقت خوشی کا ہوا یہی
خوشی ہنوز مناکحت کے وقت آدم کی اولاد کے لئے رواج ہوا اور کپڑے پہنانے
دولہ دولہن کے لئے مروج اسیوجہ سے ہوئے پس مماثلت حسب الحکم مین کچہ حرج نہین
نہ اوسکے بیان مین شرم پس اگر جنت مین ازواج مطہرہ ہون کیا عیب ہے چنانچہ
خود توریتہ کے ابتدا مین عورت ومرد کا ذکر ہے جو ایک ہونے کے لئے پیدا کی گئین ہین
اور بعد قصہ قابیل وشہادت ہابیل کے آدم کی جو اولاد ہوتی وہ مرجاتی پس شیطان
حوا کے پاس آیا اور کہا کہ اگر ابکی مرتبہ اپنی اولاد کا نام عبد الحارث میرے نام پر رکہو گی زندہ

رہیگا پس بچہ جو پیدا ہوا اوسکا نام عبد الحارث رکھا اور غضب خدا کا پھر کالنے کے بعد
جنت سے نکالے گئے اور ثبوت اس نام کی طرف اشارہ درس ۲۶ فصل ۳ تکوین
مین ہے کہ ولادت انوش تک خاص خدا کی عبادت نکرتے تھے اور اسی وجہ سے
حسب درس ۲۲ فصل ۳ مذکور کے خدا نے کہا چونکہ آدم و حوا نیک و بد کے درخت
کے دریافت کرنے سے مثل ایک ہمارے کے ہو گیا ہے یعنے مبدہ ہو لی
آدمیون سے مثل ایک ہمارے مقربین کے مب۔ ہو گیا ہے ایسا نہو کہ درخت حیات
یعنے صاحب ہدایت ابدی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو شفیع لاوے اور کافرین و
مومنین کا سلسلہ جاری کرتا ہے پس اسوجہ سے وسط باغ عدن یعنی کعبہ سے شرقی
عدن مین نکالدیا تاکہ وہ کھیتی کرکے کہا وین پس ہندوستان شرقی عدن کے
جزیرہ لنکا مین وہ آئے چنانچہ فرماتا ہے قُلْنَا اهْبِطُوا مِنْهَا جَمِيعًا فرمایا ہمنے
نکلجاؤ تم سب اس جنت عدن سے اوس زمین مین جہانسے لیگئے ہو یعنے ملک
لنکا مین جہان خدا آدم کا پتہ بتاتے ہین اور شجرہ حیات کی نگاہبانی کے لئے کروبی
مقرر کئے گئے یعنے حضرات صحابہ جیسے فصل ۳۳ سفر ثنیے و فصل ۷ دانیال مین لکھا ہے
کہ ہزارون ہزار مقدسونکے ساتھ خداوند تشریف لایا نظر بران فرماتا ہے فَإِمَّا يَأْتِيَنَّكُم
مِّنِّي هُدًى فَمَن تَبِعَ هُدَايَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ
پس اگر آوے تمہارے پاس مجھسے ہدایت یعنے شجرہ حیات ختم المرسلین کی بدایت
پس جو پیروی کرے میری ہدایت کی پس نہین ہے اونپر خوف اور نہ وے رنجیدہ ہونگے
اور وہ شجرہ حیات تمیز کرو بیونسے حفاظت کیا گیا کہ جو اوسکی مثل دعوی کرکے
ساتوین ہزار مین ایک آیۃ بہی بدعوے نزول لاوے وہ مارا جاوے اور مقدسین
اہل اسلام کی تلوار اونپر چلے جو انکار کرین جو آتشبازی دوزخ مین بھیجنے والی ہے
نظر بران فرماتا ہے وَالَّذِينَ كَفَرُوا وَكَذَّبُوا بِآيَاتِنَا أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ النَّارِ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ

اور وہ لوگ جو کفر کرین ہماری آیات ہدایت کو اور تکذیب کرین وے اصحاب آتش ہین
اوس مین ہمیشہ رہنے والے اور آدم کی اوس قربت اول سے قابیل پیدا ہوا اوسکے
بعد ہابیل اونکے باہم دگر نزاع مین ہابیل شہید ہوئے اور اوسکے بعد قابیل کو حکم اخراج
زمین لود شرقی ہند یعنے ہنود مین ہو جو بعد کو ہنود مشہور ہوئے اور ہابیل کے
بعد اولاد آدم مرتی تہی تب آدم نے جو عبدالحارث اپنے بیٹے کا نام رکہا انکو بہی حکم
اخراج بطرف شرقی عدن یعنے بلنکا ہو آپس اونکے سنہ دوسوتیس ہبوط اول مین
شیث پیدا ہوئے اور دوسو پانچ شیث مین انوش ہوئے الحاصل ہبوط ثانی سے
تین سو سال بعد آدم و حوا نے عرفات مین خدا کو یگانگت پہچانا جس سے خاص خدا کی
حسب ورس آخر فصل ۲ تکوین کی عبادت کرنے لگے اور توبہ مقبول ہوئے
پس وہ نشان اونکی اولاد کے لئے قبولیت توبہ کا مقرر ہوا اور مطابق حدیث کے اوس وقت
کعبہ بنایا گیا پس صاف توریت سے اشارہ عبدالحارث نام رکہنے آدم کا اپنے بیٹے کو ظاہر
ہوا دیکہو مسیح نے کسقدر مقدمات مطویہ کا استعمال جواب منکرین قیامت مین کیا ہے
علی ہذا یہان غور کرنا چاہئے اور خود فصل ۲ متی انجیل مین ہے کہ جو دنیا مین ایک عورت
چھوڑے وہ آخرت مین سو عورتین پاوے آیا سائل کے نزدیک مسیح پر یہ اعتراض
ہوسکتا ہے کہ مسیح نے جنت کو رنڈیوں کا کہاڑہ بنایا ہے یا مسلمانونپر اور ہماری تحقیق سے
حقیقت دو مرتبہ اهبطوا کی ظاہر ہوگئی واللہ یحق الحق وھو یھدی السبیل
سوال یاذدھم تضاری ترمن کپ کہ قصہ کسان عہد نوح حسب فصل ۷ تکوین کی ساری
جاندار روئے باندہا گیا تہا پس قدرت خدا سے ساری حیوانات مثل طائر و چوپائی و حشرات
جنسے مراد گزندہ حیوانات مثل سانپ و بچہو کے ہوسکتے ہین اونکے تابع ہوں علی ہذا جبکہ
سلیمان حسب ورس ۲۶ فصل دہم کتاب اول سلاطین کی دریائے قلزم کے کنارہ گیا تہا
چیونٹی کی آواز بقیاس حیوانات نوح کی سمجھی ہو جیسے قرآن مین ہے اور منطق الطیر اوسکو

معلوم ہو بلکہ نباتات کا حال لکہا ہو جس سے کتاب نباتات اوسنے لکہی تہی پہر ہدہد سلیمان کے
مقابلین سے ایک شخص تہا جسکے ذبح کرنے اور مارنیکا ارادہ تہا بعد کو اوس سے اتفاق ہوا
پس وہ سفیر اوسکے جانب سے ملکہ سبا کا ہوگیا ہو نہ کہ کوئی طاہر جیسے قرآن مین ہے رہا
مسخر ہونا ریح کا جہاز رانی سے وہ حسب فصل نہم کتاب اول سلاطین و فصل ۸ تواریخ دوم کے
مطابق سورہ سبا کے ہونا ممکن کہ چہہ مہینے بہر کی راہ پرتا با وفیر و ترسیس صبح و شام
جاتی تہی اور اونکی سلطنت فرات سے تا مصر تہی اونکے پاس تخت غبارہ جسے ہندو بوان
کہتے ہین اہل یورپ کے غبارہ کی مثل ہوا در اپنے ملک مین سیر کرتے ہون اور ملک اونکا
اسقدر تہا کہ عین جوش سلطنت مین مملکت سبا واقع ملک عرب سے خبر نہ رکہتے تہے
او نبظر مبالغہ بادشاہ روے زمین کے کہلاتے و اجراج جنمہ مس سے طلب کثرت
خروج مادہ مس ہے پر اہل اسلام اس طریق مذکورہ سے نہین سمجہتی یہ کیسی اونکی غلطی ہے
وجبکہ دریائے احمر کا انشقاق ہونا موسے کے لئے اور سانپ کا بہکا و حولے کے لئے اور نوح کا
عہد جانداروں نکے لئے غور کیا جاتا ہے لوہی کا موہوم ہوجانا داود کے ہاتہ مین بعید نہین
اور جنون کی تابعداری سے سلیمان کی نسبت سورہ سبا مین تابعداری حیرم والی صور وغیرہ کی
جو موتی قیمتی اشیا و چوب سال و صندل وغیرہ لاتی تہی اور مسجد وغیرہ کی تیاری مین شریک جسب
توریت تہی اور قبل بہت عرصہ وفات سلیمان کے سارا کارخانہ بیت المقدس کا تیار ہوچکا تہا
پس اوسکی تیاری کے لئے عصا پر کہڑا رہنا اور دیمک کے کہا جانیسے گر جانا خلاف
دونون کتابون مذکورہ کے قرآن مین ہے اور تخت بلقیس کا وم کے دم مین سبا سے جرو ملک سلیمان مین
آنا یہ اچنبے کی بات ہی اور ان امور کا جواب لاحل ہے –

**الجواب وباللہ التوفیق** نزاوبہ ۵ ہہ مین حق یہ ہے کہ جو کچہہ سلیمان علیہ السلام کے
نسبت فصاحت و ثروت سلطنت و بادشاہ ہونکے بیٹوںنکے آنیکی خبر سلیمان کے
گہر مین لکہی ہے وہ سب کا ان ہے اور سلطنت کو عصا سے تشبیہ دی ہے اور جبکہ زور

اونکا بکمال درجہ پہونچا جیروم بادشاہ صور زور آور اور دوسرے بادشاہ تابعدار ہوے
اور جیروم کو بعد بناء بیت المقدس کے جلیل مین ملک کابل یعنے خراب ملا وہ ناراض ہوا اور بعد
ایک سال سلیمان علیہ السلام کے موت کے اونکا عصاء سلطنت گرا یعنے اونکے بیٹے
رجعام کو دابۃ الارض یار بعام بن نباط غلام زادہ سلیمان نے گرا دیا اوسوقت جیروم
وغیرہ سرکشون جن مثال کو تاسف ہوا کہ اگر جانتے غیب کو کہ عصا یعنے ابن سلیمان بعد ایک
سال کے گرے گا عذاب ذلت دہندہ سلیمان مین نرہتی یہ امور قرآن مین مطابق رائے بعض مفسرین
کے ہین گو اہل اسلام کے ہان حسب حدیث الهداد کے جنونکی تین قسمین ہین ایک ہوا مین
بصبصہ وغیرہ وباؤن مین جنکا ظہور ہوتا ہے ولبعض بگولو نبر متعلق جن وبہتون سے بگولے
اوٹہتے ہین دوسرے حشرات الارض تیسرے جنبر عذاب وغیرہ متعلق جن مین سے شیطان ہی
وہ رب نوع بدی کا ہے اور شریر کو شیطان وجن کہتے ہین جیسے کالی کتے کو شیطان علی ہذا
اونٹ کو شیطان فرمایا گیا ہے پس قصص جیروم سے اہل اسلام پر بنا اونکی قرآن بر لفظ جنکے
واقع ہونے سے جرح واقع نہین ہوتا و درحقیقت جو معجزات موسے کا تہہ ہے اسپر گران
نگذریگا کہ جیروم کے سوا دوسرے عفریت جن ہے سلیمان کے تابع تہے جنکی قوتوں سے
سوسو گز کے پتہر کے شہتیر شہر بیت المقدس مین ابتک پڑے ہوئے ہین اور جو
طلسمات وسحر بیرم فرنگ سے واقف ہے جو ایک ادنی شئے ہے تخت کے لانیسے
استبعاد نکریگا اور تخت بلقیس کا اشارہ مجملا توریت مین ہے تفسیر قدران معالمات الاسرار مین
ہمنے لکہا ہے اور جبکہ بوان کا اقرار کیا پس ایکدم مین تخت کے آنیکا کیا استبعاد
آیا پہلے اس عرصہ سے آلہ آواز کا دریافت تہا کہ اوسکی حفاظت لیجاتی ہے
اور جو بعض مفسرین کی تفسیر آیۃ ما یلفظ من قول مین رائے تہی کہ بعینہ محفوظ رہیگی
کب کوئی اس عرصہ سے پہلے تسلیم کر سکتا تہا اور قرآن مجید مین ایک مہینے کی راہ کی
سیر صبح شام نسبت تخت سلیمان سکے ہے خواہ کسی طرح سے ہو بوان کے

طریقہ سے یا دوسرے طریقہ سے اوسکے سائل کو انکار نہین پس قرآن مجید پر اعتراض کسی وجہ سے نہین اور جبکہ کبوتر کا قاصد ہونا نسبت نوح کے واضح و مسلم پس طائر ہدہد کے قاصد ہونے پر کون اعتراض اور ہدہد وہی ہدہد ایک شخص بے شبہہ سلیمان کی مخالفین سمجھتا پر انکار طائر ہدہد مین کون سی خوبی ہے جسکو ہم ہدہد وہی ہدہد ٹھہراوین اور ممکن ہے کہ وہ ہدہد سے قرآن مین تعبیر کیا ہو جیسے یسوع کو عیسے اہل زبان نے کر لیا ہے پس سوال اصل نہین رہا جو سائل کے خیال مین تہا

## سوال (۱۲) نصاری

عزیر کے قصہ کا پتہ توریت مین کسی مقام پر نہین جو سو سال کے بعد زندہ ہوگیا ہو نہ یرمیاہ کا نہ کسی کافر کا جو بارہ سوم سورہ بقر کی تفسیر مین تین قول ہین علے ہذا زندہ کرنا چار طائر کا جو نسبت حضرت ابراہیم کے کہتے ہین اوسکا کچہ پتہ نہین اور قرآن مین جو قصہ طائرونکا ہے اوسکے مخالف توریت مین ہے پس مصدقا کے کیا معنے –

## الجواب

چونکہ قرآن شریف مین لفظ عام ہے اور لفظ عام بمعنی سال کے جیسے ہی ویسے روز کے واسطے بہی آتا ہے اور تفسیر کبیر یہ قصہ خوب دریافت نہین نظر بران کسینے یرمیاہ پر اور کسینے عزیر پر اور کسینے کسی کافر پر تطبیق دی ہے اور ہم اونکو تحقیق سے اطلاع دیتے ہین جو کہ انجیل کے واقف ہین اور اشارات توریت کو بالخصوص نسبت قیامت کے علی ہذا آرام سبت کے سمجھتے ہین پس پوشیدہ نہین کہ فصل ۱۳ کتاب اول سلاطین مین ہے کہ جب یاربعام بن نباط خبیث دس قومون بنی اسرائیل پر بارہ مین سے مسلط ہوکر بت پرست ہوا خدا نے نبی یہودا سے ایک نبی کو اوسکے پاس بہیجا تاکہ اوسکو اطلاع دے کہ تیرے ساری بت پرستونکی استخوان ساڑہے تین سو سال بعد یوشیا عادل قوم یہود کے بادشاہت کے عرصہ مین مذبح پر جبکہ یہ شہر برباد کیا جاویگا جلائے جاوینگے پس جائے تعجب ہے کہ اسقدر عرصہ مین استخوانونکا کیا پتہ اور اون مین کیا زندگی کو علاقہ اور مختار ہے کہ مسلم رکہے اور پہر جان ڈالکر معذب کرے اس سے نبی موصوف کو تعجب ہوا جیسے قرآن شریف مین ہے پس یاربعام کو

خبر کی اوسنے دست درازی کی اوسکا ہاتھ شل ہوگیا اور مذبح بیت اللہ جو یعقوب کا کعبہ
سمرون مین تہا روبرو یاربعام کے ٹوٹہا جو صدق نبی کا نشان تہا اوسوقت ایک شہر کے
نبی کے بیٹے یہ دیکہہ رہے تہے اونہون نے باپ کو خبر کی اور نبی یہودا کے پیغمبر جسکو حکم
خدا بغیر کہائے پئے دوسری راہ سے چلی گئی اور خدا کو منظور یہہ ہوا کہ اونکا تعجب رفع کرے
پس دوسرے نبی شہر اونکی تلاش مین گئے اور اون سے کہا کہ کہانا کہاؤ و پانی پیؤ مین بہی
نبی ہون پس نبی یہودا نے خلاف حکم خدا کے گہر مین واپس آنکر نبی شہر کے مکان پر
کہانا کہایا اور فرشتہ نبی شہر پاس آیا کہ چونکہ اسنے بغیر حکم کے کہایا پیا وہ اپنی قوم مین
مدفون نہوگا پس شہر کے پیغمبر نے اپنا حمار تیار کرا دیا جبکہ شہر سے دور ہوئے شیر نے
اونکو پہاڑا اور گدہے کے پاس وہ شیر کہڑا رہا اور اوسکو نہ پہاڑا پس ایک عرصہ کے بعد
جسکی تعداد سو عام قرآن مین وارد ہوے اور عام کا لفظ روز پر بہی اطلاق پاتا ہے
یسرو سے مراد یہ ہے کہ سو روز بعد شہر کے پیغمبر کو جبکہ خبر ہوئی وہانسے اوٹہا لانے
اور قبر مین دفن کیا تاکہ نشان اونکے معجزے کا باقی رہے واونکی قبر پر ایک پتہر گاڑ دیا
کہ بعد ساڑہی تین سو سال کے وقت یوشیا مین جبکہ بت پرستونکی استخوانین
جلائی گئین اوس پتہر سے وہ پیغمبر صاحب نشان معلوم ہوے اوسکی تفصیل قرآن مجید مین
یون وارد ہے کہ مثل اوس نبی کے جو گذرا شہر سمرون پر اور وہ گرنے والا تہا اپنی
چہت پر جسکے ساڑہے تین سو سال بعد تاکہ اوسکے بت پرست مردہ تک منہدم ہون نبی نے کہا
کیسے زندہ کریگا اون بت پرستونکو اللہ بعد ساڑہی تین سو سال کے یعنی عذاب کے
لئے پس مارا اوسکو خدا نے پنجۂ شیر سے سو روز تک پہر اوٹہایا اوسکو شہر کے پیغمبر کے
ذریعے فرمایا خدا نے اوسکی روح سے یا زندہ کرکے کسقدر ٹہیرا رہا کہا ایک روز یا کم
فرمایا بلکہ ٹہیرا تو سو روز تک پس دیکہہ اپنے کہانے پینے کو جو خلاف حکم کے کہایا تہا کہ نہین
متغیر ہوا کہ ہضم ہو جاتا اور دیکہہ اپنی گدہی کی طرف کہ مسلم ہے باوجود اسکے کہ شیر کے

پاس کہڑا ہے پس تعجب مکر نواب استخوانون سے بت پرستونکے وجا ہے کہ کرین تجکو
نشان آدمیون یہود کے لئے تا زمانہ یوشیا اور عوز کر کفار کے استخوانونکی طرف کہ کیسے
اوٹھا وینگے اوپہنا وینگے ہم اونکو گوشت معذب کرنے کے لئے پس جب ظاہر ہوا اور کہا
کہاین جانتا ہون ہدستی اللہ ہر شئے پر قادر ہے اور اسیکے قریب قصہ حضرت ابراہیم
علیہ السلام کا ہے کہ حسب باب ۳ کتاب اعمال کے فصل ۲۲ تکوین کی پیشین گوئی
اوس نبی صاحب کلام موعود سے متعلق ہے جو زمانہ ماین تشریف بری وبار و گر تشریف
آوری مسیح مین ظہور فرماوے یعنے اولاد اسمعیل مین چنانچہ فرماتا ہے کہ اے ابراہیم
مین تجکو بڑا قبیلہ بناؤنگا اور بڑا قبیلہ وہ اولاد اسمعیل کا ہونا حسب فصل ۲ تکوین کی ظاہر ہے
الحاصل فصل ۱۲ مذکور مین فرماتا ہے کہ تجکو برکت دونگا اور تیرے نام کو بلند کرونگا اور تو
متبرک ہوگا اور وے لوگ جو تجکو دعائے خیر کرینگے انہین متبرک کرونگا اور لعنت کرنے
والون کو ملعون اور سارے زمین کے قبائل تجھسے برکت پاوینگے یہانتک کہ ابراہیم جنوب بیت
ایل یعنے بیت اللہ کرنے گئے جسکے غرب مین یم یعنے سمندر ہے اور حسب فصل ۱۳ کتاب
مذکور کے وہ جنوب مین مصر سے ہے اور شرق مین قصبہ عی کہتے ہین هنوز موجود ہے
گو دوسرا قصبہ بیت اللہ یعقوب کے شرق مین ہی تہا جسکو یوشع نے برباد کیا اور جسکے
مصر سے ہاجرہ دختر فرعون جیسے یہود ربانیونکا قول ہے نذر ابراہیم مین آئین پہر اہل اسلام
کعبہ کا حج ابراہیم بجالائے پس حسب ورس ۶ فصل ۱۵ مذکور کے اوسپر ایمان لائے اور بجا
صداقت وہ محسوب ہوئے نظر بر آن اسماعیل صدیق کہلائے اور حسب ورس فصل
مذکور کے اسحق کے سبب سے فرمایا کہ تجکو اور کلدانیونسے یہان لایاہون تا کہ تجکو وراثت یہ
ملک دون پر ابراہیم نے جواب دیا کہ اے خدا کیسے جانون کہ زمین مجکو وراثت مین ملیگی
پس حسب ورس ۹ فرمایا کہ گاؤ سہ سالہ و بزمادہ سہ سالہ و قوچ سہ سالہ و کبوتر لا اور وسنے اپنے لئے
سبکو لیا اور سوائے کبوتر کے سبکو دوپارہ کیا اور ہر پارہ کو مقابل دوسرے کے رکہا اور

جانوران لانو پر آئے اور ابراہیم اونکو ہنکا دیتے رہے اور آفتاب کے غروب ہوتے ابراہیم پر خواب غالب
ہوئی اور اونہیری بڑی چہا گئی اور آتش بے دود آنکر اونکو کہا گئی اور چار جانورونکی آزمایش کی
نظر سے حکم ہوا کہ تیری اولاد چار سو سال تک مصر مین عذاب سہیگی بالآخر منظوری قربانی سے منظور نظر
ہوگئے اور نسخہ توریت مین چار جانور مذکورہ بے شبہہ سالم اور پانچوین کے نسبت کسی مین کچہہ کسی مین کچہہ
قابل اعتبار نہین پس قرآن مجید و توریت سے یون دریافت ہوتا ہے کہ وعدہ اسحق سے جونکہ ابراہیم
علیہ السلام کو تسلی نہوئی خدا نے فرمایا کہ یہ کیا بڑی بات ہے ہم زندہ کرتے ہین مردہ کو ابراہیم نے
عرض کیا ای پروردگار دکہلا مجکو کہ کیسے زندہ کرتا ہے مردہ کو حکم ہوا کہ کیا تو ایمان نہین لایا جواب دیا
لایا ہون ولیکن سوال میرا بنظر اطمینان قلب ہے فرمایا لے چار جاندار طیر یعنے خفیف پس ٹکڑے کر
اونکو اپنی طرف پہر کر ہر ایک پہاڑ پر اون مین جزو پہر بلا اپنی طرف اونکو آدینگے تیری طرف دوڑتے
ہوے جو ای کیسی دوڑ کیونکہ سواے کبوتر کے سب چارپائے تہے اور جان کہ اللہ غالب ہے
تیری مدعا برآئی ہین اور با حکمت ہے پس ابراہیم پر خواب غالب ہوگئی جبکہ وہ آئے تب فرمایا کہ چار سو
سال تک تیری اولاد مصر مین مقید رہیگی و چار سو سال کے بعد واپس آئیگی پہر اونکو آتش بیدود دکہائی گئی
اسمین اشارہ نکلا کہ پہر وہ منظور ہونگے چنانچہ ہزارون انبیا اون مین سے ہوے اور سلیمان علیہ السلام کے
سلطنت نیل سے تا فرات بہ تو فرمودہ ہوی بہ مبطا و اقفین انجیل پر پوشیدہ نہین زیادہ دعا
ہدایت ہے و بس یہ جواب بارہ دفعہ کی بلا تعصب اسمٰعیل کے بارہ بیٹون کے اولاد کی طرف سے ہوتے ہے
اور یہ جواب ہمنے خیال سائل کے موافق دیے ہین اور توریت کے محاورات سمجہنی بہت دشوار ہین
اور کتاب پرانی پڑگئی اور نسخہ ہزارہا ہوگئے اور پوری کہین ملتی ہے سبحان ربک
رب العزۃ عما یصفون وسلام علی المرسلین والحمد للہ رب العالمین

الحمد للہ والمنۃ رسالہ سوال و جواب موسوم بہ حقانیت اسلام و تبکیت نصاری سے بالاکلام مصنفہ حضرت
مولوی حکیم سید محمد حسن صاحب امروہی مدرس عربی کالج اجمیر شریف حسب فرمایش مصنف ممدوح
مطبع رضوی دہلی مین خاکسار سید میر حسن کے اہتمام سے چہپا فقط

الذین آتیناہم الکتاب یعرفونہ کما یعرفون ابناءہم

رسالہ عجیب

الموسوم بہ

# فیصلہ عدالت ہائی کورٹ آسمانی

## خلاصہ فیصلہ

اس رسالہ سے واضح ہے کہ ہر ایک آیۃ قرآنی مین عام کیا معجزہ ہے اور قرآن
اور جناب پیغمبر صاحب قرآن علیہ السلام کی نبوت کی خبر موسیٰ علیہ السلام نے بصراحت تمام
دی ہے اور مسیح علیہ السلام کی نبوت کی خبر موسیٰ نے نہین دی اور اشارہ امر آخر ہے

باعانت سکرٹری گورنمنٹ الٰہی

جناب امام فن مناظرہ اہل کتاب مولوی مرزا موحد صاحب سلمہ اللہ الصمد نے تصنیف فرمایا

مطبع سید میر حسن رضوی دہلی مین چھپا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

پوشیدہ نرہے کہ موسےٰ علیہ السلام بعد غرق ہونے فرعون کے تیسرے مہینہ طور پر پہر گئے
اور وہان چلہ کہینچا اور رب یعنی روح اعظم طور پر متجلی بشعلۂ آتش و ابر سیاہ مین ہوا تجلی سے
یہ مقصد ہے کہ جیسے کاملون کو قوت تصرف ہوتی ہے کہ با وجود اپنے مقام پر قائم
رہنے کے دوسرے چند مقامات پر متمثل ہوتے ہین ویسے بغیر اسکے کہ تغیر اوسکی ذات و
صفات مین ہو خداوند متمثل انبیا کو ہوتا ہے جیسے جبرئیل اپنے مقام پر قائم رہکر بصورت
دحیت الکلبی متمثل ہوتے تہے ۔ الحاصل موسےٰ نے چاہا کہ بنی اسرائیل کو بہی کلام خدا
سنوایا جاوے یعنی اوسی تمثل روح اعظم سے پس طور کے نیچے یعنی دامن کوہ مین اونکو اُتارا
کہ پہاڑ اونکے اوپر تہا یہ قاعدہ مستمرہ ہے کہ جو کوئی دامن کوہ مین ہوتا ہے پہاڑ کو
اوسکے اوپر کہتے ہین پس آگ شعلہ مارنے لگی اور ابر سیاہ گرجنے لگا یہود ی ناک ہیبت
ہو کر کہنے لگے کہ اے موسیٰ ہم برداشت سُننے کلام خدا کی نہین رکہتے تو جا اور سن اور
اوسکو ہمسے کہدے ۔ حقتعالےٰ نے مخاطب ہو کر دوازدہ اسباط حاضر شدہ سے
کہا کہ ہمکو اپنا کلام سنوانا ضرور ہے خواہ بالفعل خواہ بعد کو بصورت ایک نبی مثل موسےٰ
کی معرفت چنانچہ ورس ۱۵ فصل ۱۸ سفر ثنی سے بیان فرماتا ہے کہ تمہارے بہائیون مین سے

موسی کی مثل ایک نبی بہیجونگا جسکے منہ مین میرا کلام ہوگا یعنی ٹکڑے ٹکڑے اور اوس
پیغمبر کا فرمودہ اس دعوی کے ساتہہ کہ مین وہی پیغمبر موعود موسی ہون صاحب کلام خدا والا
پورا ہوگا نہ دوسرے کا بلکہ دوسرا دروغگو مارا جاویگا —
اتفاق زمانہ سے ایک مسلمان مسمی عبد اللہ اور ایک نصاری غلام مسیح مین باہم نزاع
ہوئی - غلام مسیح نے عدالت دیوانی مین عبد اللہ پر صدر الصدور عادل خان کے روبرو
دعوی کیا کہ فصل ۱۸ سفر ثنی ہمارے حق مین ہے اور مسلمان عبد اللہ نے جواب معقول دیا اور حاکم عدالت
دیوانی عالم ربانی نے علی ہذا اپیل مین بہی حاکم اپیل اہل عقل نے نصاری کا دعوی
ڈسمس کیا - بالآخر عدالت ہائی کورٹ آسمانی مین مقدمہ اپیل خاص مین پیش ہوا غلام مسیح
نے فریاد کی کہ حسب دفعہ ۴۶ باب پنجم قانون یوحنا کے جناب مسیح صاحب فرماتے ہین کہ اگر موسے
کو باور کرتے تو مجکو بہی باور کرتے کیونکہ اوسنے میرے حق مین لکہا ہے لیکن جبکہ اوسکے لکہے
ہوئے کو باور نہین کرتے تو میری باتون کو کیونکر باور کروگے - اور موسی نے فصل ۱۸
سفر ثنی مین ایک پیغمبر کی خبر دی ہے جو برادران اسرائیلیون مین ہو اور عیسی بنی یہودا سے ہوا
اور بنی یہودا برادران اسرائیلی مین پس فصل ۱۸ سفر ثنی ہمارے مسیح کے حق مین ہے چنانچہ
نصارے مذکور نے اپنی دستاویز مکرر فصل ۱۸ سفر ثنی ورس ۱۵ سے پیش ہمراہ عرضی دعوی
کے جسکی نقل حسب ترجمہ غلام مسیح ذیل مین مندرج ہے ورس ۱۵ فصل ۱۸ سفر ثنی خداوند
تیرا خدا تمہارے درمیان مین سے تیرے بہائیون مین سے ایک پیغمبر کو مثل میرے بہیجیگا
اوسکے سنیو ۱۶ موافق ہر اوس چیز کے کہ اپنے خداوند خدا سے حوریب یعنی طور مین مجمع کے
کے تونے چاہا وقت تیرے کہنے کے کہ اپنے خدا کے قول کو نہ سنون اور اس آتش عظیم کو
نہ دیکہون مبادا مین مرجاؤن ۱۷ اور خداوند نے مجکو فرمایا کہ جو کچہہ اونہون نے کہا ہے
وہ اچہا ہے ۱۸ اونکے لئیے ایک پیغمبر کو تیری مثل اونکے بہائیون کے درمیان مین سے
بہیجونگا اور اپنے کلام کو اوسکے منہ مین ڈالونگا تا جو کچہہ اوسکو فرماؤن اونکو پہنچاوے

١٩ اور یون ہوگا کہ جو شخص میری باتون کو جو میرے نام سے وہ کہے نہ مانے مین اوس سے
تفتیش کرونگا ۔ ٢٠ لیکن وہ پیغمبر جو متکبرانہ میرے نام سے کوئی بات کہے جسکے کہنے کا
مینے حکم نہین دیا یا خدا کے غیر کے نام کے ساتھہ تلفظ کرے وہ پیغمبر چاہیئے کہ مارا جاوے
٢١ وگر تیرے دلمین شبہ گزرے کہ وہ کلام جو خدا نے نہین کہا کیونکر اوسکو ہم جانیں
٢٢ وہ پیغمبر جو خدا کے نام سے کہے اور وہ واقع نہوا اور انجام کو نہ پہنچے یہ امر ہے کہ خدا
نے نہین کہا بلکہ اوس پیغمبر نے اوسکو غرور سے کہا ہے اوس سے مت ڈر انتہے ۔
مسلمان حسب اطلاعنامہ عدالت ممدوحہ مین حاضر ہوا اور اوسنے یہہ جواب دیا کہ دفعہ ۴۶
باب پنجم قانون ہو جیا سے بعد تسلیم اسکے کہ کلام مسیح ہے ہرگز اشارہ فصل ١٨ سفر استثنی کیطرف
نہین اسلیئے کہ بنی یہودا اولاد بنی اسرائیل حاضر شدہ ہین نہ برادران اسرائیلی اسقدر
البتہ ضرور ہے کہ حسب باب ١١ ورس ١٠ ایکٹ رومیون پولوس کے فصل ٣٢ سفر استثنی مین غیرت
دلانے یہود سے غیر قوم رومیون کے سبب اشارہ زمانہ ولادت مسیح کیطرف ہے نہ نبوت مسیح
کیطرف اور صاف دفعہ ١۴ باب ٧ قانون پال عبریون مین لکھا ہے کہ مسیح قوم یہودا سے
نکلا اور قوم یہودا کی اولاد کی نبوت کی نسبت موسٰے نے کچھہ خبر نہین دی وگر خبر فصل ١٨
سفر استثنی یہودا کی اولاد سے متعلق ہوسکتے تو پولوس کا قول دفعہ ١۴ نامہ عبریون مین
کیسے صحیح ہوتا اور صاف دفعہ ٢٢ باب ٣ قانون نامہ اعمال مین اس خبر فصل ١٨ سفر استثنی کو
مخصوص اوس پیغمبر سے کرتا ہے جو عرصہ ما بین تشریف بری وبار دگر تشریف آوری
مسیح مین مثل موسٰے پیدا ہوا اور ہمارے حضور علیہ السلام عرصہ مابین مذکور مین تشریف
لائے پس اس سے یہ سند فصل ١٨ سفر استثنی دست آویز میری ہے نہ نصارٰے کی
کیونکہ اوسمین صاف موجود ہے کہ وہ نبی بنی اسرائیل کے بہائیون مین سے مثل موسٰے کے
ہوگا اور ہمارے حضور علیہ السلام بنی اسرائیل کے بہائیون مین ہوئے مثال حسب فصل ١٦
ورس ١٢ تکوین کے ہین نہ کہ عیسٰے جو اولاد یہودا پسران بنی اسرائیل سے ہین اور خود درس ١٢

باب نامہ عبریون پولوس مسیح سے اس خبر کی نفی کرتا ہے اور سورہ احقاف مین
آیۃ شہد شاہد من بنی اسرائیل علی مثلہ وارد ہے اور شاہد سے مراد موسیٰ ہین پس
اگر مقصود برادران اسرائیل سے بنی یہودا ہوتے ورس ۱ باب ۲ نامہ عبریون کا مل
نہوتا اور نہ ورس ۱ فصل ۲ اسفر مثنی کا فرمودہ جس سے ظاہر ہے کہ مقصود بنی اسرائیل کے
بہائیون سے غیر اسرائیل مراد ہین اور بنی عیسو بن اسحاق و بنی قنطورہ مین باتفاق یہود و
نصاری کوئی وعدہ نہین پس بالضرور بنی اسماعیل مراد ہین جنکی برادریت فصل ۱۶ او ۲۵
تکوین مین موجود ہے اور جابجا اونکی نسبت وعدہ کہ حسب عدونکے مدعوی کلام خداوند
صاحب شجاعت کا خروج بنی قیدار سے ہوا جو حسب فصل ۲۵ تکوین کے بنی اسرائیل کے
برادر اور جیسے فصل ۴۲ شعیا مین لکھا تہا ہمارے حضور علیہ السلام سے کامل ہوا جنکا
زور حسب فصل ۴۲ مذکور سلع کوہ مدینہ سے ہوا جنکی نسبت فصل ۱۲ شعیا مین ہجرت تیمہ
یعنی طیبہ یہ طیبہ مین لکھی ہے اور ویسی ہی ہوئی جو دون بن خزیمہ کی بستی یعنی ابوا کے
قریب طیبہ واقع ہے کہ ایک سال کے بعد ہجرت کی فتح آپکی بدر مین بنی قیدار پکیونیر حسب
فصل ۲۱ یشعیا ہوی اس آیۃ فتح کو مکی بہت طلب کرتے تہے لیکن چونکہ وعدہ بعد ایک سال
ہجرت کے مقرر تہا یہی جواب دیا گیا کہ خلاف فرمان کے مجکو قدرت نہین ورنہ پہلے پیغمبرونکی
صحائف کی تکذیب لازم آوے اسی سبب سے یہ مطلب سورت مکیونمین ملیگا اور مدینہ مین
قدکان لکم آیۃ موجود ہے اور یہودی مدینہ منورہ مین مضمون فصل ۲ و ۴۲ یشعیا سے مطلع
ہوکر فساد روم یونمین جمع ہوگئے تہے جنکے درمیان حضور علیہ السلام تشریف لائے پس بہت سے
متقین یہود حسب علم ایمان لائے اور بہت سے منکر حسب عید فصل ۴۲ مذکورہ ہوئے اور حسب
فصل ۴۲ یشعیا مذکور کے اول نبی بنی قیداری مدت تک ساکت مکہ مین سے اور بعد کو
شجاعت دشمنونپر بدر مین کی اور دم سر دبہی لیا یعنی شکست احد بہی ہوئی جو حسب حدیث
بخاری کے ابوسفیان سے فتح و شکست ابتدای کو ہرقل جانتا تہا اور بعد کو حسب فصل مذکور

فتوحات عامہ مومنان اور کفار مکہ بت پرست جنگ خندق کے لیے جمع ہو کر آئے اور شرمندہ
ہو کر گئے اور پھر بھی بعد جنگ خندق کے جنکی نسبت فصل مذکور مین لکھا ہے وہ یہودی
اولاد رسول اسرائیل نہ سمجھے اور وہ جلاوطن اور مقتول ہوئے اور جسنے دعوی کیا کہ مین
وہ پیغمبر موعود موسے فصل ۱۸ استثنی ہون سوائے حضور علیہ السلام کے وہ مارا گیا جیسے
مانی و مسلیمہ و سجاح نصرانیہ وغیرہ تیس شخص مارے گئے اور ہمارے قرآن کی ہر ایک آیت
مین یہ معجزہ ہے کہ جو کوئی اس دعوی سے کہ مین پیغمبر موعود موسے ہون کلام خدا ایک
آیت کے برابر بھی لاوے وہ مارا جاوے۔ پس زور و شوکت پیغمبر اسلام سے واضح ہے
کہ مثل موسی بلکہ باوجود تشبیہ کے اعلے ہین اور دفعہ ۴۶ باب پنجم یوحنا مین بعد تسلیم اسکے
کہ مسیح کا فرمودہ ہے اشارہ فصل ۱۸ استثنی کیطرف نہین اگر ایسا ہوتا مگر کہتا ہون کہ ورس ۱۴
باب ۸ نامہ عبریون کا صحیح نہین ہوتا بلکہ خود کلام مذکور مسیح سے واضح ہوا کہ دفعہ ۴۶ مذکور
کے ایسی خبر ہے جسکو یہودی توریت سے نہین جانتے تھے اور وہ فصل ۳۲ استثنی مین
غیر قوم کی آبادی سے کنایۃ اشارہ مسیح کیطرف ہے جو یہود کی بربادی کے لیئے آئے تھے
اونکے نفع کے لیئے بخلاف ہمارے حضور علیہ السلام کے کہ خود زمانہ حضور علیہ السلام مین
ہزارون یہودی مسلمان ہو گئے پس بنظر تعصب و غضب کے نصارے سے اور کچھ اونسے وقت
جواب مین بڑا سوائے اسکے کہ اسماعیلی نہ برادران اسرائیلی ہین اور نہ اسماعیلیون کی نسبت
کسی نبی کا وعدہ بیبل مین ہے پس ناچار بعد بحث و گفتگو کے عدالت عالیہ تہاتی سے یہ امور
تنقیح طلب ہوئے اول یہ کہ پیشین گوئی مذکور خود اسرائیلیون مین نبی پیدا ہونگی یا
اسرائیلیون کے بھائی اسماعیلیون مین — دوم آیا اسماعیلیونکی نسبت کسی کتاب مسلمہ یہود
و نصارے مین وعدہ ہے یا نہین — سوم اسماعیلی برادران اسرائیلی ہین یا نہین چہارم
یہ ہے کہ اگر کوئی پیغمبر دعوی کلام موعود فریب سے کرے اور یون کہے کہ مین ہی پیغمبر
موعود موسے ہون وہ مارا نجاوے آیا توریت جھوٹی ہو گی یا نہین — پنجم یہ ہے کہ کسواسطے نہین

اوس پیغمبر موعود کا ہونا چاہیئے **ششم** یہ ہے کہ جو پیغمبر یہود کی بربادی کے لیئے آیا ہو وہ
اس سے مراد ہے کہ غیر قومین شمالی اوس سے منتفع ہون یا اونسے یہودی منتفع ہون اور
غیر قومین شمالی اوسکے وقت مین بیت المقدس سے نکالے جاوین **ہفتم** یہ ہے کہ عیسے
کے حواری جو اسکی تفسیر کرین وہ معتبر مسلمان و نصارے کے نزدیک ہے یا اس حصہ کے نصارے
خلاف انکے کہین ہین **ہشتم** آیا انجیل یوحنا کے باب ۵ مین اشارہ فصل ۱۸ سفر ثنی کیطرف ہے
یا دوسری پیشین گوئی فصل ۴۹ کتاب کور کی طرف جیسے عبداللہ کا قول ہے اور چونکہ
تحقیقات و طلب دستاویز مین ایک صدسال بہر درکار ہے نظر بر آن —

## حکم ہوا

کہ یہ مقدمہ بتاریخ ۷ مارچ ۱۸۶۶ع کو پیش ہو اور فریقین اپنی اپنی سند حاضر کرین زندہ مارچ ۱۸۶۶ع
آج بتاریخ ۷ مارچ مذکور مقدمہ پیش ہوا دفعہ ۴۶ باب پنجم قانون یوحنا کو نصارے نے
پیش کیا اوسمین اشارہ فصل ۱۸ سفر ثنی کیطرف کچھہ نہ نکلا بلکہ اوسمین صاف لکھا ہے کہ
اگر موسی کے فرمودہ کو باور کرتے تو مجکو بھی باور کرتے اور موسے کے فرمودہ کو جو صاف
صاف تہا یہودی باور کرتے تہے مگر اشارون کو نہ سمجھتے تہے البتہ دفعہ مذکور کے حق مین
عبداللہ مسلمان کا قول بہت صحیح ہے کہ قوم غیر سے غیرت دلانے یہود مین حسب ورس ۱۹
باب ۱۰ نامہ رومیون کے اشارہ مسیح کیطرف ہے جسکو وہ نہ سمجھے تہے کیونکہ ورس ۱۹ باب دہم
رومیون مین حسب ورس ۲۱ فصل ۳۲ سفر ثنی پولوس فرماتا ہے کہ موسی نے تو پہلے ہی
(مقدمہ مسیح مین) فرمایا کہ مین اونسے جو قوم نہین ہین (یعنی رومیو نسے) تمکو اے یہود
غیرت دلاؤنگا اور قوم نادان سے تمکو غصہ پر لاؤنگا اور ورس ۱۴ باب دہم مذکور مین کہتا ہے
کہ جسکو یہود نے نہین سنا یعنی مسیح کو وہ کیسے اوسے جانین یعنی جسکو اونہون نے نہین
سمجھا کیسے اوسپر ایمان لاوین اور دوسرے انبیا کے اشارہ بیان کرکے موسے کا اشارہ فصل ۳۲
سفر ثنی کے ورس ۲۱ مذکور سے ورس ۱۹ باب دہم مین فرماتا ہے جس سے صاف تفسیر ورس ۴۶ باب ۵

انجیل یوحنا کی دریافت ہوگئی جو مسیح علیہ السلام فرماتے ہین کہ موسیٰ تمہاری فریاد کرتا ہے
اور فریاد موسیٰ فصل ۳۲ سفر ثنی مین موجود ہے جسکو پولوس نے باب دہم رومیونمین بیان کیا
البتہ اس اشارہ فصل ۳۲ مسیح سے تصریح فصل ۱۸ سفر ثنی حضور علیہ السلام کی نسبت ہے
یہود کے علماء نے یحیےٰ سے جو بقوت الیاس تھے حسب باب اول یوحنا کے دریافت کیا کہ آیا
تو الیاس ہے یا مسیح یا وہ نبی یعنی موعود فصل ۱۸ سفر ثنی اوسنے جواب دیا کہ مین خود الیاس نہین
گو وہ حسب فرمودہ مسیح کے بقوت الیاس تھے جنکا ذکر کتاب ملاکی کے فصل ۴ مین ہے پس
صاف واضح ہوا کہ کمال تحقیق سے علماء یہود نے یحیےٰ سے حسب باب اول انجیل یوحنا مکرر
سوال کیا پس نصاریٰ کا یہ خیال کہ سوال یہود باب اول انجیل یوحنا کا ایک غلطی یہود سے
تہا محض غلط ہے — اس تحقیق سے آٹھوان امر تنقیح طلب محقق ہوا کہ دفعہ ۴۶ باب پنجم
یوحنا فصل ۱۸ سفر ثنی سے متعلق نہین بلکہ ورس ۲۱ فصل ۳۲ سفر ثنی سے متعلق ہے جیسے
مسلمان کا قول ہے — ساتوین امر تنقیح طلب کی نسبت مسلمان و نصاریٰ دونو متفق
ہوئے کہ حواریین کے فرمودہ کے خلاف کسی نصاریٰ کا قول معتبر نہین اور بعد اتفاق کے
مسلمان نے دفعہ ۱۴ باب ۷ نامہ عبرانیونکو پیش مکرر کیا کہ جناب مسیح نسل یہودا سے ہین اور یہودا کی
اولاد کی نبوت کی نسبت موسیٰ نے کچھ خبر نہین دی اور اگر فصل ۱۸ سفر ثنی مین برادران از
اقوام اسرائیل سے مراد بنی یہودا ہوتے تو دفعہ مذکور ہرگز صحیح نہوتی اور پہر دیکہو تفسیر
دفعہ ۴۶ باب پنج انجیل یوحنا کو جو پولوس نے باب دہم رومیونمین کی اور پہر دیکہیے
تفسیر فصل ۱۸ سفر ثنی کو جو پطرس و لوقا دفعہ ۲۱ باب ۳ نامہ اعمال سے فرماتے ہین کہ
مسیح پہر آئینگے لیکن نہین آسکتے جبتک کہ سارے انبیا و انکا فرمودہ کامل نہولے اور
اونمین سے موسیٰ کا فرمودہ فصل ۱۸ سفر ثنی ہے جو عرصہ مابین تشریف بری و بار دگر
تشریف آوری مسیح مین کامل ہوا در نبی موعود آلے اور شموئیل اور جتنے پیچہے ہوئے
سب نے اوس پیغمبر موعود موسیٰ کی فصل ۱۸ کی خبر دی اور ابراہیم سے جو وعدہ برکت ہوا ہے ،

وہ اوسکی نسبت ہے اور پہلے عیسیٰ کو اوسکی راہ کی درستی کے لیئے بہیجا ہے اور پہلے کے لیئے دوسرا ام
سے اور ہمارے حضور علیہ السلام حسب فصل ۱۸ سفر ثنی صاحب کلام موعود با بین عرصہ تشریف بری
وبار دگر تشریف آوری مسیح مین رونق افروز اس جہان کے ہوئے اور جسنے حسب فصل ۱۸
سفر ثنی و باب ۲ کتاب اعمال کے مقابلہ کیا مارا گیا اور حسب فصل ۴۲ شعیا کے مکہ مین اولاد
ہاجرہ مین ہوئے نسل قیدار بن اسماعیل سے جیسے فصل ۴۲ شعیا مین صاحب شجاعت خداوند کا نکلنا
نسل قیدار سے لکہا ہے جو حسب فصل ۲۱ کو چند عرصہ تک صبر کرتے رہے جبتک ہجرت نہوئی اور
جبکہ ہجرت حسب فصل ۲۱ شعیا کے تیمہ یعنی طیبہ مدینہ طیبہ مین ہوئی جو ددان بن خزیمہ کی نسل کے
پاس یعنی الوا کے بستا ہے آپکی فتح ایکسال بعد بدر مین بنی قیدار پر حسب وعدہ ہوئی اور
کوہ سلع مدینہ سے فصل ۴۲ مین آپکی شجاعت و فتحمندی کا ذکر ہے اور ترجمہ احمد تک مین ہنوز
موجود ہے جسکے بعض یہود ہنوز قائل ہین اور جسنے نمانا وہ حسب فصل ۴۲ شعیا کے برباد ہوا نصاری نے
کہا کتاب دیکہی جاوے وہین حاضر تہی حسب مدعا ے مسلمان مطابق اوسمین ملا پس حاکم عدالت عالیہ متوجہ
غلام مسیح کیطرف ہوا کہ اسکا جواب بیان کرو لیکن نہ اوس سے جواب بن پڑا اور نہ اوسکے وکیل
سے ناچار شرمندہ ہوا اور اقرار کیا کہ بے شبہ اسکا جواب ہمارے پاس نہین ۔ اور جبکہ امر
تنقیح طلب کی نسبت مسلمان نے دفعہ ۴۹ سے تا آخر باب ۱۲ لوقا پیش کی اوسمین صاف لکہا ہے
کہ مسیح فرماتے ہین کہ مین قوم یہود کی بربادی کے لیئے آیا ہون اسی سبب سے نامہ عبریون کے
باب ۴ ورس ۸ مین لکہا ہے کہ اگر جیسس نے آرام دیا ہوتا یعنی مسیح نے تو دوسرے روز کی نسبت
جو آجکا دن کرکے کہا جاتا ہے یعنی روز تازگی کا ذکر نہوتا جو سبت کا آرام باقی ہے اور روز ۱۸
فصل ۱۸ سفر ثنی مین لکہا ہے کہ اونکے یعنی یہود کے نفع کے لیئے وہ نبی مثل موسی تشریف لاویگا
اور یہود یون کے لیئے بعد مسیح کے اور قبل اسکے کہ یاجوج روس حسب فصل ۳۸ و ۳۹ حزقیل کے یہود پر
مسلط ہون آرام پاتا اونکو ایک عرصہ تک لازم اور روس کا تسلط بہی ممالک بعیدہ پر قریب الوقوع
پس صاف وہ آرام سبتی ہمارے حضور علیہ السلام سے ہوا جو حسب کتاب توریت مترجم یونانی اور

احادیث صحیحہ کے ساتوین ہزار کے شروع مین ۔ آدم سے رونق افروز اس جہان کے ہوئے
جنپر ہزارہا یہودی اہل مدینہ وحوالی مدینہ ایمان لائے اور حسب فصل ۳ ملاکی نبی یہودا سے قوم
ابوایوب انصاری وقوم افرییم بن یوسف سے عبداللہ بن سلام کی قوم حسب فصل ۱۲ یرمیاہ ایمان
لائے جو زمانہ مسیح مین برباد ہوگئے تھے اور جنہون نے نمانا وہ حسب فصل ۲۴ شعیاہ و ۱۰ استثنا
ہلاک کیے گئے بخلاف مسیح علیہ السلام کے یہودیون کے پاس پہلے بہیجے گئے اور انہون نے نمانا جابجا
غیر قومونکی تعلیم حسب وعدہ اونسے ہوئی بخلاف ہمارے حضور علیہ السلام کے زمانہ کے کہ غیر قومین
ممالک سے دیہ سے نکالی گئین پس نصاری کو اسپر بہی سکوت ہوا اور بغلین جہانکنے لگا اور جو کہ
مثل کرستان ہندوستانیون کی ناواقف کتب مقدسہ وتاریخون سے تہا کہنے لگا یہ امر بہی
ہے اور تاریخون کے مطابق لیکن پانچوین امر تنقیح طلب کی نسبت کہنے لگا کہ گو مسلمان کی
تقریر سے واضح ہے کہ فصل ۱۰ اسفر ثنی کا فرمودہ عرصہ مابین تشریف بری بار دگر تشریف آوری
مسیح مین حسب ورس ۲۱ باب سوم اعمال لازم ہے اور ورس ۱۲ باب ۸ نامہ پولوس عبریہ سے نفی نسبت
مسیح کے ہوچکی لیکن ستر ہفتے فصل نہم دانیال مین اس نبی کی نسبت کامل ہونے چاہیئین
جس سے گناہونکا کفارہ ہوا اور وہ ہمارے مسیح سے مطابق ہے دیکھو کتب تواریخ مین یہانتک
کہ سید احمد خانصاحب ستارہ آف انڈیا نے بہی تفسیر توریۃ مین اونکو مانا ہے عبداللہ نے جواب دیا
کہ ہمکو نہ سید احمد خانصاحب کی پیروی جو متحققہ کو ہم خلاف قرآن کے کہالین اور نہ آپکی قیاسون
خلاف تاریخ متواترہ کے تقلید جو اپنی طرف سے لکھکر ایک تاریخ گھڑلین البتہ تاریخ یونانیونکی
نسبت آپ سے استفسار ہے کہ فارسیونکے بادشاہونکی سیرس کورش سے آیا قابل اعتبار ہین
یا نہین جو مدارس سرکاری و پادرین مین مروج ہین غلام مسیح نے کہا کہ کمال قابل اعتبار اسی سبب سے
پچہلے امر تنقیح طلب مین مینے توریۃ یونانیہ پر قدح نکیا ورنہ مجہپر اعتراض لازم آتا جو مقدمہ تاریخ مین
اونکا اعتبار کرتا اور مقدمہ کتاب توریۃ مین اعتبار نکرتا ۔ مسلمان نے کہا شاباش خدا آپکو
ہدایت کرے اوس سے ستر ہفتے فصل نہم دانیال کے ہمارے حضور ختم المرسلین سے متعلق ہین

نہ مسیح سے اور کفارہ سے مطلب یہ ہے کہ یہود جو زمانہ مسیح سے برباد ہوتے چلے آتے تھے حضور علیہ السلام
کے زمانہ مین اونکے پاکون کی تباہی موقوف ہوئی اور غیر قومین نکالی گئین اس بات پر مسلمان
کی نصارے نے حقارت کی کہ ہمنے لندن مین تعلیم پائی ہے وہان ہمنے کبھی نہ سنا جو علمکی کان
ہے کہ ستر ہفتے مسلمانونکے پیغمبر صاحب سے فصل نہم مین متعلق ہین اور کفارہ اونسے ہوتا ہے
مسلمان نے کمال وقار و فروتنی کہا کہ بے شبہ ممالک یورپ معدن علوم عقلیہ ہے لیکن علوم منزلہ
نقلیہ مین ویسی قدر کم فہم مین آپسے دریافت کرتا ہون کہ فصل نہم دانیال کس بادشاہ کے
وقت مین نازل ہوئی ہے نصارے نے جواب مشوش دیا کہ یہ بات دریافت کرنیکے لایق نہین صاف
خود فصل مذکور مین لکہا ہے کہ دارایوس بن احشویروش کے سال اول جلوس مین نازل ہوئی ہے مسلمان
نے پہر فروتنی سے کہا کس سنہ مین نصارے نے بکمال کر کہا کہ اصل امر سن لیجیے کہ سنہ ۶۰۶
قبل مسیحی مین بخت نصر نے پہلے مرتبہ یروسلم کو اجاڑا اور یہود کو تباہ کیا اور حسب ورس ۱۲
فصل ۲۵ یرمیا کے سنہ ۵۳۶ قبل مسیحی مین کورش نے ستر سال بعد بربادی کے بابل کو جا
اور یہود کو اجازت بیت المقدس کی دی جو ستر ہزار کو بخت نصر قید کر لایا تہا اور سنہ ۵۱۹ مین مکمل ہوا
اور سنہ ۵۲۲ مین دارایوس بن ہستاسپس اور سنہ ۴۸۶ مین احشویروش زرکسیس اور سنہ ۴۶۴ مین ارتحشستا
اول اور سنہ ۴۲۵ قبل مسیحی مین ارتحشستا دوم جسکو ارتازرکسیس کے انگریزی مین کہتے ہین اور سنہ ۴۲۴
قبل مسیحی مین دارایوس بن احشویروش بادشاہ ہوا اور سنہ دوسرے جلوس دارایوس بن احشویروش
تک حسب آیات اخر فصل ۴ عزیر کے فرمان تعمیر مرمت شہر یروسلم مقدس صادر نہوا تہا اور سنہ تین
اوسکے جلوس مین فرمان مذکور صادر ہوا اور اوسکے بعد چار بادشاہ اور ہوئے اوسکے بعد سلطنت
سکندر صاحب چار وزیر سنہ ۳۳۰ قبل مسیحی مین شروع ہوئے اور صدی تیسری مین دیونکی
سلطنت یہودیہ مین سکندر سے ہوئے مسلمان نے پہر شاباش کہی اور دریافت کیا کہ اس
آپکے فرمانے اور تاریخی تحقیق سے صدور فرمان دارایوس بن احشویروش سے ولادت مسیح تک
کتنے سال ہوتے ہے غلام مسیح جہنجلا کے بولا کہ سنہ ۴۲۱ قبل مسیحی مین فرمان صادر ہوا تہا ولادت مسیح سے

چارسو بیس سال پیچھے ہوئی سلمان نے دریافت کیا چارسو بیس سال کتنے ہفتے ہوئے اعلام مسیح
کے ہوش باختہ ہوئے کبھی توریتہ مترجم اردو محشی اور کبھی توریتہ انگریزی محشی دیکھنے لگا
جسمین جو محشیوں کا جی چاہا ہے لکھدیا ہے استیر کی کتاب کے اوپر احشویروش کو سنہ ۵۲۰
قبل مسیحی مین لکھدیا ہے کہ بادشاہ ہوا اور فصل نہم دانیال پر دارایوس وسکے بیٹے کی
سلطنت سنہ ۵۳۸ لکھدی اس حساب سے بیٹا باپ سے پہلے ہوگیا اور کمال شرم سے عرق عرق
ہوگیا اور ساری لن ترانیاں جاتی رہین اور جواب دینا پڑا کہ حساب تاریخ متواتر سے صدور فرمان
دارایوس بن احشویروش سے مسیح ساٹھہ ہفتے بعد یعنی سنہ ۴۲۰ سال بعد پیدا ہوئے کیونکہ ہفتے سے
مراد سات سال ہین سلمان نے کہا کہ فرماؤ آیا علم نقلی منزل لندن مین زیادہ ہے اب اہل اسلام
پاس ورساٹھہ ہفتے کے ستر ہفتے کیونکر ہوئے نصارے لاچار ہوا اور کہنے لگا کہ اچھا نصارے
سے یہ امر بے شبہ غلط ہوا کہ ستر ہفتے مسیح سے متعلق نہین لیکن ستر ہفتونکی تحقیق آپکے پیغمبر
صاحب سے کیسے متعلق ہے سلمان نے کہا بیشک ہمارے شاہنشاہ کی نسبت ستر ہفتے جرد سلم
کے سنہ بربادی مسیحی سے شمار کیئے جاتے ہین کہ ستر ہفتے کے چارسو نوے اور اسی کو جمع کرو
وہی سنہ ہوتے ہین جسمین ہمارے حضور علیہ السلام پیدا ہوئے نصارے نے کہا کہ ہماری تاریخونمین
سنہ مسیحی مین بربادی بیت المقدس لکھی ہے سلمان نے کہا کہ خود آپکی تاریخونمین مثل جنرل
ہسٹری لکھا ہے کہ ہمکو اس عرصہ کا حال معلوم نہین توریتہ کی روسے سنہ مین ہوئی ہے
تفصیل اسکی یہ ہے کہ بیت المقدس کی بیخ کنی دو مرتبہ علے وجہ الکمال ہوئی ایک مرتبہ سنہ ۵۸۶
قبل مسیحی مین جیسے خود آپنے فرمایا اور ستر سال بعد حسب ورس ۱۲ فصل ۲۵ یرمیا کے سنہ ۵۳۶
قبل مسیحی مین کورش سے یہودیوں نے تسلی پائی اور دوسرے مرتبہ کی بربادی ورس ۱۳ فصل ۲۵
یرمیا مین لکھی ہوئی جو رومیونسے ہوئی جسکو اکثر پیغمبر پہلے سے کہہ گئے تھے پس دانیال نے
دارایوس بن احشویروش کے سال اول مین یعنی سنہ ۵۳۲ قبل مسیحی مین ورس ۱۲ مذکور کو کامل
پایا اور چونکہ ورس ۱۳ سے پہر بربادی کا ذکر دیکہا روئے اور جبرئیل علیہ السلام آئے اور حکم ہوا

جیسے ورس ۲۴ سے تا ۲۷ حکم ہے کہ ستر ہفتے یعنی چارسو نوے سال تیرے شہر اور تیری قوم مقدس کے
تکمیل نبوت یعنی ختم نبوت درویا تک مقرر ہوئے ہین کہ اوس عرصہ مین خطا کاریان ختم ہون
اور بدکاری کی بابت کفارہ کیا جاوے اور ابدی راستبازی ور قدس قدوسین (یعنی حضور علیہ السلام)
مسیح کیا جاوے (یعنی پیدا ہون) لیکن تاریخ بربادی بیت المقدس بار دگر پھر نہ معلوم
ہوئی ورس ۲۵ سے فرماتا ہے کہ سنہ صدور فرمان تعمیر بیت المقدس سے (جو سنہ ۴۲۱ قبل مسیحی مین
صادر ہوا) مسیح سردار تک ساٹھہ ہفتے ہونگے (چنانچہ بدستور فرمودہ مطابق تاریخ متواتر
ساٹھہ ہفتے یعنی چارسو بیس سال پیچھے پیدا ہوئے) لیکن یہودیون نے مسیح کے سنہ چھپانے
کے لیئے یہ کرتوت کیا کہ ساٹھہ ہفتے کے مقام پر ساٹھہ ہفتے اور سات ہفتے اور دو ہفتے
کر دیے یہ عظیم تبدیل و زیادت یہود سے ہوئے اور فرماتا ہے) کہ صدور فرمان کے وقت سے
بازار پھر تعمیر کیے جاوینگے اور دیوار بنائی جاوینگی مگر تنگی کے دنون مین (چنانچہ ایسا ہی ہوا) ۲۶ اور وقت ولادت
مسیح سے انہتر روز (یعنی سال) بعد سردار آویگا (چنانچہ باشپاشین آیا) سو اوسکے لوگ
شہر اور مقام مقدس کو غارت کرینگے اور اوسکا آخر آویگا گویا طوفان کے روز سے
اور آخر تک لڑائیان رہینگی۔ ۲۷ اور وہ اوس عہد کو بہتون کے ساتھہ ایک ہفتے (یعنی
سات سال) مین باندہیگا اور نصف ہفتے مین (یعنی ساڑھے تین سال سلطنت طرطوس کی
شرکت مین) ذبیحہ و ہدیہ موقوف کریگا اور فصیلون پر اجاڑنیوالے کے مکروہات دہرے جائینگے
یہانتک کہ اوسکے بالکل غارت ہو اور وہ بلا جو مقرر کی گئی ہے اوس اجاڑنیوالے پر واقع ہوگی
یعنی باسپاشین جب مریگا پس سنہ ۶۹ اور سنہ اور سنہ ۳ سنہ اسی ہوئے اوسے حساب ستر
ہفتے کا ولادت ختم المرسلین علیہ السلام کی نسبت ہے لیکن یہود بلکہ نصارے نے ورس ۲۶ کی
کی عبارت بدلدی عربیہ ترجمہ سنہ ۱۸۱۱ مین یون لکھا جسکا ترجمہ یہ ہے کہ انہتر ہفتے بعد
مسیح قتل کیا جاویگا اور سردار آویگا اور دوسرے ترجمون مین یون کر دیا جسکا خلاصہ
یہ ہے کہ باسٹھہ ہفتے بعد مسیح قتل کیا جاویگا پر نہ اپنے لیئے اور بادشاہ آوے گا

یہ محض تبدیل ہے غلط اس حساب سے اگر مسیح کو سچا کہتے ہین دس برس جہوٹا ہوتا ہے اور اگر دس برس
سچا کہتے ہین مسیح دروغگو ہوتے ہین وفات سے حساب مطابق ولادت سے پس اس تقریر مسلمان
کے بعد نصارے مین کاٹو تو خون نتہا سوائے اسکے کہ خاموش ہورہے چارہ نہ دیکہا اور بعد
خاموشی کے کہنے لگا کہ اوس نبی فصل ۹ اسفر شنی کے ظہور کا وقت فصل ۹ دانیال سے مسیح کا
ظاہر ہے جیسے ورس ۱۳ مین ابن آدم کا آنا لکہا ہے اور اکثر ابن آدم سے محاورہ مسیح کا
ہے مسلمان نے جواب یا معلوم ہوا کہ اہل لندن فی الواقع دینیات مین کچہہ وقعت نہین
گو اونکی بڑی کوشش کتابون کے جمع کرنے مین ہوئی اسکی اصل سن لیجیے کہ خود آپکے فرمانیکے
مطابق بخت نصری کیانیہ سکندری رومیہ ۶۰۶ قبل مسیحی سے چار بادشاہتین ہوئین
اور اوائل رومیون مین مسیح پیدا ہوئے اور رومیون مین ۴۷۶ بعد مسیحی سے ۱۴۵۳ تک دس بادشاہ
حسب باب ۷ دہ اسکا شگاف ہوئین جنہون نے روم کو برباد کیا اور ۱۴۶۱ مین گیارہوین
شاخ ہرقل ہوئی اوسکو مسلمانون نے برباد کیا یا نہین ورنہ آپ تاریخ متواترہ کی رو سے
فرماییے نصارے نے جواب یا اسمین کیا کلام ہے عبد اللہ نے کہا کہ پہر آپ کیون غور
نہین فرماتے کہ فصل ۷ دانیال مین خبر دیتا ہے جبکہ چوتہی سلطنت کی گیارہوین شاخ ہ
اوسوقت صاحب زمانۂ قدیم لاکہون لاکہہ مقدسون سے آویگا اور اوسکے مقدسون سے
اور شاخ یازدہم سے جنگ عظیم ہوگی بالآخر گیارہوین شاخ برباد ہوگی اور اوس صاحب
زمانۂ قدیم کے لاکہون لاکہہ مقدسونکے بعد بے شبہہ مسیح تشریف لاوینگے کہ صاحب
زمانۂ قدیم کے بروز یعنی مہدی علیہ السلام سے بادشاہت پاوینگے اور وہ زمانہ
قریب ہے کیونکہ جبکہ ظاہر ہوا کہ آسمانی بادشاہت وقوت وہ صاحب زمانۂ قدیم
لاکہون لاکہہ کی یہی اہل اسلام کی قوت ہے اور باب ۲۴ متی مین ہے کہ جب آسمانی قوتین
متزلزل ہونگی اونکی مدد کے لیے آوینگا پس فصل ۷ دانیال مین مسلمانونکی سے
بلکہ بڑی عظیم الشان پیشین گوئی نسبت تقدیس اہل اسلام لکہی ہے اور وہی فصل ۷ دانیال مین

چار بادشاہتین بخت نصری و فارسیہ کیانیہ و سکندریہ رومیہ مین جملین مسیح پیدا ہوئے
مذکور ہوئین اور دس بادشاہون کیطرف اشارہ دس انگشت پا سے ہے اور قطعہ توی
سے اشارہ ہرقلی سلطنت کی طرف اور سنگ سے جو مثال پہاڑ ہوگیا وہی بادشاہت
اہل اسلام بادشاہت خدا جو دس انگشت پا اور قطعہ توی مین لگا اور پہاڑ مثال ہوگیا نہین
معلوم کہ آپکی سمجھہ پر کیا نقصان آگیا اور غلط بلکہ اصل یہ ہے کہ انکار یاجوج ماجوج بعد ہزار سال
اہل اسلام کے جمع ہونا ضرور ہے وہ بغیر انکار ختم المرسلین علیہ السلام کے کیونکر ہو جیسے
باب ستم مکاشفات فصل ۳۰ و ۳۹ حزقیل مین اہل سہتیا و روس کی نسبت لکھا ہے پس
نصاریٰ نے بہت کچھہ ورق گردانی کی لیکن خلاف تاریخ متواترہ کے کیسے کہہ سکے جو ال سکو
ناچار عاجز ہوا - اور چوتہے امر تنقیح طلب کا جواب صاف ہے کہ جبکہ خود فصل ۱۸ استثنی
مین لکھا ہے کہ جو دروغگو نبی دعوی کرے کہ مین صاحب کلام خدا موعود فصل ۱۸ استثنی ہون
وہ مارا جاویگا پس اگر دروغگو نبی مارا نجاوے اس صورت مین توریت جہوٹی ہوگی اور
عدالت عالیہ نے نصاریٰ سے دریافت کیا کہ مسیح مارے گئے یا نہین انہون نے بطیب خاطر
کہا کہ مارے گئے دریافت کیا گیا آیا دعوی کلام موعود کیا تہا جواب دیا کیا تہا پس حاکم اعلی
نے فرمایا کہ خود اپنے اقرار سے مان چکے کہ فصل ۱۸ استثنی کی رو سے مسیح تہا دروغگو
نبی تہا پہر مسلمانون سے دریافت کیا کہ آیا تمہارے پیغمبر صاحب مارے گئے مسلمانون نے جواب دیا
حاشا و کلا ہمارے قرآن مجید مین ہے واللہ یعصمک من الناس و انا لہ لحافظون وارد ہے
یعنی اللہ نگاہ رکہنے والا ہے تجکو آدمیون کے شر سے اور ہم ہیں دستی واسطے پیغمبر کے ہر آئینہ
نگاہبان ہین اور قرآن مجید مین ہے افان مات او قتل انقلبتم آیا اگر مرجاوے نبی مگر یہ کہ
قتل کیا جاوے اسے مسلمانون پہر جاوگے یعنی پہرنا نہین چاہیئے اور حضور علیہ السلام نے
جیسے متواتر ہے مرض بخار و درد سر مین وفات پائی اور گو صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے
زہر کا اثر ہوا جو یہودیہ نے دیا تہا لیکن حضور علیہ السلام پر کچھہ اثر نہوا اسی وجہ صدیق اکبر

رضی اللہ عنہ کے اثر سے روایت احادیث وارد ہے کہ حضور علیہ السلام کی رگ ابہر کے
کٹنے سے وفات ہوئی حالانکہ یہ بات محض غلط ہے رگ ابہر کا کٹنا موجب رو رخون ہے
اور کبھی حضور علیہ السلام کے ادرار خون نہوا دوسرے مسموم اور مقتول مین فرق ہے اور ہمارے
مسیح علیہ السلام بہی مارے نہین گئے اور نہ مسیح نے کلام موعود کا دعوی کیا پس ہمارے
مسیح علیہ السلام نبی راست گو تہے اور انجیل مین جو لکہا ہے کہ ایلی ایلی لما سبقتنی کر کے
جان دیدی اور چورونکی ٹانگین توڑین اور ہڈیان نکالین اس سے بہی صاف ظاہر ہے
کہ مسیح مصلوب معنی استخوان شکستہ نہوئے اور بغیر اسکے کہ ہنوز قتل کا وقت ٹانگین توڑنے
سے آوے خود وفات پا گئے اور شبہ مقتولونکے ساتہہ واسطے یہودیون کے ہو گئے اس صورت
مین اگر انجیل حوارئین مین سے یوحنا کے لکہی ہوئی ہے ہمارے قرآن مجید کو مخالف نہین
اور ہمارے حضور علیہ السلام نے دعوی نزول کلام فرمایا جو ٹکڑے ٹکڑے آپکے منہ مین کہے
گئے اور تکبر بہی نکیا جا بجا مصدقاً لما معکم فرمایا اس سبب سے فصل ۲ استفر ثنی ہمارے
حضور علیہ السلام سے متعلق ہے — اور تیسرے امر تنقیح طلب کا جواب مسلمان نے
یہ دیا کہ ورس ۱۲ فصل ۱۶ اور ورس ۱۸ فصل ۲۵ تکوین نکالکے رکہدے جسمین صاف اسماعیلیونکو
برادران اسرائیلی کہا گیا ہے یہانتک کہ عیسو بن اسحاق کی شادی دختر اسماعیل سے ہوئی
جیسے ورس ۹ فصل ۲۸ تکوین مین ہے پس نصاری اس لاجوابی کے سات چونکہ گورنمنٹ انگلشیہ
کی حکومت اپنی سمجہتا تہا غرانے لگا یہ نہ جانا کہ اول تو حکومت گورنمنٹ مین مسلمان
نصاری سے برابر ہین دوسرے اوسنے حکومت عدالت عالیہ آسمانی مین حاضر ہو لایق سزا کے
اس جہان مین نہو کیونکہ یہ جہان چند روز کا فرونکے واسطے ہے لیکن جزا واقعی جو وہان مقرر
ہوئی ہے کامل پاوینگے کہنے لگا کہ اسماعیل کی ماں کنیزک ہاجرہ ہے مسلمان نے کمال وقار سے
جواب دیا کہ کنیزک مین اول عیب بیان کیجیے علی ہذا غلام مین اور پہر یوسف صدیق سے
اوسکو رفع کیجیے علاوہ ہذا وہ جو چار بیٹون یعقوب کے شرکت اجداد مسیح مین ہے اور دوسری

لونڈین

توین کب مقابلہ کر سکتی ہین جبکہ رومیولوس وروس و غسطس کے بیٹے وغیرہ کا حال دریافت
کیجیے شرمانا چاہیے اور پہر جیسے یہودا روزن وربا کا حال آپ اپنی اجداد مسیح علیہ السلام
مین بر سر بازار کرتے ہین کچہہ منہ نہ دکہلائیے پہر ربانیون یہود کے کلام کو دیکہیے کہ
ہاجرہ کو شاہ مصر کی بیٹی لکہتے ہین کہ سارا کی بزرگی دیکہکر خدمت کے لیئے دیدی تہی
اور رسم ہے کہ چہوٹی عورت امیرون مین بجائے خادمہ کے ہوتی ہے اوسکو آپ نے
ظلم سے کنیزک کے ساتہہ ترجمہ کیا ہے دیکہو باب اول تاریخ ایام کو کہ اوسمین قنطورہ کو
فقط کنیز کر کے لکہا ہے اور صاف باب ۱۰ رنامہ اول گلیتیون مین دو عہد کا ذکر کرتا ہے
ایک عہد اولاد ہاجرہ کا جو مکان پاک مقابل جروسلم یہود مین عرب مین بستی ہے یعنی
کوہ سینا ہے عرب مین جو مکہ کے پہاڑ کا بہی نام ہے یعنی کوہ سنگ ریزہ دیہی فصل
۳۳ سفر مثنیٰ و فصل ۳ حبقوق و مزبور ۴۹ مین حضور علیہ السلام کا ذکر ہے جنکی ہجرت صحرائے
فاران مین مدینہ منورہ لکہی ہے اور فصل ۴۲ شعیا مخصوص حضور علیہ السلام سے اس طرح لکہتا
ہے کہ پولوس نصارائے کو نصیحت کرتا ہے کہ عیسائی ہوکر دین موسوی کیون اختیار کرتے
ہو آیا تم توریۃ پر عمل کو محصور کرتے ہو حالانکہ توریۃ مین بہی دو عہد لکہے ہین ایک اسمٰعیلی
دوسرا اسحاقی لیکن اسحاقی کے ساتہہ اسماعیلی جمع نہین ہو سکتا ویسے ہی دین عیسوی
موسوی کے ساتہہ بس صاف اس سے دوسرے امر تنقیح طلب کا جواب معلوم ہوا کہ جا بجا
اسماعیلیونکی نسبت وعدہ توریۃ مین ہین اگر تفصیل کرین موجب تطویل فیصلہ ہوتا ہے
اور رسالہ آفتاب عالمتاب و تفسیر معالمات الاسرار فی مکاشفات الاخیار مین بہت کچہہ
مفصل ہین اور فصل ۴۲ شعیا مین تو مکہ کا لفظ تک موجود ہے جسکا ترجمہ چرنے والا
کر دیا ہے اور فصل ۶۰ شعیا مین بنی قیدار سے اوسکی آبادی اور پہر ترکون بنی قنطورہ
یعنی عیفا بن مدین کی اولاد سے اور ابراہیم کو وعدہ برکت اولاد اور امت عظیم ہونا
اسماعیل سے کتاب تکوین اور باب ۳ کتاب اعمال سے واضح ہے اور نسبت

امر اول تنقیح طلب کے ظاہر ہے کہ کوئی وعدہ اولاد عیسو اور بنی قنطوراہ مین نہین
سوائے اسکے کہ بنی قنطوراہ بعد اولاد قیدار کے حسب فصل ۶۰ شعیا کے مکہ کو آباد
کرین اور بنی یہودا کی نسبت خود ورس ۱۴ باب ۱ نامہ عبرانیون سے واضح و باب ۳
کتاب اعمال مین اسماعیلیون کے عظیم الشان نبی کا وعدہ جنسے عہد جدید قائم ہو اور
جیسے عہد عتیق و عہد جدید قرآن کے حسب کتاب نامہ عبرانیون کے ورس ۲۴ باب
کے بیانجی دوسرے ورس ۲ و ۲۵ باب اول انجیل یوحن کے لفظ نبی پر جو سوائے
مسیح و یحیے کے عظیم الشان ہونیوالا تہا نصارے کے ہاتہ کے نشان لکھے ہوے
ہین کہ اوس سے مقصود فصل ۱۸ سفر مثنی کا نبی عظیم الشان ہے اور وا ہی تباہی
نصارے ہندیونکا قول معتبر نہین جو کہتے ہین کہ یہود مین یہ امر غلط مشہور ہو رہا تھا
جیسے امر تنقیح طلب اول مین گذر گیا پس فصل ۱۸ سفر مثنی کے نبی عظیم الشان خاص
پیغمبر اہل اسلام علیہ السلام ہین پس نظر بدین وجوہات برہانیہ **حکم ہوا**
کہ دعوی نصارے ڈسمس اور نقل فیصلہ طبع کرائی جاوے تا کہ اہل اسلام مطلع ہوکر
مولد شریف کی محفل کرین مورخہ ۱۹ مارچ ۱۸۷۶ عیسوی ــــ

فقیر مرزا موحد کہتا ہے کہ سکرٹری گورنمنٹ الٰہی کا حکم سنتے ہی مسلمان نے فوراً
محفل مولد شریف اس خوشی مین منعقد کی اور سجدہ
شکر بجا لایا فقط ؛

**تمت ــــ بالخیر**

الحمد للہ والمنۃ کہ رسالہ لاثانی مسمی بہ فیصلہ ہائی کورٹ آسمانی سن تصنیف جناب مولوی
مرزا موحد صاحب جالندہری بماہ جون ۱۸۷۶ء

**مطبع رضوی دہلی مین چہپکر شایع ہوا**

# خاتمہ چند سوالات جو طالب کے بیان مین

خدمتمین ایسے پادریون و محققین تاریخ مثل ماسٹر رامچندر صاحب و صاحبان انصاف و عین علمیت جو عاید تقلید آبائی سے نکلکر وتار تحقیق کا لباس پہنتے ہین یہ التماس ہے کہ تقلید بے شبہہ مسدود باب تحقیق ہے اہل عقل مثل ماسٹر صاحب صوف کے نزدیک ایسے مذہب کی پابندی لازم نہیں ہے جسکے اصول دلائل یقینیہ سے مستحکم ہون کیونکہ مذہب آبائی مین جبکہ نقصان پاکر ترک کر بیٹھے پہر دوسرے مذہب کی تقلید ایسو نپر کیا ضرور ہے اونپر پابندی تحقیق فرض عین ہے گو روٹی کہاؤ بہائی بہتیرے کر سچونکو تقلید پادریونکی ڈبل روٹی و بسکٹ کے لیئے لابدی ہے ایسے لوگون سے ہمکو گفتگو نہین کہ اونکو تاریخ مین دخل نہ اونکو مادہ علمیت بلکہ وقفین کی خدمتمین چند سوالات بطور مناظرہ ہین جسمین تحقیق حق مطلوب ہوتا ہے نہ مجادلہ و مکابرہ پس ناظرین براہ انصاف بلا تعصب ہوکر جواب سے مطلع فرماوین لیکن پہلے تقریر سوالات سے آسانی کے لیئے حال تاریخی جو مجکو معلوم ہے بطور اختصار لکہتا ہون تا تلاش مقامات مین دقت نہو اور وہ یہ ہے جنرل ہسٹری کی رو سے بیت المقدس جروسلم ایکمرتبہ ۵۸۶ سنہ قبل مسیح مین بخت نصر نے ؛ جاڑ دی ور ۵۳۶ سنہ بعد اوسکے کورش سیرس نے ۵۳۶ سنہ قبل مسیح مین بابل لیا اور یہود کو مطابق ورس ۲۰ فصل ۹ یرمیا کے قید بابل سے خلاص کیا اور ۵۲۲ سنہ قبل مسیح مین دراویش بن حشویرش تخت نشین ہوا اور ۵۲۰ سنہ قبل مسیح مین فرمان تعمیر بیت المقدس صادر کیا اور ۳۲۳ سنہ قبل مسیح مین تیسری سلطنت والا اسکندر مرا اور اوسکے چار وزیرونکی سلطنت ہوئی اونکی سلطنت کے بعد قیصرونکی سلطنت ہوئی جو رومی غیر قوم تہے اونکے دوسرے قیصر اغسطس کے وقت مین بعد ساٹہ ہفتے یعنے چار سو بیس سال صدور فرمان تعمیر جروسلم کے بعد عیسے پیدا ہوئے اور سنہ انہتر مسیحی مین باشا شین رومی یہودیہ مین آیا اور مطابق تاریخ یہود کے سات سال تک محاصرہ کرتا رہا اور ساڑہے تین سال اپنے مرنے بعد سات سال کے طیطوس اپنے بیٹے کو شریک سلطنت کیا یہود کی تاریخ فصل ۲۶ و ۲۷

فصل نہم دانیال کو مطابق ہے جیسے آیندہ آتا ہے اور سنہ اتّی میں بیت المقدس و قربانی دائمی کو
برباد کیا اس عرصہ کا حال بقول مورخ تاریخ کلیسیا وغیرہ کے نصاریٰ کو ذاتی دریافت نہیں اور سنہ
اتّی مسیحی سے ستّر ہفتے یعنی چارسو نوے سال بعد سنہ ۵٧٠ مسیحی میں مسلمانوں کے پیغمبر صاحب پیدا ہوئے
اور جبکہ رومیوں کو سنہ ۶١۴ مسیحی میں دس پادشاہوں نے سنہ ۶٢٨ تک برباد کیا اور گیارہویں شاخ
ہرقل کی برپا سنہ ۶١١ مسیحی میں ہوئی اوسوقت میں دعوی پیغمبری کیا جنکی امت نے ہرقل کو برباد کیا
اور بیت المقدس کو از سر نو آباد کیا جو پہر ویران نہوئی اس رو سے فصل نہم دانیال کا مطلب
یہ ہوا کہ سنہ ۵٣٣ قبل مسیحی میں جو سنہ اول جلوس دارایوس تہا دانیال نے ورس ١٢ فصل ٢۵
یرمیا کو نسبت آزادی یہود و بربادی بابل جبکہ مطابق پایا اور ورس ١٣ فصل مذکور سے
بار دگر بربادی کا یہود و بیت المقدس کے ذکر پایا دانیال رویا کہ کب تک یہ حال اونکی
آبادی و بربادی کا رہیگا پس جبرئیل آیا اور مطابق ورس ٢١ و ٢٣ و ٢۴ کے بیان
کیا کہ بربادی بیت المقدس یعنی مرتبہ ثانیہ سے زمان ولادت ختم المرسلین تک ستر ہفتے
یعنی چارسو نوے سال ہونگے لیکن زمانہ بربادی بار دگر بیت المقدس کا حال یہہ نہیں معلوم
ہوا پس ورس ٢۵ میں فرمایا کہ بعد صدور فرمان بیت المقدس یعنی سنہ ۴٢١ سے مسیح تک
۶٢ ہفتے یعنی چارسو بیس سال ہوں گے و سنہ ۴٢١ میں مسیح پیدا ہوگا اسی مقام سے
الحاق ورس مذکور میں دریافت ہوا جو ساٹھ ہفتے کے بعد سات ہفتے و دو ہفتے کر کے
لکہا ہے جسکی خود عبارت دلیل الحاق ہے اور ورس ٢۶ کا یہ حاصل مطابق تاریخ کے ہوا
کہ انہتر روز یعنی سال بعد ولادت مسیح کے سردار بادشاہ شین رومی آویگا اور وہ بیت المقدس
کو اجاڑیگا اوسکی تفصیل ورس ٢٧ میں کرتا ہے کہ ایک ہفتے یعنی سات سال تک اپنا زور
کریگا اور نیم ہفتے یعنی ساڑہے تین سال میں یعنی سنہ اتّی مسیحی میں بیت المقدس کو ڈہائیگا
و قربانی کو اوٹہائیگا اور اوسی سال میں وہ مرجاویگا پس ورس ٢۶ کے ترجمہ عربیہ میں
غلطی ہے کہ انہتر روز کے مقام پر انہتر ہفتے مصحف ہو گئے اور ولادت مسیح کے مقام پر

[illegible]

قبل مسیح اور دوسرے ترجموں مین انہتر روز کے مقام پر باسٹہہ ہفتے اور ولادت مسیح کے مقام پر قتل مسیح

**سوال اول** اگر مجموعہ توریتہ مین تصحیف و تبدیل معنوی نہین تو علیسے مشہور جو سنہ چار سو بیس سال یعنی ساٹہہ ہفتے پیچہے صدور فرمان ارتخششتا پیدا ہوئے نبی موعود نہوئے پہر علیسی رست گو موعود کا پتا بتائے اگر علیسی مشہور نبی موعود تہے تو منکرین تصحیف معنوی ورس ۲۵ فصل مذکور کو صحیح کرین وہ غلط ہوا جاتا ہے علی ہذا مسیح مشہور سنہ ۳۴ مین مارے گئے اگر یہ امر صحیح ہے تو ورس ۲۶ کے معنی غلط ہوتے ہین اگر ورس مذکور کو صحیح کہتے ہین تو وہ علیسی موعود نہے جسکو انہتر ہفتے یا باسٹہہ ہفتے بعد اوٹہنا چاہیئے اور پہر شروع انہتر یا باسٹہہ ہفتے کا بیان کرین کہ کیسے ہے —

**سوال دوم** اہل اسلام زمانہ بربادی بیت المقدس یہود سنہ اتسی مذکور سے ستر ہفتے بعد ولادت اپنے نبی ختم المرسلین علیہ السلام کو بیان کرتے ہین کہ مطابق تحریر گذشتہ کے سراسر مطابق ہے و قفین تربیت یافتہ بیان کرین کستے سوائی اہل اسلام کے پیغمبر صاحب کے مطابق ورس ۲۲ و ۲۳ و ۲۴ فصل دانیال کہاتے ہین —

**سوال سوم** فصل ہفتم دانیال مین بادشاہتون بخت نصر ہی فارسی سکندری کے بعد رومی سلطنت کا ذکر ہے جسمین مسیح پیدا ہوئے اونکی سلطنت کا زوال دس بادشاہون سے لکہا ہے جو سنہ ۲۱ مسیحی سے ہوئے اور پہر گیارہوین شاخ ہرقلی کا بیان ہے جسکو مسلمانون کے پیغمبر صاحب کی امت نے برباد کیا جنکو دعوی ہے کہ لاکہون لاکہہ مقدسون کے ساتہہ ہمارے پیغمبر صاحب روز ہائے قدیم یعنی ازل سے آپکا نور پیدا تہا آئے یہانتک کہ آدم صنعدل اپنی مٹی مین تہے اور ابن آدم مسیح کو نور محمدی بصورت مہدی کی لشکر خلافت بخشیگا اب واقفین نصارے سے دریافت کیا جاتا ہے کہ آپ صاحب روز ہائے قدیم سے کیا مراد فصل ہفتم دانیال مین لیتے ہین علیسے تو وہ ہو نہین سکتے کیونکہ وہ زمانہ رومن چوتہی سلطنت مین پیدا ہوئے تہے بلکہ صاحب روز ہائے قدیم وہی ہے جو زمانہ گیارہوین شاخ ہرقل مین مذکور ہے

شاخ مذکور کو برباد کرے علی ہذا فصل ۲ دانیال مین چار پادشاہتون اور دس پادشاہون کا
دس انگشت پا سے ذکر ہے جن دس پادشاہونکے زمانہ سلطنت خداوند قایم ہوکر روی زمین
کو گھیر لے وہ سوائے اہل اسلام کے دوسری کونسی سلطنت ہوئی بیان کیجیے ۔

**سوال چہارم** باب ۴ و ۵ و ۶ مکاشفات مین جو ذکر خداوند چار یار و چوبیس بزرگ
کی سلطنت کا ہے اہل اسلام کہتے ہین کہ خداوند سے مراد حضور علیہ السلام ہمارے ہین جو اول
مظہر خداوند قدیم بالزمان زندہ باعتبار حقیقت ہین کہ تمام عالم آپکی حقیقت و نور سے
پیدا ہوا اور چار یار ونکے نام بہی اویسیکے موافق کہ اسد سے اسد اللہ علی اور بکر کے چہرہ سے
ابوبکر و انسان سے پتلی ذوالنورین عثمان و عقاب سے فاروق عمر اور نمانہ مروانیہ سے
عرصہ ہزار سال مین تیموریہ تک جو بیس سلطنتون کے بانی ہوئے اور ایکہزار سال بعد
مطابق باب بستم مکاشفات کے جنکی بہت مسیح کا اقرار رکہتی ہے یاجوج روس ماجوج ۔
انگریزون مین آزادگی پیدا ہوئی اب نصاریٰ سے دریافت کیا جاتا ہے کہ اگر یہ مقصود
نہین جو مذکور ہوے تو وہ کون چار جاندار ہوے جنکی سلطنت مطابق باب ۵ کتاب مذکور کے ہزار
ہوئی اور یاجوج ماجوج باتفاق باب بستم مکاشفات و اہل اسلام کے دوزخی ہین اور یاجوج
تو مطابق فصل ۳۸ و ۳۹ خرقیل کے دوزخی روسی والی روش و مسک و توبل ہے
اور وہ بہی نصاریٰ ہے اور ماجوج کی اصل مقام فصل ۱۰ تکوین کے تفسیر انگریزی مین سیتہیا
شمال بخارا لکہا ہے وہی تفسیر بیضاوی مین شمال آرمینہ و آذربیجان ممالک سیتہیا کو ممالک
ماجوج لکہا ہے اور سیل صاحب نے سویڈن ناروے کو ڈنمارک و شمال جرمن کو جنرل اسٹری
وغیرہ مین ماجوج اور شمال جرمن سے وہ لوگ نارمنڈی فرانس کو گئے اور وہان سے
انگریز کہلائے اگر یہ نہین تو اے واقفین تربیت یافتہ کے مدعین وہ جو ریگ کے برابر شمار
مین بکثرت مطابق باب بستم مکاشفات نکے ہین آپ قبعت جغرافیہ زمین سے سو بیان
کر دو وہ کون ہین اور ہزار سال بعد خداوند مسیح کی مقرر ہے وہ کون ہی اور اگر چنگیزخانیون

اور دوسرے ترکون کو کہیئے پس اول تو وہ اولاد عیفا بن مدین کے مین جنکی نسبت فصل ۶۰
شعیا مین لکھا ہے کہ بنت یعنی بنت بن حمل بن قیدار و قیدار کی اولاد بیت المقدس کو
آباد کریگی وہی عمر فاروق قیداری نے آباد کی پہر اولاد عیفا بن مدین یعنی بن ابراہیم سے
آباد ہوگی وہی ترکون کو پہلے شوکت ترکون سے کتب احادیث اہل اسلام مین موجود
ہے کہ اولاد قنطورا آوے گی اور قنطورا زوجہ ابراہیم ہین مادر مدین پہر دوسری فصل
۳۸ و ۳۹ حزقیل کا کیا جواب جس صاف والی روش و مشک توبل کرکے لکھتا ہے جسکی فتوحات
اولاد کو تش بخارا و خوط خیوا پر ہوئی اور اونکے ساتھی اہل فارس جرمن ہین —

**سوال پنجم** فصل ۵۴ شعیا کو مخصوص باولاد ہاجرہ فصل ۴ نامہ اول گلتیون مین کرتا ہے
اور اپنے دعوی غلط پر نوشتہ سابق معتبر سے سند لاتا ہے کہ دیکہو دو عہد مقرر ہوئے یعنی ایک اولاد
سارا کا دوسرا خاص اولاد ہاجرہ کا جو عرب مین ایسے مکان پاک مین جو مقابل جروسلم ہمارے کو
ہے قائم ہو لیکن سارا کہتی ہے کہ عہد اسحاق کے سات عہد ہاجرہ جمع ہونے پاوے
پس اے نصاری انصاری ہو کر تم کیون عہد عتیق کو مانتے ہو اور جروسلم عرب کو کوہ سینا پر بتلاتا ہے
اور سینا کہتے ہین کوہ سنگریزہ دار کو وہ خاص مکہ ہے مسلمان کہتے ہین وہ عہد خاص ہمارے
حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کامل ہوا جنکی امت کو خاص خدا نے تعلیم حسب وعدہ فصل ۵۴
شعیا کیا اور وہی بنی قیدار تھے جنکی ہجرت مطابق فصل ۲۱ شعیا کے تیما یعنی طیبہ مدینہ طیبہ مین
ہوئی کہ ایک سال ہجرت کے بعد بنی قیدار کے لوگونپر فتح موعود فصل ۲۱ شعیا مدینہ مین ہوئی
اب نصاری سے دریافت کیا جاتا ہے کہ ایسی تصریحات کو کسپر محمول کرتے ہو عیسی سے
کچھ علاقہ بنی قیدار سے نہین جو ایک سال کے بعد جنکی تیما مین فتح ہوئی ہو اب بیان کرین
کہ صاحب شجاعت خداوند بنی قیدار پر جسکا صاف ذکر فصل ۴۲ شعیا مین نظر شجاعت سے
کیون اعتراض کرتے ہو —

**سوال ششم** ورس ۳۱ باب ۷ نامہ عبرانیون مین لکھا ہے کہ مسیح کی نبوت کی خبر موسی نے نہین دی اور

ظاہر ہے کہ عیسی نبی یہود تھا پس مراد ان اسرائیلی سے ہوا اور فصل ۱۹ سفر مثنی مین ایک نبی
عظیم الشان کی جو برادران اسرائیل مین ہو نہ اسرائیل مین خبر ہے اور فصل ۲۵ تکوین مین
اسماعیلیون کو برادران اسرائیل کر کے لکھا ہے اور ورس ۱۲ سے تا آخر باب ۳ اعمال
مین کہتا ہے کہ جب تک موسی کی فصل ۱۹ سفر مثنی کی خبر کامل نہولے عیسی کا مکرر آنا نہین
ہو سکتا پس مسلمانون کا قول ہے کہ مراد اوس نبی صاحب کلام سے ہمارے حضرت علیہ السلام
ہین پس عیسائی اسکا کیا جواب دیتے ہین اگر کہین کہ خود عیسے نے کہا ہے کہ میری خبر
موسی نے دی ہے لیکن تم اوسکو نہین سمجھتے اس سے واضح ہے کہ پال کا کہنا غلط ہے
علی ہذا باب ۳ تین اعمال مین پس اول تو کتاب اعمال و پال کا اعتبار نہ رہا دوسرے مطلب عیسے
کے قول کا یہ ہے کہ فصل ۳۲ سفر مثنی مین جو غیرت دلانا یہود کو غیر قوم یعنی رومی سے
لکھا ہے اوسمین اشارہ مسیح کیطرف ہے جسکو یہود وقت کی نظر سے نہین سمجھتے تھے
لیکن نبوت عیسی کی نسبت تصریح نہین جسکو پال کہتا ہے اگر یہی اخوان اسرائیل سے
مراد یہود ا ہوتا تو قول پال ہرگز صحیح نہوتا فقط

## اشتہار کتب مناظرہ مذہبی

شایقان علم مناظرہ مذہبی کو مژدہ ہو کہ مطبع ہذا مین اس فن کی کتابین اکثر طبع
ہوتی رہتی ہین چنانچہ بالفعل یہی چند کتابین جو قابل دید ہین اور جمیع اہل اسلام
کو اپنے پاس رکھنا ضروریات سے ہے طبع ہوئی ہین جسکو خریدنا منظور ہو قیمت سید میر حسین
صاحب رضوی مالک اخبار خیر خواہ عالم دہلی کے نام بھیجکر منگالے کتابین یہ ہین —

**اعجاز عیسوی** یہ کتاب جناب مولوی رحمۃ اللہ صاحب کیرانوی کی تصنیفات سے ہے اسمین
کتب عہد عتیق و جدید کی تحریف کا ثبوت اور متعلق اوسکے دیگر امور کا بیان نہایت شرح و بسط کے ساتھ
کیا گیا ہے۔ بسبب تمام ہو جانے کے یہ کتاب بالکل مفقود ہو گئی تھی اب دوبارہ زندہ ہوئی ہے
قیمت عہ محصول ڈاک

**ابطال التثلیث** تصنیف مولوی رحمۃ اللہ صاحب رد تثلیث میں

بطلان ہے فقط

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حامدًا وشاکرًا اللہ العلی الاعلی ومصلیًا ومسلما علی ولیہ النبی المصطفی وعلی کل الہ المجتبی
وکل اصحابہ المرتضی لبعد ازین پوشیدہ مباد کہ در ابتداء زمانہ خود بوجہ ممانعت حدیث
از نقل کتب سابقہ نظرم مقصود بر تفاسیر متداولہ بود واز علوم عقلیہ بہرہ داشتم و
آن ترتیبے کہ در کتب اہل عقل ونقل یافتہ میشود مطابق تفاسیر مذکورہ در مابین آیات
قرانے نیافتم وگو در نجم نجم بے شبہ آن فصاحت وبلاغت کہ از بیان بیرون است
مگر یکبارہ جملہ واحدہ نیز منزل لیس وہمی گذشت کہ کلام خدا وبآن بے ترتیبے کہ مفسران
مینویسند وتسکینے از تاویلات شان حاصل نمیشد وازینجا در نسبت حروف مقطعات
کہ بہر یک سورت حرفے دون حرفے علی ہذا در نسبت قسمہائے قرانے کہ خصوصیت قسمی
بجائے دون جائے گمان ترجیحی بلا مرجح بود روزے اتفاق مطالعہ ترجمہ فصل اول
کتاب علم مشکوۃ از محدث دہلوی شیخ عبد الحق مرحوم افتاد در آن مینویسند خلاصہ اش
آنکہ در ابتداء اسلام بنظر آنکہ در کار دین اہل اسلام از ناواقفیت متحیر نشوند اجازت نقل
از کتب سابقہ از حضور صلی اللہ علیہ وسلم نشد وچون دران ہا عجائبات وغرائبات
موجود اند اجازت نقل بعدہ از اہل کتاب شد بلکہ حکم شد کہ بلغوا عنی وحدثوا عن بنی اسرائیل
کہ رسانید از من ونقل کنید از بنی اسرائیل پس بمعاینہ حکم مذکور شوق مطالعہ کتب سابقہ

او فناد الحمد للہ دران ہا آن عجائبات وغرائبات بالخصوص در تفسیر قرانے موجود یافتم کہ ہرگز
در تفاسیر متداولہ نیافتہ بودم و ترتیب آیات قرانے بطورے دریافت شد کہ ازو تسکینے
کامل گشت پس ہر کسیکہ از تعصب بیزار باشد معلوم کند کہ در نسبت مقطعات صورت بغرائت
استہلال ہر سورت مصدرہ حسب ارشاد مرتضی است کرم اللہ وجہہ کہ بعض از اشارات
حدیث مصطفے علیہ الصلوٰۃ والسلام وبعض از بزرگان دین ظاہر پس خصوصیت
حرفے بہر سورت دون سورت بدین وجہ براعت است چنانکہ مفصل در تفسیر معالمات الاسرار
فارسی و تفسیر حسینی اردو نمودہ ام و در ہنگام تحریر تفسیر معالمات الاسرار در نسبت
قسمہائے قرانے غورے برین طرف نرفتہ بود بپاس خاطر نور چشم ناظر الحق ہمشیرہ زادہ
بندہ خواستم کہ انچہ بر و مطلع شدہ ام بقید تحریر در آرم تا تتمہ تفسیر مذکور شود و نور چشم
مستفید گردد وما توفیقے الا باللہ العلی العظیم ولا حول ولا قوۃ الا باللہ القوی الکریم **مقدمہ**
بدانکہ عادت عرب وغیرہ آنست کہ با اعلے یا بعزیز یا بمقصود در مقام تاکید کلام قسم میخورند
و چون بندگان را اعلے وعزیز و مقصود بہتر از خدا تعالے دیگر نیست و در کتاب زکریا
بن عدنبی کہ قبل پنجصد سال تقریبًا از زکریا بن بیرکیا ابو یحیی علیہم السلام بودہ اند نسبت
این امت مخصوص نشان است کہ بخدائے یگانہ قسم خواہند خورد در اہل اسلام برائے
قسم خدا تعالے متعین گشت و ظاہر است کہ خدا تعالے را اعلے و برابر منتفے پس در
مقام تاکید قسم او بذاتہ یا بعزیز خواہد شد یا بآن اشیائیکے متعلق بعزیز خواہند بود
و عزیز ترین حضور صلے اللہ علیہ وسلم اند پس چون نیک تامل کردہ شد قسمہائے قران
یا بذات خود است یا بحضور صلے اللہ علیہ وسلم یا بانچہ متعلق بآنحضرت صلے اللہ
علیہ وسلم است و در جائیکہ خوردہ است درانجا قسم با مناسبت مقسم علیہ
سراسر مطابق و در اکثر مقام تحقیق مناسبت موقوف بر دریافت کتب سابقہ
است و قسم در بست و پنج سورہ دریافت شدہ است پس مطابق کتب سابقہ آنرا

در لبست و پنج فصول نوشته میشود **فصل اول** در سوره حجر لعمرک انهم لفی سکرتهم
یعمهون واقع یعنی قسم عمر تست که قوم لوط هر آئینه در سکرت هستند سرگردان در معالم از ابن
عباس است که نه پیدا کرد الله تعالی نفسی اکرم بر خود از حضرت محمد صلی الله علیه وسلم
و قسم نخورد الله تعالی بحیات کسی مگر بحیات آنحضرت صلی الله علیه وسلم انتهی و چون
حضور صلی الله علیه وسلم بر امت خود زیاده خوف خورده بدانچه بر امت قوم لوط
غالب بود که خلاف فطرت تخم انسانی که در احسن تقویم مخلوقست ضایع در غیر موقع
زراعت کردندی و بدین نظر فعل مذکور بدتر از زناست زیرا که در صورت فساد و نزاع
و عدم وراثت وغیره است و درین سوای فساد و نزاع تلف تخم احسن تقویم است
بدین وجه در ذکر قوم لوط این قسم مخصوص گشت و درین سورت قسم دیگر است فوربک لنسئلنهم
یعنی قسم پروردگار تست که هر آئینه سوال کنیم از ایشان قسم درینجا باسم صفتی خود است و لطف اضافت
بطرف ضمیر خطاب غیر مخفی و وجه خصوصیت مقام ظاهر است که سوال در آن روز مخصوص
بحق تعالی است **فصل دوم** در تفسیر قسم سوره یٰس یٰس والقرآن الحکیم انک
لمن المرسلین علی صراط مستقیم ای انسان چنانکه قول ابن عباس است و حسن بصری
و سعید جبیر و جماعت پسند کردند و در فصل اول حضر قیل بدان اشارت قسم قرآن با حکمت
است که بدرستی تو براه درست هستی و چون درین سورت حسب آیت نکتب ما قدموا و آثارهم اشارت
از کتاب اعمال حوارین است که در احوال متقدمین حوارین و متاخرین است که پیشین گوی
آنحضرت صلی الله علیه وسلم بدرجه کمال بوده اند تا آنکه در فصل سوم کتاب مذکور فرمود که کسی
نبی نیست که پیشین گوی آنحضرت صلی الله علیه وسلم نکرده باشد پس انسان کامل
در حقیقت آنحضرت صلی الله علیه وسلم اند پس وجه تخصیص در براعت یٰس ظاهر که سینش ماخوذ
از سین انسانست و در فصل مذکور تخصیص بپاره پاره نزول قرآن است چنانکه از فصل
۱۸ اسفر ثنی نقل فرمایند پس وجه قسم قرآن مجید بدان وجه است

